اسکے برعکس عربوں کے ان الٰہی صفت میں نگین ہو جانے ہی کا یہ اثر تھا۔ کہ اُنہوں نے ایک قلیل عرصہ میں جمہوریت کی بنیاد رکھ دی۔ اور ایک بین الاقوامی حکومت قائم کر دی۔ ایک قوم میں تحصیل علوم کی نہ بجھنے والی پیاس پیدا کر دی۔ اسکے برعکس عربوں کو دُنیا کی فتح کیلئے نہ صرف مادی بلکہ عقلی اور تمدنی فتح کیلئے تیار کر دیا +

میں خیال کرتا ہوں کہ ان لوگوں کیلئے جو اسمائے آلہیہ پر غور کرنا چاہتے ہیں۔ ایک تنبیہ بھی ضروری ہے اُنھیں اس حقیقت کو ہمیشہ مدنظر رکھنا چاہئے۔ کہ خُدا کی اسلامی تعریف یہ ہے لیس کمثلہ شیئ یعنی کوئی شے خُدا کی مانند نہیں ہے پس آپ خُدائے اسلام کو اس طرح متمثل نہیں کر سکتے۔ جس طرح ویدک یا دوسرے مذاہب کے خداؤں کو اور نہ اُس سے انسانی صفات یا عیوب منسوب کر سکتے ہیں۔ اسی لئے قرآن نے لفظ باپ یا بیٹے کے استعمال سے احتراز کیا ہے۔ کیونکہ اس سے غلط فہمی پیدا ہونے کا امکان ہے۔ قرآن نے خُدا کو ربّ العالمین قرار دیا ہے نہ کہ باپ + ایک مُسلمان خُدا کو "محبّت" بھی نہیں کہتا۔ بلکہ "الودود" "الرحمٰن" کہتا ہے تاکہ مادی یا جسمانی علاقہ ثابت ہونے کا امکان پیدا نہو سکے خُدا تعالےٰ نے مسلمانوں کو بتا دیا ہے کہ میں تم سے تمہاری رگ جان سے بھی زیادہ قریب ہوں اور تمہیں اپنی دُعاؤں کی قبولیت کیلئے آسمان کی طرف دیکھنا بھی ضروری نہیں ہے۔ "اُدعونی استجب لکم" تم پکارو میں جواب دونگا +

اسلام نے ہمیشہ وحدت الوجودی خیالات سے احتراز کیا ہے۔ تاہم اس امر کی صراحت کر دی ہے۔ کہ صرف خُدا تعالیٰ ہی ازلی و ابدی ہے۔ اور کسی وقت سوائے خُدا کے اور کُچھ نہ تھا۔ اور ایک وقت ایسا آئیگا جبکہ سوائے خُدا کے اور کُچھ نہوگا نیز یہ کہ ہر شے خدا کی طرف سے ہے۔ اور انجام کار اسکی طرف لوٹ جائیگی۔ ان تعلیمات کا نتیجہ ظاہر ہے پھر خُدا کہتا ہے۔ کہ میں نے آدم کو پیدا کر کے اپنی رُوح اسمیں پھونک دی۔ گویا ہر انسان کے اندر خُدا کی رُوح موجود ہے۔ اسلامی تصوّف انہی باتوں پر مبنی ہے۔ ہندوؤں میں ویدانت کا فلسفہ اور عیسائیوں میں مسئلہ تثلیث کا سرچشمہ بھی یہی خیال ہے۔ تاکہ ان انسانوں کی تسلّی خاطر کا سامان ہو سکے جو اس طرف جانے کی اہلیت رکھتے ہیں +

آپ ان ننانوے اسمائے آلہیہ کو بار بار پڑھیں جو وقتاً فوقتاً انہی صفحات میں نکلتے رہے ہیں۔ ان پر غور و تدبر کریں۔ میں ایک مبسوط کتاب اسی موضوع پر لکھنا چاہتا ہوں جسمیں بتلانا چاہتا ہوں۔ کہ یہی ننانویں اسمائے آلہیہ مُسلم قوم کی سابقہ شان و شکوہ عزّت و عظمت صلاح و بہبود ترقی کا موجب ہوئے +

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تصنیفات حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بانی مسلم مشن ووکنگ انگلستان

| کتاب | | قیمت |
|---|---|---|
| توحید فی الاسلام بلاجلد عہ ر | مجلد | ۵ر |
| سلک مروارید معرکۃ الآرا دس لیکچروں کا مجموعہ بلاجلد عہ | مجلد | ۱۲ر |
| ینابیع المسیحیت بلاجلد عہ | مجلد | ۱۲ر |
| ضرورت الہام بلاجلد ۱۲ر | مجلد | ار |
| راز حیات یا انجیل عمل بلاجلد عہ | مجلد | ۱۰ر |
| مکالمات ملیہ بلاجلد ۱۳ر | مجلد | ۲ر |
| مطالعہ اسلام بلاجلد ۱۲ر | مجلد | عہ ر |
| اسلام میں کوئی فرقہ نہیں بلاجلد ۱۴ر | مجلد | ۲ر |
| لمعات انوار محمدیہ بلاجلد ۶ر | مجلد | ۱۰ر |
| مذہب محبت ۷ر موضوع القرآن | | ۴ر |
| ذرات عالم کا مذہب | | ۸ر |
| اسوہ حسنہ معروف بہ زندہ و کامل نبی بلاجلد | | ۷ر |
| ام الالسنہ معروف بہ زندہ و کامل زبان بلاجلد ۱۲ر | مجلد | عہ ر |
| براہین نیرہ بلاجلد ۱۲ر | مجلد | ۲ر |
| پیام اسلام | | ۸ر |
| مقصد مذہب | | ۱۳ر |
| خطبات غربیہ بلاجلد ۱۲ر | مجلد | ۸ر |
| سیر افکار یا روحانیت فی الاسلام بلاجلد ۱۲ر | مجلد | ار |
| ہستی باری تعالےٰ بلاجلد | | ۶ر |
| یسوع کی الوہیت اور اس کی کامل انسانیت پر ایک نظر | | ۴ر |
| اسلام اور علوم جدیدہ | | ۴ر |
| صلائے نصرت بہ اہل ہمت | | ۳ر |
| حیات بعد الموت | | ۱۲ر |
| جہد للبقاء | | ۴ر |

# دیگر مصنفین

| کتاب | قیمت |
|---|---|
| جمع القرآن | ۱۲ر |
| قرآن شریف مترجم شاہ رفیع الدین صاحب محدث دہلوی مجلد | للعہ |
| دنیا کے مشہور شہدائے ثلاثہ بلاجلد | ۷ر |
| اسلامی نماز کا فلسفہ قیمت صرف | ۳ر |
| تفسیر سورہ فاتحہ قیمت | ۲ر |
| اسلام یعنی ہمدردی بنی نوع کا مذہب | ۲ر |
| اسلامی نماز اور اس پر مغربی اعتراض | ار |
| نبوت کا ظہور اتم المعروف نبی کامل مصنفہ حضرت خواجہ صاحب | عہ |
| سیرت نبویؐ قیمت صرف | ۴ر |
| لندن میں جلسہ مولود النبی صلعم | ۲ر |
| قرآن اور جنگ | ۳ر |
| پادری صاحبان کے لئے حل طلب معمہ | ۱ر |
| سیرۃ خیر البشر عہ مجلد عہ مقام حدیث بلاجلد عہ مجلد | ۸ر |
| تصاویر نو مسلمانان یورپ فی درجن ۱۰ر تین درجن مجلد | عہ |
| تصاویر نماز عیدین مسجد ووکنگ قیمت فی درجن | ۱۰ر |
| تمدن اسلام حصہ اول مصنفہ حضرت خواجہ صاحب | عہ |

تمام درخواستیں بنام

## مینجر مسلم بک سوسائٹی عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہونی چاہئیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# یورپ میں اشاعتِ اسلام



## مسلم مشن ووکنگ انگلستان کی تبلیغی تگ و دو

یورپ میں اشاعت اسلام کے لئے ذیل کے ذرائع اختیار کئے جاتے ہیں۔ جو سب کے سب ہی مسلم امداد کے محتاج ہیں:-

### (۱) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کی مفت اشاعت

یورپین نو مسلمین و غیر مسلمین اخوان و خواتین میں کی جاتی ہے

### (۲) دنیا بھر کی مشہور و معروف لائبریریں

کو رسالہ اسلامک ریویو مفت بھیجا جاتا ہے

### (۳) مبلغین مشن کے ہفتہ واری لیکچر

ہفتہ میں ایک بار لندن میں اور ایک دفعہ مسجد ووکنگ میں لیکچر ہوتا ہے جن میں سامعین کی چائے سے تواضع کی جاتی ہے۔

### (۴) لندن میں جمعہ و عیدین کی نمازیں

عیدین کے مجمع میں چار پانچ صد کے لگ بھگ نو مسلمین و مسلمین شامل ہوتے ہیں۔ نماز کے بعد انہیں دعوت دی جاتی ہے جس کا یکصد پونڈ فی عید صرف ہوتا ہے

### (۵) رسالت مآب حضرت نبی کریم صلعم کے سالانہ یوم ولادت

کی تقریب پر چار پانچ صد سے زائد مجمع ہوتا ہے جن کی تواضع دعوت سے کی جاتی ہے یہ مجمع مسلمین نو مسلمین اور غیر مسلمین پر مشتمل ہوتا ہے۔

### (۶) دور دراز ممالک کے غیر مسلمین

کو مبلغین مشن بذریعہ خط و کتابت تبلیغ کرتے رہتے ہیں۔ جس پر محصول ڈاک صرف ہوتا ہے۔

### (۷) تالیف قلوب

بعض غیر مسلمین و نو مسلمین کی حسب ضرورت مالی امداد بھی کی جاتی ہے

### (۸) انگریزی اسلامی ادبیات

کی مفت اشاعت کی جاتی ہے۔ نو مسلمین۔ غیر مسلمین کو مفت نذر کی جاتی ہیں۔

### (۹) مسجد ووکنگ میں زائرین

کی آمد و رفت جن میں مسلم نو مسلم و غیر مسلم ہوتے ہیں۔ ان سب کی تواضع چائے سے کی جاتی ہے

### (۱۰) عملہ مشن

کی آمد و رفت کے اخراجات اور ان کے ماہواری مشاہرے

### (۱۱) اسلامک ریویو انگریزی مجریہ مسجد ووکنگ انگلستان

زیر ادارت

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل۔ مبلغ اسلام مغرب میں اسلام کا واحد مشعل بردار ماہواری انگریزی رسالہ۔ جس میں زبردست اہل قلم حضرات کے مذہب۔ اخلاق۔ تمدن و معاشرت۔ اسلام میں تصوف اور حالات حاضرہ پر مسلمین اور نو مسلمین کے مضامین ہوتے ہیں۔ ہر رسالہ کو نو مسلم کے فوٹو سے زینت دی جاتی ہے۔ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کے قلم گوہر بار سے شرح قرآن مجید کا سلسلہ بھی آغاز سال ۱۹۳۲ء سے شروع ہے۔ جو از حد دلچسپ ہے سالانہ چندہ ۶ مفت تقسیم و طلبہ سے ۳ نمونہ مفت۔

### (۱۲) رسالہ اشاعت اسلام اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

زیر ادارت

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل مبلغ اسلام اس رسالہ میں اسلامک ریویو کے اردو تراجم کے علاوہ مشہور اہل قلم حضرات کے مضامین بھی ہوتے ہیں۔ جن میں حالات حاضرہ پر مذہبی نقطہ نگاہ سے بحث کی جاتی ہے۔ مسجد ووکنگ کی جملہ تبلیغی جد و جہد کے کوائف درج ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کی شرح قرآن کریم کا بھی اردو ترجمہ چھپتا ہے۔

تمام خط و کتابت بنام سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور (پنجاب)

مسلم پرنٹنگ پریس لاہور میں باہتمام میاں مولاداد خاں پرنٹر چھپ کر خواجہ عبدالغنی سکرٹری مسلم مشن ووکنگ لاہور نے عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور سے شائع کیا

MAY, 1932. Registered L. No. 908.

وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ۝

# رسالہ اشاعت اسلام

اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

مجریہ

## شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان

زیر ادارت

## خواجہ کمال الدین

بانیِ مسلم مشن ووکنگ

قیمت تین روپے آٹھ آنہ (عہ) سالانہ — قیمت پانچ روپے (صہ) ممالک غیر کیلئے

درخواستہائے خریداری بنام مینیجر رسالہ اشاعت اسلام - عزیز منزل - برانڈرتھ روڈ - لاہور - پنجاب - انڈیا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ رجسٹرڈ

الف۔ ووکنگ مسلم مشن کا جملہ تبلیغی کاروبار ایک باضابطہ رجسٹری شدہ ٹرسٹ کے ماتحت ہے۔ اس ٹرسٹ میں (۱) ووکنگ مسلم مشن (۲) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی (۳) رسالہ اشاعت اسلام (۴) کتب خانہ بشیر مسلم لائبریری (۵) مسلم لٹریری ٹرسٹ (۶) ریزرو فنڈ یعنی سرمایہ محفوظ مشن ووکنگ شامل ہیں۔

## اغراض و مقاصد

ب۔ (۱) ووکنگ مسلم مشن اور اس کی متعلقہ تحریکات کو انگلستان میں غیر فرقہ وارانہ اصول پر زندہ و قائم رکھنا۔

(۲) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی و دیگر اسلامی ادبیات کو شائع کرنا اور مفت تقسیم کرنا۔

(۳) انگلستان اور دیگر ممالک میں اسلام کی اشاعت کرنا۔

(۴) سستا سے سستا قرآن کریم چھپا کر مفت تقسیم کرنا اور فروخت کرنا۔

(۵) اس کے لئے تمام وہ امور انگلستان اور دیگر ممالک میں سرانجام دینے جن کی اشاعت اسلام کے لئے ضرورت ہو۔

## بورڈ آف ٹرسٹیز



## ٹرسٹ کی منتظمہ کمیٹی



## ضروری ہدایات

ہ۔ ۱۔ ٹرسٹ کے متعلق جملہ خط و کتابت بنام سکرٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہونی چاہیئے

۲۔ جملہ ترسیل زر بنام فنانشل سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہو۔

۳۔ ہیڈ آفس عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب)

۴۔ دفتر انگلستان دی ماسک ووکنگ سرے انگلینڈ
The Mosque Woking
Surrey, England.

۵۔ بنکرس۔ لائڈ بنک لمیٹڈ لاہور (پنجاب)

۶۔ تار کا پتہ۔ "اسلام" لاہور (پنجاب)

۷۔ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کا سالانہ چندہ [illegible] بمعہ محصول ڈاک۔

رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کا سالانہ چندہ لائبریریوں۔ طلبہ و مفت تقسیم کے لئے [illegible] بمعہ محصول ڈاک

تمام خط و کتابت بنام } سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب)



"THE MEUZZIN'S CALL TO PRAYER at the weekly service at the Islamic Mosque (*centre*) at Woking. (*Right*) The Deputy Imam Aftab-ud-din Ahmad leading the prayers in the mosque, bowing towards Mecca. An English woman Moslem is seen among those who were at the service yesterday."

**A reproduction of a picture of the Friday Prayers at the Shah Jehan Mosque, Woking, from the *Daily Express, London.***

*[Photo : Courtesy, The Daily Express.*

# فہرست مضامین

رسالہ

# اشاعت اسلام

جلد ۱۸ | بابت ماہ مئی سنہ ۱۹۳۲ء بمطابق ماہ محرم الحرام سنہ ۱۳۵۱ھ | نمبر (۵)

بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

# اشاعت اسلام

جلد (۱۸) بابت ماہ مئی سنہ ۱۹۳۱ء نمبر (۴)

---

## شذرات

اِس ماہ کے رسالہ کو نماز جمعہ کے فوٹو سے مُزیّن کیا جاتا ہے۔ جو شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان میں ادا ہو رہی ہے۔ یہ فوٹو لندن کے مشہور و معرُوف و وسیع اخبار ڈیلی اکسپریس سے لیا گیا ہے + اس فوٹو میں شاہجہان مسجد ووکنگ درمیان میں نظر آتی ہے۔ بائیں طرف مُؤذّن اذان دے رہا ہے۔ اور دائیں طرف قائمقام نائب امام۔ جناب مولوی آفتابُ الدین احمد صاحب جو قبلہ رُو ہو کر امامت کرا رہے ہیں۔ اور اس فوٹو میں حالت سجدہ میں دکھائی دے رہے ہیں۔ فوٹو کے جو تین رُخ دکھائے گئے ہیں۔ ان میں (۱) اذان (۲) شاہجہان مسجد ووکنگ (۳) ادائیگی نماز۔ اس سے یہ مغالطہ نہ ہونا چاہئیے کہ ایک ہی وقت میں اذان اور ادائیگی نماز ہو رہی ہے۔ بلکہ یہ فقط تین حالتوں کا اظہار ہے + اس جماعت میں ایک انگریز نژاد مُسلم خاتُون بھی شاملِ نماز ہے +

---

## حضرت مولوی عبدالمجید صاحب کی واپسی انگلستان

قارئین کرام یہ سُن کر از حد خوش ہونگے۔ کہ جناب مولوی عبدالمجید صاحب آج نو سال کی محنتِ شاقہ کے بعد۔ کچھ عرصہ کیلئے اپنے وطنِ مالُوف کو واپس آئے ہیں۔ جب خُدا تعالےٰ کی مصلحت نے مشن کے سر دھنہ کو بسترِ آلام پر لٹا دیا۔ تو اُسی کی فیاضیٔ قُدرت نے مولوی صاحب موصُوف کو نہایت جُرأت کے ساتھ حضرت خواجہ صاحب کی قائمقامی کیلئے تیار کر دیا۔ اور اس امر سے کس کو اِنکار ہو سکتا ہے،

آپ نے یہ چھ سال کس کامیابی۔ اور نیک شہرت سے گذارے۔ مولوی صاحب موصوف کا وجود اس امر کی ایک بینظیر مثال ہے۔ کہ کس طرح ایک مبتدین لیکن ایک محنتی اور سرگرم طالبعلم ایک تھوڑے عرصہ میں ایک جید عالم اور فاضل اجل بن سکتا ہے۔ علاوہ انگریزی زبان کے آپ کو جرمنی زبان پر بھی عبور ہے حضرت خواجہ صاحب کے کُل قائمقاموں میں سے خدا تعالیٰ نے یہ سعادت مولوی عبدالمجید صاحب کو ہی عطا فرمائی۔ کہ آپ کے ہاتھ پر لاتعداد نفوس مشرف باسلام ہوئے جن میں اکثر علمی اور دنیوی حیثیت سے اعلےٰ طبقہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ آپ کے ہی دوران قیام میں خدا تعالیٰ نے جہاں ایک طرف عیسائیت کو روز بد دکھایا۔ وہاں مغرب میں اسلام کو ایک خاص طاقت عطا فرمائی۔ وہ مذہب جو آج سے پندرہ سال پہلے جہالت ظلم تعصب تنگدلی کا مظہر سمجھا جاتا تھا آج وہ حکمت معرفت کا خزانہ اور اپنے اندر وہ بہترین اصول لئے ہوئے سمجھا جاتا ہے جو تمدن و تہذیب کی جان ہیں لیکن یہ تبدیلی علی الخصوص آج سے پہلے چند سالوں میں ہوئی ہم جبت مولوی صاحب کو اس بینظیر کامیابی پر مبارکباد دیتے ہیں۔ اور اُن کے محترم والدین کو بھی انہی الفاظ سے یاد کرتے ہیں۔ کہ جنکی تربیت و پرورش نے ایک ایسا بینظیر انسان پیدا کیا +

# مُسلم مشن ووکنگ کی حمایت میں معزز خواتین لاہور کے جلسے

آخرکار اس مشن کی مساعیٔ جمیلہ نے علمی طبقہ کی معزز خواتین کی توجہ کو اپنی طرف کھینچا بعض مقتدر بہنوں کی توجہ نے یکے بعد دیگرے برکت علی محمڈن ہال لاہور میں دو عظیم الشان جلسے کرائے پہلے جلسہ کی صدارت کے فرائض محترمہ لیڈی عبدالقادر صاحبہ (جج ہائیکورٹ لاہور) نے نہایت خوش اسلوبی سے ادا کئے۔ پریسیڈنٹ کے انتخاب کے بعد بیگم صاحبہ خواجہ جلال الدین صاحب کیطرف سے حاضرین کی تشریف آوری کا شکریہ ادا کیا گیا۔ جن کے بعد محترمہ رشیدہ لطیف خانم اہلیہ جناب شیخ عبداللطیف صاحب ایگزیکٹو انجینیر لاہور نے اُس دن کی لیکچرار بیگم صاحبہ جناب میاں شاہنواز صاحب بیرسٹرایٹ لاء لاہور کو متعارف کرایا۔ اس کے ضمن میں ووکنگ کے تازہ حالات بھی بیان کئے پھر لیکچرار صاحبہ سٹیج پر تشریف لائیں۔ آپ ہمارے مقتدر و مرحوم ٹرسٹی میاں محمد شفیع صاحب کی دختر نیک اختر ہیں آپ نے ووکنگ کے وہ حالات بیان کئے۔ جو اپنی آنکھ سے دیکھے تھے۔ انہوں نے بیسیوں

نو مسلم خواتین کا ذکر کیا۔ جو انھیں موقع بہ موقع انگلستان میں ملیں۔ اور جن کی واقفیت اسلام کا مُعزز ترین تحفہ گہرا اثر تھا۔ آپ کی تقریر شروع سے اخیر تک نہ صرف ووکنگ مسلم مشن کی تعریف سے ہی لبریز تھی۔ بلکہ فن تقریر کا ایک اعلےٰ نمونہ تھی۔ اور یہ بات ثابت کرتی تھی۔ کہ لائق بزرگوں کی یادگار صنعت لطیف میں سر بھی ہو سکتی ہے۔ یہ جلسہ ۱۲ مارچ ۱۹۳۲ء کو ہوا +

دوسرے جلسہ کا اعلان اُسی وقت ہُوا۔ جو ۳ - اپریل ۱۹۳۲ء کو ہونیوالا تھا۔ یہ جلسہ بھی ایک خاص شان اپنے اندر رکھتا تھا۔ اس دن کی تقریر کنندہ مشہور و معروف مسلم فاضلہ تھی جس نے گھر بیٹھے ہی پردے میں دُنیا کی سیر کی۔ آپ کی تقریر ایک علمی خزانہ تھی۔ آپ کے دینی معلومات بہت سے فرد و ذکور کیلئے باعثِ رشک تھے۔ آپ کے نام سے ہر مسلم واقف ہے آپ جنابہ خدیجہ بیگم صاحبہ ایم - اے پروفیسر زنانہ کالج لاہور ہیں۔ ووکنگ کے کار و بار سے آپ کو ایک قسم کا شغف ہے آپ نے فرمایا۔ کہ ہماری قوم کی زندگی جن کاموں سے وابستہ ہے۔ ان میں سے ایک معتدبہ کام مسلم ادارہ ووکنگ ہے۔ آپ نے اس طرف بھی اشارہ فرمایا۔ کہ کس طرح آجکل اسلام دن بدن مغرب میں اس مشن کی طفیل ترقی کر رہا ہے۔ اس موقعہ پر آپ نے نہایت عزت و ادب سے حضرت خواجہ صاحب بانیٔ مسلم مشن ووکنگ کا ذکر کرکے اسبات کی تعریف کی۔ کہ اتنا بڑا اعظیم الشان کام آپ کس کفایت شعاری سے کر رہے ہیں۔ مشن کا یہ طریق مُعزز لیکچرار صاحبہ کو از حد پسند آیا۔ آپ نے تحریک فرمائی۔ کہ اگر مُسلم بھائی اور بہنیں رسالہ اسلامک ریویو کا لاگتی خرچ دے کر مغرب کے مختلف کُتب خانوں میں اسے مُفت بھجوا دیں۔ تو ایک رسالہ ایک کامل مُبلّغ کا کام مغرب میں دیتا ہے۔ اور ہر ماہ ایسے سیکڑوں نفوس تھے اور جن میں سے بعض مشرف بہ اسلام ہو جاتے ہیں +

اسی کے ضمن میں محترمہ رشیدہ خانم صاحبہ مذکورۃ الصدر نے چند اُن بزرگوں کا نام لیا۔ جو تروی مارچ میں اُنہی کُتب خانوں میں رسالہ کو پڑھ کر مشرف بہ اسلام ہُوئے۔ ہر دو تقریر کنندگان نے اسبات پر زور دیا۔ کہ مسلم خواتین اس طرح رسالہ کی اشاعت میں حصہ بھی لیں چنانچہ بعض نے ایسا ہی کیا +

حضرت خواجہ صاحب موصوف چونکہ ان ایام میں بھی کسی قدر زیادہ بیمار ہو گئے! اسلئے حاضرین ہر دو جلسہ نے کھڑے ہو کر نہایت عجز و الحاح کے ساتھ جناب باری میں آپ کی صحت کیلئے دُعا کی

پہلے جلسہ کی رونق کو بیگم صاحبہ مولانا محمد علی صاحب مرحوم کی شرکت نے بڑھا دیا جنہوں نے چند الفاظ ووکنگ کی تعریف میں فرما کر خواجہ صاحب کی صحت کیلئے دُعا کی تحریک فرمائی۔ ان دُعاؤں کے بعد جلسہ ختم ہُوا۔ موسم گرما کے باعث شاید یہ جلسے ملتوی ہو جائیں۔ لیکن سردیوں میں انشاء اللہ پھر شروع ہونگے +

سکرٹری مسلم مشن ٹرسٹ

---

# مُسلم مشن ووکنگ (انگلستان) کے مکتوبات

جناب مولوی آفتاب الدین احمد صاحب قائممقام امام مسجد ووکنگ کی علالت طبع کی وجہ سے یہ دلچسپ سلسلہ مکتوبات منقطع ہو گیا تھا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ کہ مولوی صاحب موصوف اب بخیریت ہیں اور انہوں نے اس مفید سلسلہ کو پھر شروع کر دیا ہے۔ چنانچہ ذیل میں جملہ مکتوبات اشاعت حاضرہ میں ناظرین کرام کے پیش نظر کئے جاتے ہیں ہمیں آئے دن مختلف مغربی ممالک سے اطلاعیں آتی رہتی ہیں کہ کس طرح لوگ عیسائیت سے منحرف اور بیزار ہو رہے ہیں۔ اور وہ کس طرح اتفاقیہ قرآن کریم یا مسلم لٹریچر یا اسلامک ریویو کو کہیں دیکھ لیتے ہیں۔ اور فی الفور یا تو اسلام قبول کر لیتے ہیں یا اسلام کے متعلق مزید معلومات بڑھاتے اور تفحص کرنے لگ جاتے ہیں ذیل کے جملہ مکتوبات اس دعوے کی بین دلیل ہیں کہ بلاد غربیہ میں اسلام کی تبلیغ کا سب سے مؤثر اور کم خرچ ذریعہ یہ ہے کہ اسلامک ریویو اور اسلامی ادبیات کو کثرت سے مفت تقسیم کیا جائے مسیحیت اس وقت مُردہ ہو رہی ہے یسوع کی ابنیت کا عقیدہ لوگوں میں اب ہرگز مقبول نہیں ہو سکتا۔ کاش! ہمارے مسلمان بھائی ہمارے ساتھ من حیث القوم اس مقدس کام میں شریک ہوں۔ اور ہمیں اسلام کا پیغام ان لاکھوں کروڑوں عیسائیوں تک پہنچانے میں مدد دیں۔ جو صرف نام کے عیسائی ہیں۔ یورپ کی یہ بری حالت ہے۔ اگر اس سے ہم مسلمان اس وقت اپنے اسلامی لٹریچر کے ذریعہ فائدہ نہ اٹھائیں۔ تو پھر کونسا وقت آئیگا +

خواجہ عبد الغنی

سکرٹری مشن ووکنگ ٹرسٹ و بیرون ملک لاہور

## مکتوب نمبر ۱۳

# اہل مغرب کی رسمی عیسائیت سے بیزاری

## مس ارنسٹائن نائٹ کی اسلام کے لئے سچی تڑپ

لیڈی مذکورہ نے لندن کے مشہور اخبار ڈیلی اکسپرس میں مسجد ووکنگ کا فوٹو دیکھا۔ جو اسی سالہ کو زینت دے رہا ہے جسمیں نومسلمین نماز جمعہ ادا کر رہے تھے۔ اس فوٹو کو دیکھ کر وہ بہت متاثر ہوئیں اور مذہب اسلام میں دلچسپی لینے لگیں۔ اُس وقت سے آج تک اس کے اور ہمارے درمیان بہت حد تک خط و کتابت ہو چکی ہے۔ ہم اُسے وقتاً فوقتاً مفید اسلامی لٹریچر بھیج رہے ہیں اس قلیل عرصہ میں اُس نے دو دفعہ مشن کی امداد میں عطیہ بھی ارسال کیا ہے۔ اور تازہ امدادِ مشن کے ساتھ جو گرامی نامہ اُس نے بھیجا ہے۔ اسمیں سے چند ایک اقتباس ذیل میں درج کئے جاتے ہیں۔ جو اُمید ہے۔ کہ ناظرین کرام کی مسرت کا موجب ہونگے۔ ان سے وہ سچی محبت و اسلامی تڑپ ظاہر ہوتی ہے۔ جو لیڈی مذکورہ کے دل میں اسلام کے متعلق ہے۔

آفتاب الدین احمد۔ نائب امام مسجد ووکنگ

"مجھے آپ کو حقیر سا تحفہ ارسال کرنے میں از حد مسرت ہے۔ جو کہ در اصل ایسٹر کا تحفہ ہے تاکہ آپ اس کا بہترین مصرف کر سکیں۔ میں گرجا تو ضرور گئی ہوں۔ لیکن وہاں میں نے کبھی کچھ نہیں دیا۔ اور وہ اسلئے کہ میرے چندہ کا کسی اور جگہ بہترین و صحیح مصرف ہو"+

"میں اسلام کیلئے بیحد بیتاب ہوں۔ لیکن اس گرمجوشی کو ضبط میں لانے اور منتظم کرنے کیلئے میں آپکے اثر شخصیت و استمداد کی محتاج ہوں۔ میں آپکے معتقدات کی دل سے تصدیق کرتی ہوں۔ اور دل سے متمنی ہوں۔ کہ آپ کے مذہب میں داخل ہو کر پکی مسلمان بن جاؤں" +

"ہم سب کو چاہئے۔ کہ ہم اس شاندار و کارہائے نمایاں (یعنی اسلام کو) اس ملک میں نہایت ہی جوش و سرگرمی کے ساتھ توسیع دیں۔ جس طرح کہ حضرت محمد صلعم نے توسیع دی" +

# مکتوب نمبر ۱۴

کراؤن ھل

پلائی موتھ۔ ڈیون

مورخہ ۲۴ مارچ سنہ ۱۹۳۲ء

یا اخی المکرم۔ السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔

یہ چھوٹی سی نہایت ہی مفید و دلچسپ کتاب "اسلام اور اسلامی نماز" آپ نے جو ارسال فرمائی ہے اُس کا تہ دل سے شکریہ قبول فرمایئے +

یہ ایک نہایت عجیب بات ہے۔ کہ چونکہ مجھے کسی خاص دُعا کا علم نہ تھا۔ اس لئے جو کچھ میرے دل میں آتا تھا۔ میں وہی تلاوت کیا کرتی تھی۔ اور پاک و پیارے کلام مجید میں سے سورۃ فاتحہ اور سورۃ الفلق اور سورۃ النّاس کو میں بالخصوص روزانہ تلاوت کیا کرتی ہوں۔ اور ان سورتوں کو میں نے ان کی عظمت حسن و جمال کی وجہ سے منتخب کیا ہُوا ہے +

آپ کی عنایات کی مرہون احسان ہوں + آپ کی مخلصہ

ڈوروتھی ایڈی

---

# مکتوب نمبر ۱۵

لندن ڈیر محمد عالم السلام علیکم

جب سے میں نے وہ چھوٹی سی کتاب اسلام پر پڑھی ہے۔ جو آپ نے تقسیم کی ہے اس وقت سے میں اس کی تعریف میں چند الفاظ لکھنے چاہتی ہوں +

حقیقت یہ ہے۔ کہ عام طور سے انگریز مرد اور عورتیں جو کہ دُنیا کے اس حصہ میں بستی ہیں وہ دُنیاوی امور میں اس قدر مشغول ہیں۔ کہ اُنھیں مذہب کے متعلق سوچنے کا وقت ہی نہیں ملتا لیکن میری طرح جو یائے حق کیلئے آپ کی کتاب ایک برکت ہے کیونکہ وہ نہ صرف دُنیا کے عظیم ترین مذاہب میں سے ایک کے متعلق روشنی دیتی ہے۔ بلکہ ہر بات کو اس طرح پیش کرتی ہے کہ ایک بچہ بھی سمجھ سکتا ہے +

مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ وہ پرانی کہاوت "جوئندہ حق یابندہ حق" واقعی سچ ہے پس میں بہت خوش ہوئی۔ جبکہ وہ کنگ گئی۔ اور انہوں نے مجھے یہ کتاب آپ کی طرف سے بطور تحفہ دی۔ اور یہ وہ شے ہے۔ جس کی میں آرزومند تھی۔ اور میں یقین کرتی ہوں کہ بہتوں نے ایسا ہی سوچا ہوگا۔ اور اس نیک معطی کو دعا دی ہوگی۔ جس نے انسانیت کی ایسی خدمت انجام دی +

میں یقین کرتی ہوں۔ کہ جو لوگ ایک مرتبہ اسلام کی صداقت کے قائل ہو جائینگے اور اس کی خوبیوں کو محسوس کر لینگے انھیں کسی دوسرے مذہب کی ضرورت نہ ہوگی۔ اور وہ ہر موقع پر خوشی میں اور رنج میں اس کی طرف رجوع کرینگے۔ اور پھر ایسی پابندی کے ساتھ جس طرح کہ آفتاب ہمیشہ مغرب میں غروب ہوتا ہے +

آخر میں تہ دل سے دعا کرتی ہوں۔ کہ خدا آپ کو شادمان اور کامران رکھے۔ اور اپنی روح قدس سے آپ کی تائید کرے۔ آمین

آپ کا بھائی
مسٹر ماریسن

(نوٹ) یہ خط ایک طالی خاتون کا ہے جو انہوں نے مسٹر محمد عالم آف آسٹریلیا کو کتاب "اسلام اور اسلامی نماز" کے شکریہ میں لکھا تھا ۱۲ (مدیر)

# تصنیفات جدید بزبان انگریزی

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب

(۱) Revelation A Necessity مسئلہ الہام پر مدلل بحث کرکے قرآن مجید سے یہ ثابت کیا گیا ہے۔ کہ الہام ایک ضرورت حقہ ہے۔ یہ کتاب اپنے قسم کی ایک نئی کتاب ہے صفحہ ۲۰۔ قیمت صرف ۲ر

(۲) Islam & Civilization یعنی تمدن اسلام کا انگریزی ترجمہ صفحہ ۱۵۰ قیمت ۱۲ر

(۳) Islam & Christianity یہ کتاب ڈین آف ہانگ کانگ (چین) کے اعتراضات جو اس نے سنہ ۱۹۳۱ء میں اسلام پر کئے۔ اُن کے جواب میں لکھی گئی ہے۔ اور اسمیں ہر دو مذاہب اسلام اور عیسائیت کا مقابلہ کیا گیا ہے۔ صفحہ ۱۰۰ " " " قیمت ۲ر

(۴) Islam & Muslim Prayer اس کتاب کی ساتویں ایڈیشن چھپ رہی ہے۔ اسمیں نماز اور دعاؤں کا ترجمہ انگریزی میں کیا گیا ہے۔ اور اوضاع نماز کو بذریعہ فوٹو دکھایا گیا ہے۔ عربی نہ جاننے والوں کے لئے عربی رومن نستعلیق میں بھی لکھی گئی ہے

**درخواستیں بنام مینیجر مسلم بک سوسائٹی عزیز منزل لاہور آنی چاہئیں**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# تفسیر القرآن

## باب چہارم

### ہدایت کیلئے مخصوص الہام کی وجہ

(بہ تسلسل صفحہ ۱۳۶ اشاعت اسلام جلد ۱۸ نمبر ۴ سنہ ۱۹۳۲ء)

از قلم حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مبلغ اسلام

تب وہ اس طرح خون اور فضلے کے ساتھ ملجاتا ہے۔ کہ جدا نہیں ہوسکتا، جیسا کہ قرآن کہتا ہے۔ پس ہم اُسے ان دو چیزوں سے جُدا نہیں کرسکتے، اُس کی آخری نشو ونما جانوروں کے معدہ میں ہوتی ہے۔ جو ہمیں تازہ دُودھ دیتے ہیں۔ غذائیت کے لحاظ سے دُودھ کے بعد پھل اور اناج کا مرتبہ ہے، یہ چیزیں ہر فصل کے بعد غائب ہوجاتی ہیں لیکن ان کے اجزائے ترکیبی تباہ نہیں ہوتے۔ وہ دوسری چیزوں کے ساتھ مل کر فضاء میں باقی رہتے ہیں۔ تب خدا موسم بہار میں ہوائیں چلاتا ہے۔ تاکہ اُن کے ساتھ جو منتشر اشیاء مل گئی ہیں۔ وہ جدا ہوجائیں، پس مختلف ذرات وغیرہ ایکدوسرے سے جُدا ہو جاتے ہیں۔ اور جس پھل کیلئے جو ذرات ضروری ہیں۔ وہ خود بخود اس جگہ چلے جاتے ہیں۔ جہاں ان کی ضرورت ہے نئی تقسیم میں کوئی گڑبڑ نہیں ہوتی۔ اس کے بعد قرآن نے شہد کا ذکر کیا ہے (۱۶: ۵۰) جس طرح ہمیں غذا کی ضرورت ہے۔ اُسی طرح دوا کی بھی اور غذا اور دوا دونوں خدا کی طرف سے ہیں، اور ہم اُنھیں مختلف بیماریوں کے سلسلہ میں استعمال کرتے ہیں۔ قرآن نے مختلف پہلوؤں سے

شہد کو اس معاملہ میں مثال دینے کیلئے چنا ہے۔ شہد بیشمار پھلوں اور پھولوں کے جوہر سے مرکب ہے جو ایکدوسرے سے علیحدہ ہوتے ہیں۔ شہد اُن کی ترکیب کا نتیجہ ہے۔ لیکن شہد کی دوائی صفات انسانی ہاتھ سے نہیں آتی۔ لہٰذا عطار کا کام کرنے کیلئے شہد کی مکھی پیدا کی گئی ہے۔ اور بقول قرآن اس جوہر لطیف کی تلاش میں سینکڑوں میل کا سفر کرتی ہے۔ وہ کبھی اپنا راستہ نہیں بھولتی اور ہمیشہ مناسب اجزاء لے کر واپس آتی ہے۔ تاکہ نسخہ تیار کر سکے۔ وقت ہر مرکب کو خراب کر دیتا ہے لیکن شہد پر اثر نہیں ہوتا۔ قرآن رُوحانی شہد ہے۔ خدا کا کلام ہماری رُوح کی غذا ہے اور وہ ہمارے لئے ایسا ہی ضروری ہے۔ جیسا کہ طبعی غذا ہے۔ اگر خدا کا ہاتھ ہمارے لئے غذا دوبارہ بھیجدیتا ہے۔ جبکہ پہلی غذا خراب ہو جاتی ہے۔ تو وہ الہام بھی بھیجیگا +

**ملائکہ** قرآن نے ملائکہ کا بحیثیت ذی حس مخلوق کے ذکر کیا ہے۔ جو کائنات میں فطرت کی قوتوں کو متحرک کرتی ہیں۔ تاکہ نئی چیزیں پیدا ہو سکیں۔ اور ہم کائنات میں اس قسم کی فاعل ہستیوں کی فاعلیت سے انکار نہیں کر سکتے۔ لیکن ہم پھر غذا کے مسئلہ کی طرف واپس آتے ہیں۔ یہ سب ترکیب پاتے ہیں۔ تاکہ تخلیق کے طریق میں مُعاون ہوں۔ وہ پابند اور باضابطہ ہیں۔ وہ ایک مقررہ راستہ پر چلتے ہیں۔ وہ ایکدوسرے سے مُقررہ تناسب میں ملتے ہیں۔ تاکہ نئی چیزیں بن جائیں۔ اور یہ تمام طریق ظاہر کرتا ہے۔ کہ اُنہیں علم حاصل ہے۔ اگرچہ وہ خاموش دُنیا سے تعلق رکھتے ہیں جسمیں شعُور کا نام نہیں۔ ان کا کام ریاضی کی سی صحت ظاہر کرتا ہے جس کے معنی یہ ہیں۔ کہ یہ عمل کسی مُدرک ہستی کے زیر ہدایت جاری ہے لیکن وہ خُود بغیر شعُور کے ہیں۔ خدا بلاشک علت مُدرکہ اولے ہے لیکن وہ مختلف فاعلوں کے ذریعہ سے کام کرتا ہے۔ اگرچہ وہ قادر مُطلق ہے۔ لیکن اُسکی مرضی ہے۔ کہ وہ اس طرح کام کرے۔ فرشتے کائنات میں اسطرح کام کرتے ہیں جس طرح رُوح اور نفس جسم میں۔ وہ خُدا کے احکام کی بیچوں وچرا تعمیل کرتے ہیں (۲ : ۳۴) اور اگر ہم اطاعت کریں تو ہم بھی فرشتے بن سکتے ہیں۔ بلکہ ہم تو فرشتوں پر بھی حکومت کر سکتے ہیں۔ قرآن نے فرشتوں کے تین کام بیان کئے ہیں۔ پہلا کام یہ ہے۔ کہ وہ نیچر کی قوتوں کو متحرک کرتے ہیں۔ تاکہ وہ اپنا کام کر سکیں۔ اور دوسرے دو کام انسانوں سے متعلق ہیں۔ وہ ہمارے اندر نیکی کا الہام کرتے ہیں۔ اور اگر بعض غیر مشہود ہستیاں ہمیں بُرائی کی طرف لیجاتی ہیں۔ تو یہ یاد رہے۔ کہ اسی طرح میں

غیر معلوم طور پر نیکی کی تحریک بھی حاصل ہوتی ہے۔ اور یہ تحریکات فرشتوں کی طرف سے آتی ہیں۔ اور یہ سب باتیں ہر شخص کے تجربہ میں آسکتی ہیں۔ اگر ہم فرشتوں کی آواز سُنیں تو وہ ہمارے محافظ بن جائینگے۔ اور بُرائیوں سے ہماری حفاظت کرینگے۔ اور انجا مکار ہمارے خادم بن جائینگے بشرطیکہ ہم فطرت کے اسرار کو سمجھ لیں۔ سائنس کی بدولت عناصر کے فرشتے بڑی حد تک ہمارے خادم بن گئے ہیں۔ انھیں آپ قوانین فطرت کہئیے لیکن قانون بذات خود ایک بیجان چیز ہے اسکے پیچھے ایک دماغ کی ضرورت ہے۔ اور وہ قرآن کا پیش کردہ خدا ہے۔ جس نے فرشتوں کو اپنے قوانین پر عمل کرنے والا متعین کیا ہے +

---

# ہمارا اِرتقائی سفر

**اِنسان کی ابتدا** ہم ارتقائی سفر طے کر رہے ہیں۔ اور دورانِ سفر میں ترقی کی مختلف منازل میں سے ہوکر گزرتے ہیں۔ ہر منزل میں مختلف مراتب ہوتے ہیں۔ جہاں ہم کو آیندہ مراتب و منازل طے کرنے کیلئے ضروری سامان مہیّا کیا جاتا ہے خواہ ہم اس ترقی کی جو ہمیں کسی خاص منزل میں کرنی چاہئے تکمیل کریں یا نہ کریں۔ جس وقت ہماری ضروریات کی چیزیں فرسودہ ہوجاتی ہیں۔ تو فطرت کی طرف سے ہمیں نیا سامان ملتا ہے۔ اور ہم پُرانی چیزوں کو ترک کرکے نئی منزل میں داخل ہوجاتے ہیں۔ نئی منازل میں ہمیں نیا جسم عطا ہوتا ہے۔ اور جب ہم اُس منزل کو چھوڑتے ہیں۔ تو اُس منزل کے جسم کو وہیں چھوڑنا پڑتا ہے۔ اور نئی منزل میں داخل ہونے پر نیا جسم عنایت ہوتا ہے۔ ان منازل میں سے ہر منزل کے طے کرلینے کا نام موت ہے لیکن یہی موت دوسری منزل میں داخل ہونے کا لازمی دروازہ ہے +

قرآن شریف نے ستاروں کے طبقہ کو ہماری ابتداء قرار دیا ہے (۸۶ : ۱ تا ۳)

جو تاریکی کے اوقات میں وہ روشنی ڈالتے ہیں جو زمین کے اندر سرایت کر کے اس کے اندر ساز و برگ پیدا کرتی ہے۔ بادلوں سے پانی آتا ہے۔ اور زمین میں قیام کرتا ہے (۲۳ : ۱۸) اور درختوں اور چوپایوں کی پیدائش اور پرورش میں مدد دیتا ہے (۲۳ : ۱۹) جن کی بدولت ہمیں وہ غذا ملتی ہے جس میں حیاتِ اولی کے اجزاء موجود ہوتے ہیں۔ اس سے نطفہ پیدا ہوتا ہے اور وہ عورت کے رحم میں جاگزین ہو کر مختلف جنینی حالات میں سے ہو کر گزرتا ہے (۲۳ : ۱۴) اور رحم مادر ہی میں اس نطفہ کو ہڈیاں اور گوشت عطا ہوتا ہے۔ تاکہ آئندہ ترقی کر سکے۔ ان چیزوں کی تکمیل پر ایک نئی چیز پیدا ہوتی ہے، جسے قرآن لطیف "نفس" کہتا ہے۔ یہی ہماری روح ہے جو جذبات کا مجموعہ ہے اور شعور اس کا امتیازی نشان ہے اس طرح ہم دنیا میں آتے ہیں۔ اور ہمارا مقصد اس دنیاوی قیام سے یہ ہے کہ نفس ناطقہ کی منزل تک پہنچ جائیں۔ روح کیلئے مختلف منازل ترقی میں سے گزرنا لازمی ہے لیکن جب اس کا ساز و برگ ناکارہ ہو جاتا ہے۔ تو اس کی ترقی رک جاتی ہے۔ اسی کا نام موت ہے۔ ہم جسم خاکی کو قدرتی طور پر یہیں چھوڑ جاتے ہیں۔ لیکن ہماری ترقی مسلسل جاری رہتی ہے، روح مزید ترقی کرتی ہے۔ اگر وہ موت کے وقت نفس ناطقہ کی شکل میں پختہ کاری حاصل کر چکی ہے۔ تو وہ ترقی کی دوسری منزل میں داخل ہو جاتی ہے جسے جنت کہتے ہیں (۲۳ : ۱۰۰) لیکن اگر اس نے اپنا نصاب ختم نہیں کیا تو پھر اُسے اپنا سفر اسی نقطہ سے طے کرنا ہوگا جہاں وہ اس جہان سے رخصت ہوتے وقت تھی +

ماضی اور آئندہ کے سفر میں ایک بڑا فرق موجود ہے، جو ایک کو دوسرے سے متمیز کرتا ہے گزشتہ منازل میں ہمارے پاس جسم مادی تھا، خواہ شعور رہا ہو یا نہ رہا ہو، یہ چیز رحم مادر میں پیدا ہوتی ہے۔ بعد ازیں مادہ اور شعور دونوں ساتھ ساتھ سفر کرتے ہیں۔ اس کے بعد موت آتی ہے۔ اور روح جسم سے جدا ہو جاتی ہے، لیکن ہر دنیا کے تکمیل کے بعد ایک نمایاں وقفہ ہوتا ہے، ترقی کرنے والی ذات بظاہر مجہول ہو جاتی ہے۔ اور بعد ازیں نئے سفر پر روانہ ہوتی ہے۔ اسی طرح انسانی سفر میں بھی موت کے بعد ایک تبدیلی واقع ہوتی ہے۔ مادہ کا کام ختم ہو جاتا ہے اس کیلئے مزید ترقی نہیں ہے۔ آئندہ ترقی صرف روح کی ہوتی ہے جس کے ساتھ شعور شامل ہے۔

پس طویل ترین وقفہ بھی ہونا چاہئیے جس کے دوران میں رُوح غیر فاعل رہیگی۔ اور اس وقفہ کو عالم برزخ سے تعبیر کیا گیا ہے۔ (۳۶ : ۵۱) یہ عرصہ موت اور حشر اجساد کے درمیان ہے۔ اور اس عرصہ میں رُوح انسانی "اجداث" میں رہتی ہے۔ یہ لفظ جدث کی جمع جسکے معنی ہیں جُدا ہو جانے کی حالت یعنی رُوح جسم سے جُدا ہو جاتی ہے۔ جو مزید ترقی نہیں کر سکتا مشیت الٰہی کا تقاضا یہ ہے۔ کہ آیندہ سفر میں ہر رُوح کو ترقی کے لئے یکساں موقع اور وقت ملے۔ جبکہ وہ جسمانی علائق سے پاک ہو گی۔ اور اس لئے جملہ ارواح کے دُنیا سے واپس آنے تک انتظار کرنا چاہئیے۔ جو لوگ دُنیا سے رُخصت ہوتے ہیں۔ ان پر گویا ایک قسم کی بیخودی طاری ہو جاتی ہے۔ اور یہ حالت ارواح کے دوبارہ جی اُٹھنے تک قائم رہیگی۔ وہ اپنے مرقدوں سے نکلینگی گویا لمبی نیند سے بیدار ہوئی ہیں۔ اور انھیں ایسا معلوم ہو گا۔ کہ وہ دن کے کچھ حصّہ تک سوتی رہی ہیں۔ لیکن آنے والے واقعات کا سایہ ان سے پہلے رُونما ہوتا ہے۔ ہم جنّت اور دوزخ کو اس طرح دیکھینگے جس طرح خواب میں دیکھتے ہیں۔ اور بلاشک یہی ہمارے سفر کا آغاز ہو گا لیکن ارواح اُسی نقطہ سے سفر شروع کرینگی۔ جہاں سے انھوں نے چھوڑا تھا۔ جبکہ ان پر موت طاری ہوئی تھی +

نفس ناطقہ کے مُتعلق عُلمائے نفسیات میں اختلاف ہے بعض کہتے ہیں۔ کہ نفس ناطقہ دوسرے طبقہ سے آتا ہے۔ اور پھر جسم انسانی سے مُتحد ہو جاتا ہے۔ جہاں کہ وہ جسمانی خواہشات کی پابندی اختیار کر لیتا ہے لیکن قرآن شریف اُسے شعور کی ترقی یافتہ صُورت قرار دیتا ہے۔ جو کہ جسم سے پیدا ہوتا ہے جیسا کہ بیان ہو چُکا۔ انسانی شعور جبکہ وہ حالت سافلہ سے پاک ہو کر روحانیت سے آراستہ ہو جاتا ہے۔ تو الہام ربانی کے ماتحت رُوح بن جاتا ہے۔ خدا نے اپنی رُوح انسان میں پھونکی جبکہ مواد جسمانی جنینی حالت میں مناسب طور سے منتظم ہو چکا۔ اور یسوع کے معاملہ میں بھی یہی کیا تھا۔ جبکہ وہ مریم کے رحم میں تھا۔ خُدا کی رُوح قیدی کی طرح جسم کی چار دیواری میں مقید نہیں ہے۔ بلکہ اُسے طبعیٔ خاصیت عطا ہوئی ہے۔ تاکہ وہ اُس کی مدد سے مزید ترقی کر سکے قرآن مجید اکثر اوقات مستقبل کا ذکر ماضی کے رنگ میں کرتا ہے اور خصوصًا ان استعدادوں کے متعلق جو کہ خدا کے علم میں آگے چل کر بالفعل ظاہر ہونیوالی ہیں۔ خُدا کی رُوح ہمارے اندر اسلئے پھونکی گئی تھی۔ کہ ہم مسجود ملائکہ بن سکیں۔ اور یہ بات اُس وقت ہو گی۔ جبکہ نُور الٰہی جو ہمارے اندر

موجود ہے پورے طور پر چمک اُٹھیگا۔ لیکن قرآن شریف نے اس کا ذکر بطور وقوعہ کے بیان کیا ہے یہ دراصل ہمارا آیندہ مقصود ہے۔ اور فی الحال ہمیں ایسے تدبیر کی ضرورت ہے جو ہمیں اس عزت کا مستحق بنا دے۔ خواہ اس زندگی میں یہ عزت حاصل ہو یا نہو لیکن جب اس دُنیا کے چھوڑنے کا وقت آئیگا۔ تو یہ عزت ہماری ہو گی۔ ہم اپنے جسم کو تباہ کرنا پسند نہیں کرتے جیسا کہ بعض ناقص مذاہب ہمیں تلقین کرتے ہیں۔ خصوصاً وہ جو اسلام سے پہلے رائج تھے۔ کیونکہ یہ تو خودکشی کا مرادف ہو گا۔ جس کی وجہ سے الٰہی رُوح جو ہمارے اندر ہے وہ بھی تباہ ہو جائیگی ہمیں اسبات کی ضرورت ہے۔ کہ ہم اپنی جسمانی خواہشات کو ضبط کر سکیں۔ تاکہ رُوحانی ترقی بجائے رک جانے کے جاری رہ سکے +

مادہ جسم حیوانی میں مرتبہ کمال کو پہنچ جاتا ہے لیکن اسکی آیندہ ترقی محض شعور سے وابستہ ہوتی ہے جو ابتدائی حالت میں محض جذبات و احساسات کے مجموعہ کا نام ہے۔ عالم حیوانات میں ملکیت کا حق نہیں پایا جاتا۔ اور حیوانات میں دراصل وہ انفرادی شعور بھی نہیں پایا جاتا جو انسانی دماغ میں میرا اور تیرا کا خیال پیدا کرتا ہے۔ حیوانات ہر چیز کو جسے وہ اپنے لئے ضروری سمجھتے ہیں۔ اپنی ملکیت سمجھتے ہیں۔ لیکن انسانی دماغ میرے اور تیرے میں فرق کر سکتا ہے۔ لیکن چونکہ ہم حیوانی حالت سے ترقی کر کے آئے ہیں۔ اس لئے ہمارے اندر دوسرے کا حق غصب کر لینے کی جبلی عادت موجود ہے۔ بہت سے انسان تو حیوانیت کی سرحد ہی پر بستے ہیں اور اُسی رُوح کی پرستش کرتے ہیں، جو انسانی نفس کی ابتدائی حالت ہے۔ اگر یہ رُوح غیر مقید چھوڑ دی جاتی جس طرح کہ شیر خوار بچہ کی ہوتی ہے جو ہر شئے کو اپنی ہی سمجھتا ہے۔ تو آج نظام عالم درہم برہم ہو چکا ہوتا۔ لیکن اس منتظم اعلےٰ نے ہمیں اس حالت میں نہیں چھوڑا۔ اس نے ہمارے سامنے ایک مقصد رکھا ہے جو ہم سے بہت دُور ہے۔ اور ہمیں دُنیا میں اسلئے بھیجا گیا ہے کہ ہم اس منزل مقصود تک پہنچنے کیلئے اپنے آپ کو تیار کر سکیں۔ اور ہمارا فرض یہ ہے کہ ہم نو زائیدہ رُوح کو نفس ناطقہ کی شکل میں تبدیل کریں۔ قبل اس کے کہ دُنیا سے رُخصت ہوں۔ اور اسلئے ہمیں ان سات منازل میں سے ہو کر گزرنا پڑتا ہے۔ جن کا ذکر قرآن شریف نے کیا ہے +

**نفس امّارہ** { (۱۲: ۵۳) یہ رُوح حیوانی کا دوسرا نام ہے۔ نفس کے لفظی معنے

رُوح انسانی کے ہیں۔ لیکن چونکہ یہ انسانی شعور کا دوسرا نام ہے۔ اور اُس کی ترکیب میں کوئی مادّی چیز شامل نہیں ہے بلکہ خالص رُوح ہے۔ اس منزل میں اس کی خواہشات پر کوئی قید نہیں ہوتی۔ وہ ہر بات کو اپنی مرضی کے مطابق کرنا چاہتا ہے۔ اور ہمیں اپنے تقاضوں کے سامنے مجبور کرتا ہے۔ اسی لئے اُسے نفس امّارہ یعنی حکم دینے والا نفس کہتے ہیں۔ لیکن سوسائٹی یا الہام کے دباؤ سے وہ قابو میں آجاتا ہے۔ اور نیک و بد میں امتیاز کرنے لگتا ہے۔

**نفس مُلہمہ** تب اُسے نفسِ مُلہمہ کہتے ہیں۔ اس صورت میں اُسے نیکی اور بدی میں فرق کرنے کا الہام حاصل ہوتا ہے۔ اور یہ نیا علم مزید ترقی کا بنیاد ہے۔ جس وقت ہمارے اندر شعور پیدا ہوتا ہے۔ تو لازم ہے۔ کہ اُسے اس رُوح کے ماتحت رکھا جائے۔ تاکہ مزید ترقی کرسکے۔ اور قرآن نے اس ضرورت کا احساس کیا ہے۔ اور اس لئے سات باتوں کا ذکر کیا ہے اس موقعہ پر جہاں شعور کی پیدائش بیان کی ہے۔ جس کے معنے یہ ہیں کہ نئی پیدا شدہ چیز کو ان سات باتوں کو اختیار کرنا ہوگا قبل اس کے کہ وہ نفس بن سکے۔ اور ہمیں درمیانی منازل میں سے بھی گزرنا ہے۔ لیکن یہ سات منازل ہمیشہ ہمارے سامنے بطور ہادی کے رہنی لازم ہیں۔ خواہ ہم کسی رُوحانی حالت میں ہوں۔ وہ منازل یہ ہیں:-

(۱) حقائق اور صداقتوں پر ایمان لانا اس کا نام قرآن نے "ایمان" رکھا ہے۔ ہمارا ہر فعل چند مخصوص معتقدات پر مبنی ہوتا ہے۔ اور وہ یقین یا عقیدہ ہمارے ہر فعل کا محرّک ہوتا ہے۔ خواہ وہ فعل بُرا ہو یا اچھا۔ اسی لئے قرآن نے بعض حقائق پر ایمان لانا ضروری قرار دیا ہے۔ اور مومن ہی بقولِ قرآن کامیاب ہونگے (۲) نمازوں میں عاجزی (۳) غرور سے پرہیز اور لغویت و سفاہت سے اجتناب (۴) تصفیہ کی کوشش کرنا۔ اور اپنے اموال سے دوسروں کو فائدہ پہنچانا۔ قرآن نے لفظ زکوٰۃ استعمال کیا ہے جو دونوں معنے دیتا ہے۔ اور یہ دونوں معنی باہم گر متحد ہیں (۵) عفت یعنی جنسی تعلّقات میں پاکدامن رہنا (۶) ایفائے عہد کرنا اور معاہدہ پر قائم رہنا (۷) اسلامی صلوٰۃ پر عامل ہونا۔

ممکن ہے۔ ہم سب کو قرآنی احکام سے واقف ہونے کا موقع نہ مل سکے لیکن رائے عامہ اور سوسائٹی کے احکام ہمیں ان اُمور پر عمل کرنے کیلئے مجبور کردیتے ہیں۔ اگر ہم اُن کی خلاف ورزی کریں تو

ہمارے اندر سے کوئی قوت ہمیں ملزم ٹھیراتی ہے۔ اور جب کبھی ہم دوسروں کے حقوق غصب کرنا چاہتے ہیں تو وہ ہمیں ملامت کرتی ہے۔ اس باطنی آواز کو عرف عام میں ضمیر کہتے ہیں لیکن قرآن نے اس کا نام نفسِ لوّامہ رکھا ہے۔ اور یہ ہماری روحانی ترقی کی تیسری منزل ہے۔ جس وقت ہمیں نیک و بد کا علم حاصل ہو جاتا ہے۔ تو ہمارے اندر نفسِ امارہ اور نفس لوامہ میں ایک جنگ شروع ہو جاتی ہے۔ نفسِ امّارہ تو غصب حقوق اور تغلب اموال کی تحریک کرتا ہے اور نفس لوامہ عدل اور انصاف کی تلقین کرتا ہے۔ کیونکہ اُسے تمیز حاصل ہو چکی ہے۔ بدقسمتی سے اکثر لوگ حیوانیت کی سرحد پر رہتے ہیں۔ اور نفس امّارہ کی پوجا کرتے ہیں اور واقعی یہ لوگ حیوانات کے مقابلہ میں سوسائٹی کیلئے زیادہ نقصان دہ ہیں۔ ہمیں روح سے اس طرح برتاؤ کرنا چاہئے۔ کہ وہ نفس لوامہ کے احکام کی اطاعت کرنے لگے۔ تب ان دونوں میں کوئی جھگڑا باقی نہ رہیگا۔ نفسِ امارہ کی آواز ہمیشہ کیلئے خاموش ہو جائیگی۔ اور نفس لوامہ کو کامیابی حاصل ہو جائیگی۔ ہمیں بدی سے نفرت پیدا ہوگی۔ اور ہمارے قلب کے ہر گوشہ میں نیکی حکمران ہوگی۔ ہماری روح کو تب سکون حاصل ہوگا (۸۹ : ۲۷) اور ہم اپنی ارتقائی سفر کی چوتھی منزل پر پہنچ جائیں گے۔ تب آسمان سے ایک روحانی آتش قلب پر نازل ہوگی۔ وہ ہماری طبعی فطرت کو جلا دیگی۔ اور بدی کی طرف جملہ میلانات کو مٹا دیگی۔ اور ہم اپنے خدا سے برسرِ صلح ہو جائینگے (۸۹ : ۲۸) وہ ہم سے راضی ہو جائیگا۔ یہاں ہم اپنی ترقی کی پانچویں اور چھٹی منزل سے گزرتے ہیں۔ اُسکی مرضی ہماری زندگی کا قانون بن جائیگی۔ اور ہم اس کے ہاتھ میں بیجان آلہ کی طرح ہو جائینگے۔ تب روح پختہ ہو جاتی ہے۔ اور آخری منزل آجاتی ہے۔ تمام بُری خواہشات بکلی دور ہو جاتی ہیں۔ ہم محسوس کرتے ہیں۔ کہ ہم دوسروں کے لئے جی رہے ہیں۔ اور ان کی خوشی ہمارا مقصد حیات ہو جاتی ہے۔ ہم صرف دوسروں کی ضروریات پوری کرنے کے لئے جیتے ہیں۔ ہم انتہائی تکالیف برداشت کرتے ہیں۔ اپنی جان کو خطرہ میں ڈال دیتے ہیں۔ محض دوسروں کیلئے۔ دراصل ہم وہی کرتے ہیں۔ جو پہلے کرتے تھے۔ لیکن فرق یہ ہے۔ کہ پہلے ہم سب کچھ اپنے لئے کرتے تھے۔ لیکن اب ہم دوسروں کو فائدہ پہنچانے کے لئے اپنی جان کو خطرات میں ڈالتے ہیں۔ ہم خدا کی اطاعت کرتے ہیں۔ اس کے بتائے ہوئے طریقوں پر گامزن ہوتے ہیں تاکہ دوسرونکی

پرورش کر سکیں۔ اور جب ہم اس کا رنگ "رب العلمین" اختیار کر لیتے ہیں۔ تو ہم اس کی جنت میں بطور اسکے مطیع بندوں کے داخل ہو جاتے ہیں۔ اور اسے کامل اتحاد کہتے ہیں۔ جو بندے کو خدا سے حاصل ہو سکتا ہے (۱۷: ۸) اور یہی حقیقی رشتہ ہے۔ جبکہ استعارتاً خدا کا خون ہماری رگوں میں دوڑنے لگتا ہے۔ ہم اپنی ہستی کو اسکی ذات میں فنا کر دیتے ہیں۔ اور روح پختہ ہو جاتی ہے اور یہ ہماری ترقی کی آخری منزل ہے۔ یہاں ہمارا سفر ختم ہو جاتا ہے۔ ہمارے اندر سے ایک روشنی نمودار ہوتی ہے۔ اور ہمیں خدا کی جناب میں رہنمائی کرتی ہے۔ تاکہ ہم اس کی قلمرو میں داخل ہو سکیں +

**نوٹ:-** اسلامی نماز محض رفع روحانی کیلئے مقرر کی گئی ہے۔ قرآن نے خدا تعالیٰ کو ہمارے لئے نمونہ قرار دیا ہے۔ اور ہمیں اُسے اس کے خصائص کے لحاظ سے پکارنا چاہئے (۷: ۱۸۰) پہلی بات جو ہم اپنی نماز میں بیان کرتے ہیں یہ ہے کہ ہمارا خدا جملہ نقائص اور عیوب سے پاک ہے۔ اس کے بعد ہم اس کی ملکیت خیر کا بیان کرتے ہیں۔ اور ہم پر فرض ہے کہ ہم اس رنگ میں اسکی طرح ہونے کی کوشش کریں ۲۹: ۴۵ میں بھی نماز کے متعلق یہی بات بیان کی گئی ہے +

ایک نمایاں امر ان لوگوں میں جو ان حالات سے قریب ہیں، جبکہ روح پیدا ہوتی ہے اور بھی ہے روح کی متذکرہ بالا تین پہلی صورتوں میں ہم اپنے لئے کام کرتے ہیں۔ اور ہماری ذاتی خوشی اور راحت ہمارے افعال کی محرک ہوتی ہے۔ لیکن جب روح کو سکون حاصل ہو جاتا ہے۔ تو پھر ہم دوسروں کے لئے بطور معتمد کے کام کرتے ہیں (۸۳: ۲۷) اور ہم تمام عالم کو اپنے سے فیض حاصل کرنیوالا سمجھتے ہیں۔ انسان تمام مخلوقات میں دو امتیازی نشان رکھتا ہے۔ جہاں تک حصول معاش کا سوال ہے۔ اول یہ کہ وہ آیندہ کی فکر کرتا ہے۔ اور ضرورت کے لئے کچھ ذخیرہ جمع کرتا ہے تاکہ وقت پر کام آئے۔ دوسری بات یہ کہ وہ اپنی ضروریات سے زیادہ کما سکتا ہے۔ اگرچہ یہ باتیں ہم سبھوں میں پائی جاتی ہیں۔ لیکن اعلےٰ درجہ کی روحانیت رکھنے والے لوگوں کی نظر میں ان کو خاص اہمیت حاصل ہوتی ہے +

یہ لوگ سمجھتے ہیں کہ یہ جبلت انھیں دوسروں کو فائدہ پہنچانے کیلئے دی گئی ہے۔ پس وہ اپنی محنت سے تھوڑا ہی سا

معاوضہ قبول کرتے ہیں یا قیمانت رقم دوسرے ملکے فوائد کیلئے وقف کرتے ہیں۔ چنانچہ وہ اپنی ضروریات سے بیخبر ہو جاتے ہیں۔ اور بعض دفعہ اپنی خواہشات کے خلاف عمل کرتے ہیں۔ انکی زندگی گویا اپنی ذات سے مسلسل جنگ ہوتی ہے۔ ہم نفس کے متعلق بہت کم جانتے ہیں صرف اسقدر کہ ہم میں کوئی چیز پیدا ہو جاتی ہے وہ بھی ہماری روحانی نشو ونما کی ایک خاص منزل ہے۔ اور وہ خدا کی طرف سے ایک نائب کا فرض انجام دیتی ہے پہلے ہم روح کی اطاعت کرتے تھے۔ اور اب نفس کی بلا واسطہ اطاعت کرتے ہیں۔ ہم کچھ نہیں کرتے جب تک ہمیں کسی بات کا حکم نہ دیا جائے۔ اور ہم اپنی ساری سرگرمیوں کے لئے اسکی طرف دیکھتے ہیں۔ یہ ہی الٰہی روح ہے۔ جو ہمارے اندر پھونکی گئی تھی۔ جبکہ ہم رحم مادر میں تھے لیکن اب پورے طور پر ترقی پاگئی ہے۔ اور اس لائق ہو گئی ہے کہ خدا کے فرشتے اسکے سامنے جھکیں میں کوئی فسانہ نہیں بیان کر رہا ہوں۔ بلکہ حقیقت ہے۔ اگرچہ ایسے نفوس قدسی بہت کم پائے جاتے ہیں۔ تاہم دنیا میں ان کا وجود بالکل ہی ناپید نہیں ہے +

ہمارا علم بالکل سطحی ہوتا ہے۔ بہت سی باتیں ہیں جن کے متعلق ہم بہت کم واقفیت رکھتے ہیں مثلاً شعور، حیات، اور برق وغیرہ انکے متعلق ہم بہت کم علم رکھتے ہیں۔ یہ ہمارے لئے راز ہیں۔ اگرچہ انکی پیدائش مادہ سے ہوتی ہے تاہم مادہ سے بالکل مختلف ہیں۔ اور نفس ناطقہ کو بھی اسی ذیل میں رکھ سکتے ہیں۔ قرآن شریف نے سچ کہا ہے کہ ہمیں بہت ہی تھوڑا علم دیا گیا ہے + (باقی آئندہ)

# انگریزی شہر میں مسلمانوں کی نماز

(بحوالہ ڈیلی ایکسپریس ۷ ، ۲ فروری ۱۹۳۲ء)

---

اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر

کل ووکنگ کے ایک باغ میں فوارے کے پاس ایک سیاہ بالوں والا نوجوان سوٹ پہنے ہوئے کھڑا تھا۔ اور ہاتھ کانوں تک اٹھا کر گویا وہ تمام دنیا سے تعلقات قطع کر رہا تھا، نہایت بلند آواز میں یہ الفاظ دہرا رہا تھا۔ اللہ اکبر اللہ اکبر +

یہ نوجوان موذن تھا جو مسلمانوں کو نماز کیلئے بلا رہا تھا اللہ اکبر اللہ اکبر یعنی اللہ سب سے بڑا ہے اللہ سب سے بڑا ہے۔ اور پھر عربی میں مفہوم ذیل ادا کیا :-

میں گواہی دیتا ہوں ۔ کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں" جبکہ وہ کھڑا ہوا مسلمانوں کو نماز کیلئے بُلا رہا تھا تو وہ اُن کارخانوں کی کھڑ پڑ اور ریل گاڑی کی گھڑ گھڑ سے بیخبر تھا ۔ جو اس کے بائیں جانب' اور پُشت کی طرف تھی ۔ وہ ایک خوبصورت چھوٹی سی مسجد کے سامنے کھڑا تھا ۔ جو نیلگوں اور سُنہری مینار رکھتی ہے ۔ اور اُس کا دروازہ محرابدار ہے ۔ اور اُس کا گنبد سُنہری ہے ۔ اور اس پر مسلمانوں کا ہلال بنا ہُوا ہے +

چونکہ مؤذن کو اس پر کوئی اعتراض نہ تھا ۔ کہ مسلمانوں کے علاوہ غیر مسلم بھی داخل ہو جائیں اس لئے میں بھی شریک ہو گیا ۔ امام مسجد بغیر کسی رسم کے نماز پڑھانے کھڑا ہُوا ۔ وہ بالکل صحیح صحیح کا لباس پہنے ہُوئے تھا ۔ اور سیاہ بھیڑ کی کھال کی ٹوپی اُسکے سر پر تھی انفرادی نماز شروع ہُوئی تو سناٹا چھا گیا ۔ امام کی پُشت مقتدیوں کی طرف تھی ۔ اور وہ کعبہ کی طرف مُنہ کئے ہُوئے تھے ۔ اور نہایت غور و فکر اور خاموش دُعا میں مشغول تھا ! اس کے بعد اُس نے نماز کیلئے ہاتھ اُٹھائے جُھکا اور پھر سجدہ میں گیا ۔ اور قالین پر پیشانی رکھی فرداً فرداً سب نمازیوں نے اُسکی اقتدا کی ۔ سب خاموش تھے ۔ اس کے بعد قرآنی آیت پر وعظ شروع ہُوا ۔ اس کا موضوع یہ تھا ۔ کہ مُردہ چیز نہیں بلکہ صرف زندہ ہی انسانی دماغ میں دلچسپی پیدا کر سکتی ہے +

وعظ کا مطلب یہ تھا کہ (ا) اسلام کوئی مُردہ چیز نہیں ۔ بلکہ زندہ چیز ہے (ب) اور چونکہ ایسا ہے اسلئے اگرچہ اسلام کو فنا کرنے کی کوشش کی گئی ۔ لیکن یہ مذہب ابھی تک قائم ہے ۔ امام نے تاریخ از منہ وسطےٰ کا طرز عمل اسلام کی طرف بیان کیا ۔ اور پھر ایکدم بشپ جیمز کی اس بحث کا ذکر کیا جو ایوننگ سٹینڈرڈ میں حال میں شائع ہُوئی ہے ۔ اور جس کا تعلق خاص کر اسلام کے ساتھ ہے ۔ امام نے اس امر سے بہت شدید اختلاف کیا ۔ کہ اسلام میں عورتوں کی حالت زبُوں ہے ۔ اس نے کہا کہ اسلام ہی وہ سب مذہب ہے جس نے عورتوں کو مرتبہ دیا ہے ۔ اور آنحضرت صلعم نے سب سے پہلے عورتوں کو وراثت میں حصّہ دیا ۔ اور عورتوں کی عزّت کی حفاظت کو انسانی سیرت کا ایک حصّہ قرار دیا ۔ عورتوں کی عزّت اور حُرمت کیلئے شجاعت کا اظہار سب سے پہلے مسلمانوں ہی نے کیا ۔ اس سے پہلے کوئی قوم اس بات سے آشنا نہ تھی +

اس کے بعد خُطبہ ختم ہُوا ۔ اس کے بعد پھر اکٹھی نماز ہوئی اسلمان عورتیں بھی شریک ہوئیں

السلام علیکم ورحمۃ اللہ ۔ سب نمازیوں نے اپنا چہرہ پہلے دائیں طرف گھمایا پھر بائیں طرف اس اشارہ کے معنی یہ ہیں ۔ کہ صلح کی دعا میں دونوں طرف کی دنیا شامل ہے +

# ووکنگ میں اسلامی تہواروں کی وقعت غیر مسلموں کی نظر میں

بقلم مسٹر ہوریس لیف ایف آر جی ایس

موازنۂ مذاہب کے طالبعلم کو بڑا خطرہ ہے کہ اگر وہ محض ماہرین فن کی رائے پر قناعت کریگا تو گمراہ ہو جائیگا ۔ کیونکہ تعصب مذہبی ہمیشہ تحریر میں اثرانداز ہوتا ہے ۔ اور اس میں شک ہے ۔ کہ کوئی شخص دیگر مذاہب کے متعلق لکھے اور غلط بیانی نہ کرے ۔ اگر ایک شخص خود مطالعۂ مذاہب کریگا تو یہ حقیقت اس پر منکشف ہو جائیگی +

میرا خیال ہے ۔ کہ اسلام جملہ مذاہب میں سب سے زیادہ غلط بیانی کا شکار ہوا ہے ۔ اور میں خود اس کے متعلق غلط فہمی میں مبتلا رہا ہوں ۔ جب میرا پرانا دوست مسٹر لوگرو (حبیب اللہ) اس مذہب میں داخل ہوا تو مجھے حیرانی اور دلچسپی ہوئی ۔ میں ان کو ایک قابل تجارتی آدمی مذہبی خیال رکھنے والا عمدہ سیرت اور صحیح دماغ کا آدمی جانتا تھا ۔ اور جب انھوں نے اپنے نئے مذہب کا بیان شاندار الفاظ میں کیا تو میں سمجھا کہ یہ نئے مرید ہونے کا جوش ہے ۔ اور میں نے بہرحال یہ تسلیم کیا کہ مذہب تبدیل کرنے سے اُن کی نیکی میں کمی نہیں ہوئی ۔ اور ایسا معلوم ہوتا تھا ۔ کہ انہیں اب زندگی میں زیادہ اطمینان نصیب ہو گیا ہے وہ اکثر کہتے تھے ۔ کہ آؤ بچشم خود ملاحظہ کرلو ۔ لیکن میں اس دعوت کو یہ کہکر ٹال دیتا تھا کہ فرصت نہیں ہے حقیقت یہ ہے ۔ کہ میں تضیع اوقات نہیں چاہتا تھا ۔ میرا خیال تھا ۔ کہ کوئی بات مجھے یقین نہیں دلا سکتی ۔ کہ کوئی مذہب مساوات بین الناس سکھاتا ہے ۔ حالانکہ بعض کا دعوے ہے ۔ کہ وہ ایسا کرتے ہیں گرجوں میں بارہا جا کر دیکھ چکا تھا ۔ کہ اختلافات جیسا باہر ہے ویسا ہی اندر ہے ۔ اور اسکی وجہ سے میرا خیال تھا کہ مسجدوں میں بھی ایسا ہی ہوگا +

اس لئے جب میں نے ووکنگ مسجد میں عید الفطر کے موقع پر بچشم خود مساوات اور اخوت کا نظارہ دیکھا تو میری حیرت کی کوئی انتہا نہ رہی ۔ تمام لوگ مختلف طبقات اور نسلوں کے باہم اس طرح مل رہے تھے ۔ کہ در اصل ہم اُسے برادرانہ طریق کہہ سکتے تھے ۔ میں نے یہ بات اس سے پہلے کسی مجمع میں

نہیں دیکھی تھی۔ ممباسہ کے جہازیوں نے بلا تکلف مصری تجاروں کے ساتھ اور عربی مدبرین کے ساتھ معانقہ کیا۔ دنیائے اسلام کے بڑے بڑے آدمی بلا امتیاز خورد و کلاں ایکدوسرے کے ساتھ دوش بدوش کھڑے تھے مسجد کے مخصوص مقامات کیلئے کوئی تگاپو نہ تھی۔ کیونکہ اس قسم کے مقامات وہاں تھے ہی نہیں +

سمندر پار کے اجنبی لوگوں سے گفتگو کرنا نہایت دلچسپ تھا۔ اور معاشرتی اختلاف کی وجہ سے کوئی جھجک نہ محسوس ہوتی تھی۔ اس سے معلوم ہوتا تھا۔ کہ مذہب بیشک وہ آلہ ہے جس کی بدولت تمدنی اختلافات مٹائے جا سکتے ہیں۔ مہربان مسلمانوں نے جس گرمجوشی کے ساتھ مجھ سے معانقہ کیا۔ وہ مجھے ہمیشہ یاد رہیگا۔ اور انہوں نے یہ بھی نہ پوچھا کہ میں ان کا ہم مذہب ہوں یا نہ +

ان باتوں کی وجہ سے مجھے مسٹر عبدالمجید امام مسجد شاہجہان سے گفتگو کی جرأت ہوئی مجھے ان کی گفتگو سے مسرت بھی ہوئی اور تعجب بھی ہوا۔ میں سمجھتا تھا۔ کہ وہ متعصبانہ انداز میں اپنے ہم مذہبوں سے اسلام پر قائم رہنے کے لئے کہینگے۔ اور یہ کہ دنیا میں اسلام ہی واحد سچا مذہب ہے۔ اور قرآن ہی واحد سچی کتاب ہے۔ اور حضرت محمد صلعم ہی واحد سچے خدا کے رسول ہیں لیکن انہوں نے نہایت معقول انداز میں ایک دلکش اور ہمدردانہ خطبہ دیا جس میں بتایا کہ تمام انبیائے عظام خدا کی طرف سے آئے تھے۔ اسلام اور مسیحیت کے مابین ایسا منصفانہ موازنہ کیا کہ مجھے ایسا معلوم ہوا کہ میں غیر معلوم طور سے عرصہ دراز سے انکے مذہب میں شامل تھا۔ یہ سب کس قدر خوشگوار تھا +

اسے سن کر مجھے وہ وعظ یاد آگیا جو ایک مرتبہ میں نے ایک جہاز پر ہندوستان اور لنکا کے مابین ایک کلیسیائے انگلستان کے پادری کے منہ سے سنا تھا۔ وعظ کیا تھا عہد قدیم کے انبیاء اور یسوع مسیح کو چھوڑ کر باقی سب مذاہب اور بانیان مذاہب پر غیر شریفانہ رنگ میں اعتراضات کئے گئے تھے۔ اس نے کہا۔ اور کئی آدمیوں کے سامنے کہا۔ کہ "کفار" کی نجات کی کوئی صورت نہیں سوائے اسکے کہ وہ اس کے تنگ نظر عقاید پر ایمان لائیں۔ یہ وعظ بہت ہی غیر مہذب اور تعصب سے لبریز تھا۔ اور میں نے اس کو سن کر یہ خیال کیا۔ کہ تمام اہل مذاہب دوسروں کے متعلق اسی قسم کے خیالات رکھتے ہونگے +

اوپر جس امام کا میں نے ذکر کیا جب انہوں نے یہ کہا کہ مسلمان تو تمام انبیاء پر ایمان رکھتے ہیں تو

بمشکل اپنے کانوں پر اعتبار کر سکا - یہ اسلام کے متعلق دوسری بڑی تحقیق تھی - جو میں نے کی پہلی مرتبہ اپنی زندگی میں مجھے یہ بات محسوس ہوئی - کہ اسلام میں عالمگیر اپیل کا عنصر موجود ہے +

مسیحیت میں ہمیشہ سے بعض خصائص کی کمی ہی ہے - جناب یسوع نے اکثر اوقات عموم میں گفتگو کی ہے - اور مخصوص صفائی کے ساتھ بہت کم - اور بہت سی ایسی باتیں بالکل بیان نہیں کیں جو آج متمدن اقوام کی ترقی میں معاون ہوتیں - اُن کی خاموشی سے بہت سی غلط فہمیاں پیدا ہو گئیں اُن کی خاموشی جنسی مساوات کے متعلق اور انسان کے فرائض ادنےٰ حیوانات کے متعلق، اور سائنس اور فنونِ لطیفہ کے متعلق منجملہ اُن عیوب کے قرار دی جا سکتی ہے +

امام کے ان الفاظ سے مجھے آنحضرت صلعم کے چند اقوال پڑھنے کی خواہش ہوئی - اور مجھے یہ معلوم کر کے بہت تعجب ہوا کہ آپ نے ان دوسرے مسائل کے متعلق ایسی صاف تعلیم دی ہے کہ آپ کا پیرو تاریکی میں نہیں رہ سکتا +

میں مسلمان نہیں ہوں - لہٰذا اگر آنحضرت صلعم کی تعلیمات کو عقلی انداز سے دیکھوں تو معذور ہوں - اُن کے اقوال سے یہ معلوم ہوتا ہے - کہ وہ کسی بڑے عقلمند آدمی کے دماغ سے نکلے ہیں اور ایسے معین ہیں - کہ اگر نظام معاشرت اُن پر مبنی کیا جائے تو بالکل مناسب ہے - جناب یسوع کی تعلیمات کے متعلق یہ بات کبھی نہیں ہو سکتی + امام نے یہ موازنہ ایسے منصفانہ اور ہمدردانہ انداز میں کیا - کہ اس سے اُن کی فیاضی دماغ دوسرے مذاہب کے متعلق ظاہر ہوتی ہے - خصوصاً مسیحیت کے متعلق جس نے اسلام کے متعلق کبھی بھی ایسی فیاضی کا اظہار نہیں کیا +

جب کبھی میں کسی عبادت میں شامل ہوتا ہوں - تو حتی الوسع میں عبادت کرنیوالوں کی خاطر سے عبادت میں شامل ہوتا ہوں - اس طرح ایک شخص عبادت گزاروں کے جذبات کو بہتر طریق پر سمجھ سکتا ہے مسلمانوں کی سادہ عبادت نے مجھے اُن کے خلوص اور توجہ کی وجہ سے متاثر کیا - رسومات کی عدم موجودگی کے باعث عبادت کا تمام زور عبادت گزاروں پر تھا - اور اُس کی وجہ سے اُن میں ہر ایک شخص عبادت کے مغز میں دل و جان سے شریک ہو سکا +

مسلمان مرد اور عورتوں کی قطاروں سے جو امام کی تلاوت کے ساتھ ساتھ رکوع اور سجود کر رہے تھے یہ معلوم ہوتا تھا کہ وہ سچی مذہبی عبادت کے مرکز میں داخل ہیں - اور یقیناً

اُن سب نے رُوحانی رفعت محسوس کی ہوگی - اور ایسا سادہ مذہب ضرور نہایت مخلص مذہب ہوگا +
اسلام کا تمدّنی پہلو اس گفتگو کی بدولت بہت نمایاں ہُوا، جو اُن مسلمانوں نے نماز کے بعد معمُولی اور سادہ ضیافت میں ایکدوسرے کے ساتھ آزادانہ طور پر کی ! اسلام یقیناً رفاقت انسانی اور معقُول تعلیمات کا حامل ہے - اور مَیں انہی تاثّرات کے ساتھ لندن واپس گیا +

---

# قرآن شریف اور بائیبل

(بقلم مسٹر کے کیوڑ اس)

بعض لوگ یہ سوال کرتے ہیں - کہ قرآن شریف صرف یہُود کی کُتب مُقدسہ ہی کا کیوں ذکر کرتا ہے اگر وہ کُل دُنیا کیلئے ہدایت ہے - تو پھر دوسرے مذاہب کی الہامی کتب کا ذکر بھی کرنا چاہئیے تھا، اس کا جواب بہت آسان ہے جو قرآن نے خود دیا ہے +

یہ کتاب نہ تو رسُومات کا مجموعہ ہے، جیسا کہ رگوید ہے جو ہنود کی کتاب ہے ! اور نہ بعض قبائل کی تاریخ ہے - جیسا کہ بائبل کا حال ہے - وہ بعض اوقات رسمی مذہب کا ذکر بھی کرتا ہے لیکن اس کی اہمیت کو بالکل کم کر دیتا ہے (۲ : ۱۷۷) اور وہ اُسکو بلند تر مقاصد کے حصُول کا ذریعہ قرار دیتا ہے - قرآن کا مقصد یہ تھا - کہ عابد میں تقدس پیدا ہو جائے - وہ بعض تاریخی واقعات بیان کرتا ہے مگر ایک مقصد کے لئے - وہ بنی اسرائیل کی تاریخ بھی بیان کرتا ہے - اس زمانہ میں یہُود دُنیا کی واحد قوم تھے - جن کے پاس اُن کی تاریخ لکھی ہُوئی تھی ! اسلام سے پہلے دُنیا میں بہت سی اقوام اور مختلف تمدن برباد ہو چکے تھے ! لیکن اسلام سے پہلے مستند تاریخی تحریریں تقریباً نا پید تھیں - قدیم اقوام کی تاریخ جو لکھی ہُوئی ہو ! موجُودہ تحقیقات سے بھی دستیاب نہیں ہو سکی ہے - لہٰذا اپنے مقصد کے حصُول کیلئے قرآن کسی دوسری قوم کی تاریخ کا ذکر نہیں کر سکتا تھا - وہ مقاصد ذیل میں درج کئے جاتے ہیں :-

(۱) قرآن بعض نکات کی طرف اشارہ کر کے اپنی بعض تعلیمات کو نُمایاں کرنا چاہتا تھا مثلاً قرآن شریف آنحضرت اور آپ کے رفقاء کو اُن کی تکلیف کے زمانہ میں یہ کہ کر تسلی دینا چاہتا تھا

کہ جس طرح دوسرے انبیاء کو آخر کار کامیابی ہُوئی آپ کو بھی ہوگی ۔ اور آپ کے مُخالفین ناکام رہینگے ۔ اس لئے قرآن شریف میں حضرت مُوسیٰؑ اور فرعون کا تذکرہ بار بار کیا گیا ہے اس کے علاوہ دوسرے انبیاء کی کامیابی کا تذکرہ بھی کیا گیا ہے (مُلاحظہ ہوں سُورۂ یونس سُورۂ ہُود سُورۂ یُوسف سُورۂ ابراہیم) قرآن شریف نے جان کر بہت سے معمُولی واقعات کا جو اُن کی زندگیوں میں پیش آئے تذکرہ نہیں کیا ۔ کیونکہ اُن سے پڑھنے والوں کو کوئی عملی سبق نہیں مل سکتا تھا ۔ قرآن شریف قصّوں کی کتاب نہیں بلکہ حکمت اور اخلاق کی کتاب ہے ۔

اس کے برعکس حضرت یُوسفؑ کا قصہ مُفصّل طور پر بیان کیا گیا ہے لیکن اس سے بہت سے اخلاقی نتائج اخذ کئے گئے ہیں ۔ حضرت یُوسفؑ کے بھائی اُن کے دُشمن تھے جنہوں نے اُنھیں دھوکہ دیا اور اُنھیں بہت سے مصائب کا سامنا کرنا پڑا لیکن بعد ازاں اُنھیں حیرت انگیز کامیابی حاصل ہُوئی جبکہ اُن کے بھائی اُن کے سامنے مُعافی طلب کرنے کے لئے حاضر ہُوئے ۔ آنحضرت صلعم کے سخت ترین دُشمن بھی آپ کے قریبی رشتہ دار ہی تھے ۔ چنانچہ سُورۂ یُوسف اس وقت نازل ہُوئی جبکہ وہ لوگ آپ کے قتل کیلئے بڑی کوششیں کر رہے تھے ۔ دوست اور دُشمن آپ سے پُوچھتے تھے ۔ کہ اس آویزش کا انجام کیا ہوگا ؟ پس سُورۂ یُوسف نازل ہُوئی کہ اس سوال کا جواب اسمیں موجُود ہے (۱۲ : ۷) حضرت یُوسف کے بھائیوں کی طرح آپ کے رشتہ دار بھی ایکدن آپ سے رحم کی درخواست کرینگے چنانچہ وہ دن آیا اور آنحضرت صلعم نے دیکھا کہ آپ کے دُشمن اس خوف سے لرز رہے تھے ۔ کہ جو کچھ بُرائی اُنھوں نے کی تھی اُس کی پاداش میں اُنھیں سخت عذاب دیا جائیگا ۔ لیکن آپ نے اُن سے کہا ۔ کہ میں تمُہارے ساتھ وہی سلُوک کروں گا ۔ جو حضرت یُوسفؑ نے اپنے بھائیوں سے کیا تھا (۱۲ : ۹۲)

(۱۲) یہُودی کتابیں اگرچہ الہامی مشہُور ہیں لیکن اغلاط اور تحریف سے پاک نہیں ہیں بائبل میں بہت سی غلط روایات درج ہیں ۔ قرآن شریف نے اُن کی اصلاح کی ہے ۔ ایک واقعہ کی طرف اس جگہ اشارہ کیا جاسکتا ہے مثلاً غرقابیٔ فرعون اسی طرح ہم پڑھتے ہیں ۔ کہ ہارون نے اپنی قوم کے ساتھ بُت پرستی کی اور گوسالہ کی پرستش بھی کی ۔ حالانکہ حضرت موسیٰؑ نے منع کر دیا تھا ۔ چُنانچہ اُنھوں نے اُن سب کو وہ پانی پلایا جس میں اُس سوختہ گوسالہ کی راکھ ڈالی گئی تھی ۔ یہ

سب غلط داستان ہے۔ اور قرآن اُس کی تردید کرتا ہے +

(۳) بائیل میں بعض انبیاء کا بہت ہی نامناسب طور پر تذکرہ کیا گیا ہے۔ بہت سے انبیاء کی زندگیاں جو کہ خدا کے رسول تھے۔ اور اُس کی راہ پر چلنے کیلئے مبعوث ہوئے تھے نہایت شرمناک انداز میں پیش کی گئی ہیں۔ مگر یہ سب ان لوگوں کی عداوت کا نتیجہ ہے۔ جن کو بعض انبیاء مثلاً سلیمانؑ اور داؤدؑ سے عداوت تھی۔ یا وہ آنحضرت صلعم کے بزرگوں کی توہین کرنی چاہتے تھے۔ جیسا کہ اہل مؤآب کے ضمن میں کیا گیا ہے۔ حضرت ابراہیمؑ جیسے بزرگ نبی کو بھی صاف نہیں چھوڑا گیا۔ اُن کے متعلق بیان کیا گیا کہ وہ دروغ گو تھے۔ یہی بات حضرت یوسفؑ کے متعلق کہی گئی۔ اور حضرت لوطؑ کے متعلق یہ لکھا ہے۔ کہ اُنہوں نے شراب کے نشہ میں اپنی بیٹیوں سے ایک ناجائز حرکت کی۔ حضرت نوحؑ نے طوفان سے نجات پانے کا شکرانہ ادا کرنے کے عوض شراب پی لی۔ اور بیہوش ہو گئے۔ حضرت داؤدؑ نے اپنی پاکیزگی کو نفس کی قربان گاہ پر ذبح کر دیا۔ حضرت سلیمان تو بائیل میں نبی کے بجائے ایک عیش پسند شاعر معلوم ہوتے ہیں۔ جیسا کہ قرآن شریف فرماتا ہے۔ یہود کی کتب میں ان انبیاء پر ناروا الزامات لگائے گئے ہیں۔ اور قرآن شریف نے ان سبھوں کو ان الزامات سے بری قرار دیا ہے (۶: ۸۵ و ۱۲ : ۴۶ و ۱۹ : ۴۱) +

(۴) بائیل نے کتاب پیدائش میں زمین و آسمان کی تخلیق کا نہایت ہی غیر معقول بیان پیش کیا ہے۔ اصولی فرقہ جو چاہے کہے۔ لیکن سائنس نے تو اس معاملہ میں قرآنی بیان ہی کی تائید کی ہے +

---

# ایک خدا پرستانہ تخیّل

بقلم کے۔ کیوڈ اس

خدا پرست یا ہندوستان کے برا ہمو ہدایت ربانی میں اعتقاد رکھتے ہیں۔ لیکن وہ یہ یقین نہیں رکھتے کہ وہ ہدایت براہ راست خدا کی طرف سے آتی ہے۔ وہ کہتے ہیں۔ کہ بعض ترقی یافتہ اشخاص اس معاملہ میں خدا کی مرضی کو پڑھ لیتے ہیں۔ اور وہ اُن کے دماغ پر شاعرانہ الہام کی طرح طلوع ہوتی ہے۔ اور وہ اُسے اپنے الفاظ کا جامہ پہنا دیتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں۔ کہ انسان کے لئے عالم بالا کی

باتیں سننا ناممکن ہے۔ وہ الہام کو انسانی دماغ کی ایجاد خیال کرتے ہیں۔ نہ کہ وہ علم جو خارج سے حاصل ہوتا ہے۔ قرآن مجید نے اس سوال کے تین جواب دیئے ہیں۔ اولاً تو الکتاب نے غیر مشہود چیزوں کا ذکر کیا ہے۔ وہ مادی بصارت کے ماتحت نہیں آتیں۔ قرآن پاک بعض سائنٹیفک ترقیات کے متعلق پیشگوئیاں کرتا ہے۔ اور اُن سے اس علم کا پتہ چلتا ہے۔ جو حال ہی میں انسان کو معلوم ہوا ہے۔ اگر علم مذکورہ نبی کریم صلعم کے زمانہ میں موجود نہ تھا۔ اور آپؐ کے صدیوں بعد ظاہر ہُوا۔ تو وہ آپ کے دماغ پر کس طرح طلوع کرسکتا تھا! اگر آپ نے کسی خارجی مدد سے معلوم نہیں کیا؟ دوسرے یہ کہ ہم بوقت پیدائش کوئی علم نہیں رکھتے۔ وہ ان اشیاء پر مبنی ہے جو خارج میں موجود ہیں۔ ہماری آنکھیں اور کان خاص آلات ہیں۔ جو ہمیں خارجی دُنیا کے متعلق معلومات مُہیا کرتے ہیں۔ اگر وہ اطلاعات دماغ کو پسند ہوتی ہیں تو وہ حافظہ کے خزانہ میں محفوظ ہو جاتی ہیں۔ اور وہ علم کی شکل اختیار کرلیتی ہیں۔ اور آیندہ بطور ہدایت ہماری امداد کرتی ہیں۔ علم حاصل کرنے کا یہی ایک ذریعہ ہے۔ اگر الٰہی ہدایت صرف ایک علم ہے۔ تو وہ بھی اندر سے پیدا نہیں ہو سکتا۔ الکتاب مختلف اشیاء کا ذکر کرتی ہے۔ جو ہمیں دی گئی ہیں۔ تاکہ ہماری ضروریات پوری ہوسکیں، مثلاً اُون، سمور، سایہ اور پہاڑیوں میں آرام کی جگہ۔ یہ سب خارجی دُنیا میں پائی جاتی ہیں۔ اور وہ دماغ کی مخلوقات نہیں ہیں +

یہ کہا گیا ہے۔ کہ الہام خدا کی طرف سے دماغی پرورش کے لئے آتا ہے۔ قرآن پاک نے بھی بار بار اسی بات کو بیان کیا ہے۔ اگر دیگر جملہ غذاؤں کے معاملہ میں انسانی دماغ کا کوئی دخل نہیں تو پھر خود اپنی غذا کے متعلق ہم کب اس سے توقع کرسکتے ہیں؟ اور اگر مشیتِ الٰہی اُسے غذا نہ دے تو گویا یہ اُس کی توہین ہوئی۔ احتیاج اور بہم پہنچانے کا قانون جو ہر جگہ جاری ہے۔ اسی صداقت کا اثبات کرتا ہے۔ ہر شے کو کوئی نہ کوئی ضرورت لاحق ہے۔ لیکن اسکی ضرورت ہمیشہ خارج سے پوری ہوتی ہے۔ پس اگر خدا کا طریق کار غیر مبدل ہے۔ تو وہ اس خاص معاملہ میں کیوں تبدیلی کرنے لگا +

اس معاملہ میں قرآن شریف قوانین زندگی کا بھی ذکر کرتا ہے۔ وہ کائنات میں مختلف طریق پر کارفرما ہیں۔ لیکن خارجی اسباب ہمیشہ زندگی کو بناتے ہیں۔ ہماری زندگی مختلف زینی

پیداواروں پر منحصر ہے۔ اور وہ سب پانی کی مدد سے زمین سے باہر آتی ہیں۔ اور پانی آسمان سے آتا ہے۔ قوموں کی بھی زندگی اور موت ہوتی ہے۔ دُنیا میں صرف دو قومیں ہیں جو گویا یکایک زندہ ہو گئیں۔ یہود اور عرب دُنیا میں گمنامی کی زندگی بسر کر رہے تھے لیکن ان میں دو بڑے آدمی پیدا ہُوئے جنہوں نے انھیں زندگی دیدی۔ ان کا نام حضرت موسیٰؑ اور حضرت محمد مُصطفےٰ صلعم ہے۔ لیکن اگر اُن کے اقوال کو باور کیا جائے تو ان میں یہ تحریک وحی خداوندی کی بناء پر ہوئی۔ خُدا نے اُن سے دو بدو ہو کر کلام کیا +

اگرچہ خُدا پرستوں کا یہ قول صریحی طور پر قابل تسلیم نہیں لیکن وہ ایسے مفروضہ کا حامل ہے جو انبیاء کی سیرت کیلئے خطرناک ہے۔ وہ لوگ بہترین اخلاق پر عمل کرتے تھے۔ اور دوسروں کو بھی اسی کی تلقین کرتے تھے لیکن پیغام دینے کے سلسلہ میں وہ سب کے سب بدترین جُرم کے مُرتکب ہُوئے۔ کیونکہ پیغام کے مُصنّف وہ خُود ہوتے تھے اور کہتے یہ تھے کہ یہ خدا کی طرف سے ہے۔ گویا وہ خُدا پر افترا کرتے تھے اور یہ سب سے بڑا گناہ ہے۔ وہ خُود کتب تصنیف کرتے تھے۔ اور لوگوں میں اُسے الہام ربانی کے نام سے مشہور کر دیتے تھے۔ قرآن پاک اس دعوے کو بڑے زور سے باطل کرتا ہے جبکہ وہ آنحضرت صلعم کی گزشتہ زندگی پیش کرتا ہے آپ اپنی دیانت کیلئے مشہور تھے۔ یہانتک کہ لوگوں نے آپ کو "الامین" کا لقب دیا تھا۔ توسوال یہ ہے۔ کہ چالیس سال تک اس قدر سچائی کی زندگی بسر کرنے کے بعد آپ نے یکایک اس قدر بڑا جھوٹ کیونکر بول دیا۔ میں اس موقع پر قرآن شریف پیش کرتا ہوں:-

(۱۰-۱۶ و ۱۷) "تو کہہ اگر اللہ چاہتا تو مَیں یہ نہ پڑھتا تمہارے سامنے اور نہ تم کو خبر کرتا اُس کی۔ کیونکہ مَیں رہ چکا ہُوں تم میں ایک عمر اس سے پہلے پھر کیا تم نہیں سمجھتے؟ پھر کون زیادہ ظالم ہے اُس سے جو بنا وے اللہ پر جھوٹ یا جھٹلاوے اس کی آیتیں؟ بیشک بھلا نہیں ہوتا گنہگاروں کا" +

(۶: ۹۴) اور کون ہے اس سے زیادہ ظالم جو اللہ پر جھوٹ باندھتا ہے یا یہ کہتا ہے کہ یہ بات مجھ پر وحی کی گئی ہے۔ حالانکہ در اصل اس پر کوئی وحی نازل نہیں ہُوئی۔ اور یا اس سے جو کہتا ہے کہ جو اللہ تعالےٰ نے وحی کی ہے۔ میں اس کی مثل خود دلا سکتا ہوں" +

خُدا پرست فرقہ اس صُورت حال کو سمجھنے سے دریغ نہیں کرتا۔ لیکن کہتا ہے۔ کہ انبیاء بغیر اس حکمت عملی کے اپنی قوم کو نہیں سنوار سکتے تھے۔ کیونکہ وہ اس کے بغیر اپنے کام کو مُقدس نہیں بنا سکتے تھے۔ اور جب تک وہ اُسے منجانب اللہ نہ قرار دیتے اسوقت تک اس کی اہمیت میں اضافہ نہیں ہو سکتا تھا۔ لیکن یہ عُذر تو اُن مُقدس لوگوں پر ایک دوسرا ناروا الزام ہے۔ اور ہم ایسا کہنے میں اپنے آپ سے صادق نہیں رہ سکتے۔ ہم اُن لوگوں سے اخلاقِ حسنٰی کا سبق حاصل کرتے ہیں۔ اور سچائی تو اخلاقِ حسنٰی میں سے ایک بڑا خُلق ہے۔ قرآن شریف نے جھُوٹ کی بار بار مذمّت کی ہے۔ وہ تو جھُوٹے کو ملعُون قرار دیتا ہے۔ تاہم نبی جیسی مقدس ہستی بھی اس بدترین گناہ کی مُرتکب نظر آتی ہے اگر خُدا پرستوں کا نظریہ صحیح تسلیم کر لیا جائے +

قرآن شریف نے آنحضرت صلعم کے دعوئے نبُوّت کے ثبُوت میں جو دلائل دیئے ہیں مجھے اُن میں سے یہ دلیل سب سے زیادہ مضبُوط معلُوم ہوتی ہے۔ یہ دلیل نہ تو عالمانہ ہے اور نہ منطقیانہ۔ یہ تو انسانی تجربہ پر مبنی ہے۔ اور جس طرح ایک عامی کو تسلّی دے سکتی ہے۔ اسی طرح ایک عالم بھی اس سے مُطمئن ہو سکتا ہے۔ اور آنحضرت صلعم کے زمانہ میں دوست اور دشمن دونوں نے یکساں طور پر اُسے تسلیم کیا تھا۔ اگرچہ وہ اس پر مخالف زاویائے نگاہ سے نظر کرتے تھے۔ جو لوگ آپ کے دشمن تھے وہ بھی آپ کو دروغ گو نہیں کہہ سکتے تھے۔ وہ جانتے تھے کہ آپ نے زندگی بھر جھُوٹ نہیں بولا۔ لیکن اُنھوں نے قرآن کو ایک مخبُوط الحواس یا آسیب زدہ انسان کے اختلالِ دماغی کا نتیجہ قرار دیا۔ لیکن موجُودہ زمانہ کے خُدا پرست کی یہ پوزیشن نہیں ہے۔ اہلِ مکّہ کی طرح وہ آپ کو صادقُ القول سمجھتا ہے۔ اور اگر آپ یہ کہیں کہ بعض قرآنی سُورتیں مجھ پر بغیر میرے علم یا ارادہ کے آتی ہیں۔ بلکہ ایکدم میرے دماغ میں آگئیں، جن کو ماحول سے کوئی تعلق نہ تھا۔ تو وہ آپ کے دعوے کو قبُول کر لیگا۔ پھر اگر آنحضرت فرمائیں کہ میں تو خارجی عالم سے آوازیں سُنتا ہوں یا اُس کونہ سے جہاں کوئی انسان نہیں ہے تو خُدا پرست ان الفاظ کو بھی تسلیم کر لیگا۔ لیکن وہ اُنھیں نفسی تجارب قرار دیگا۔ جو غالباً اُس زمانہ میں معلوم نہ تھے خُدا پرست آنحضرت صلعم کے پہلے تجربہ کو تحت شعُوری قرار دیگا، اور دوسرے کو ترقی یافتہ تخیل کا کام جو دماغ کی پیداوار کو الفاظ کا لباس پہناتا ہے۔ گویا وہ باہر سے آئے ہیں۔ یہ ایک قابلِ تسلیم تشریح کہی جا سکتی ہے اگر آنحضرت صلعم تنہا اپنے تجارب کے گواہ ہوتے لیکن بارہ سے زیادہ مُعتبر آدمی ہیں جو اس عجیب

مظہر کے گواہ ہیں ۔ جو نزول وحی کے وقت رونما ہوا کرتا تھا ۔ قرآن شریف نے تین صورتیں بیان کی ہیں، جن کے ذریعہ سے خدا انسان سے ہمکلام ہو سکتا ہے " اور کسی انسان کے لئے ممکن نہیں کہ اللہ تعالیٰ اس سے ہمکلام ہو، مگر وحی کی مدد سے یا پس پردہ ہو کر یا فرشتہ بھیج کر ۔ جو اس کی اجازت سے اس کی مرضی کو آشکارا کرے ۔ یقیناً اللہ تعالیٰ بلند مرتبہ اور حکیم ہے " (۴۲: ۵۱)

اب میں اس جگہ آخری صورت کو لیتا ہوں ۔ وہ اس صورت سے واقع ہوئی ۔ آنحضرت صلعم ایک مرتبہ اپنے رفقاء سے سرگرم گفتگو تھے ۔ یکایک آپ کا رنگ بدلنے لگا ۔ اور ایک قسم کی بیہوشی طاری ہو گئی ۔ اور وہ اپنے ماحول سے غافل ہو گئے ۔ اور اپنے آپ کو ایک بھاری بوجھ کے نیچے محسوس کرنے لگے ۔ آپ کا جسم پسینہ پسینہ ہو گیا ۔ اور بعض اوقات آپ کی پیشانی پر پسینہ کی بڑی بڑی بوندیں نمایاں ہو جاتی تھیں ۔ آپ کے ہونٹ ہلنے لگے ۔ اور آپ نے چند الفاظ ادا کرنے شروع کئے ایسی تیزی کے ساتھ کہ آپ کے صحابہ اُن کو سمجھ نہ سکے ۔ اور آپ کبھی کبھی عرصہ تک اس حالت میں رہتے تھے ۔ اور جب آپ ہوش میں آتے تھے تو کاتبانِ وحی کو حکم دیتے تھے ۔ کہ وہ لکھ لیں ۔ ظاہر ہے ۔ کہ ایسی حالت میں کسی انسان کو کسی قسم کا الہام شاعرانہ یا فلسفیانہ نہیں ہؤا کرتا، خصوصاً جبکہ الفاظ الہامی ایسی عمدہ عبارت میں ہوں ۔ آپ کے الہام میں تو فلسفہ اخلاق سیاست اور انسانی ضروریات کے جملہ معاملات کے متعلق مفید ترین تعلیمات موجود ہیں ۔ اور بعض اوقات آپ نے اُن علوم و فنون کے متعلق تذکرہ کیا جن کا نام بھی اس وقت دنیا کو معلوم نہیں تھا ۔ اور جو صدیوں بعد دریافت ہوئے ۔ عمدہ عبارت کیلئے غور و فکر اور صحت دماغی لازمی چیزیں ہیں لیکن بیہوشی کے عالم میں کسی انسان کو اس قسم کا علم حاصل نہیں ہوا ۔ کتاب مقدس کی خوبیاں تمام تاویلات کو باطل کر رہی ہیں ۔ قرآن شریف خود فرماتا ہے کہ یہ خدا کا کلام ہے کسی مجنون کی گفتگو نہیں ہے :۔ " (غور کرو) قلم دان اور قلم اور اس پر جو وہ لکھتے ہیں گواہ ہیں کہ خدا کے فضل سے تم (اے محمد) پاگل نہیں ہو اور یقیناً تمھیں خدا کی طرف سے ایسا انعام ملیگا جو کاٹا نہ جائیگا ۔ اور یقیناً تم اخلاق کے بلند ترین معیار پر فائز ہو ۔ اور تم بھی دیکھو گے ۔ اور وہ بھی دیکھینگے کہ تم دونوں میں سے کون پاگل ہے ؟ بیشک تمہارا ربّ اس شخص کو خوب جانتا ہے جو اُسکے راستہ سے بھٹک جاتا ہے ۔ اور وہ صحیح راستہ پر چلنے والوں کو بھی خوب جانتا ہے ۔ پس تم ان منکروں

خُدا پرست فرقہ اس صُورت حال کو سمجھنے سے دریغ نہیں کرتا لیکن کہتا ہے کہ انبیاء بغیر اس حکمت عمل کے اپنی قوم کو نہیں سنوار سکتے تھے۔ کیونکہ وہ اس کے بغیر اپنے کام کو مُقدس نہیں بنا سکتے تھے۔ اور جب تک وہ اُسے منجانب اللہ نہ قرار دیتے اسوقت تک اس کی اہمیت میں اضافہ نہیں ہو سکتا تھا۔ لیکن یہ عُذر تو اُن مُقدس لوگوں پر ایک دوسرا نا روا الزام ہے۔ اور ہم ایسا کہنے میں اپنے آپ سے صادق نہیں رہ سکتے ہم اُن لوگوں سے اخلاق حسنیٰ کا سبق حاصل کرتے ہیں اور سچائی تو اخلاق حسنیٰ میں سے ایک بڑا خُلق ہے۔ قرآن شریف نے جھُوٹ کی بار بار مذمت کی ہے۔ وہ تو جھُوٹے کو ملعُون قرار دیتا ہے۔ تاہم نبی جیسی مقدس ہستی بھی اس بدترین گناہ کی مُرتکب نظر آتی ہے اگر خُدا پرستوں کا نظریہ صحیح تسلیم کر لیا جائے +

قرآن شریف نے آنحضرت صلعم کے دعوئے نبُوت کے ثبُوت میں جو دلائل دیئے ہیں مجھے اُن میں سے یہ دلیل سب سے زیادہ مضبُوط معلوم ہوتی ہے۔ یہ دلیل نہ تو عالمانہ ہے اور نہ منطقیانہ۔ یہ تو انسانی تجربہ پر مبنی ہے۔ اور جس طرح ایک عامی کو تسلّی دے سکتی ہے۔ اسی طرح ایک عالم بھی اس سے مُطمئن ہو سکتا ہے۔ اور آنحضرت صلعم کے زمانہ میں دوست اور دُشمن دونوں نے یکساں طور پر اُسے تسلیم کیا تھا۔ اگرچہ وہ اس پر مختلف زاویائے نگاہ سے نظر کرتے تھے۔ جو لوگ آپ کے دُشمن تھے وہ بھی آپ کو دروغگو نہیں کہہ سکتے تھے۔ وہ جانتے تھے کہ آپ نے زندگی بھر جھُوٹ نہیں بولا لیکن اُنہوں نے قرآن کو ایک مخبُوط الحواس یا آسیب زدہ انسان کے اختلال دماغی کا نتیجہ قرار دیا۔ لیکن موجُودہ زمانے کے خُدا پرست کی یہ پوزیشن نہیں ہے اہلِ مکّہ کی طرح وہ آپ کو صادق القول سمجھتا ہے۔ اور اگر آپ یہ کہیں کہ بعض قرآنی سُورتیں مجھ پر بغیر میرے علم یا ارادہ کے آئی ہیں، بلکہ ایکدم میرے دماغ میں آگئیں، جن کو ماحول سے کوئی تعلق نہ تھا۔ تو وہ آپ کے دعوے کو قبُول کریگا۔ پھر اگر آنحضرت فرمائیں کہ میں تو خارجی عالم سے آوازیں سُنتا ہوں یا اُس کونہ سے جہاں کوئی انسان نہیں ہے تو خُدا پرست ان الفاظ کو بھی تسلیم کریگا لیکن وہ اُنھیں نفسی تجارب قرار دیگا۔ جو غالباً اُس زمانہ میں معلوم نہ تھے خُدا پرست آنحضرت صلعم کے پہلے تجربہ کو تحت شعُوری قرار دیگا، اور دوسرے کو ترقّی یافتہ تخیل کا کام جو دماغ کی پیداوار کو الفاظ کا لباس پہناتا ہے۔ گویا وہ باہر سے آئے ہیں۔ یہ ایک قابل تسلیم تشریح کہی جا سکتی ہے اگر آنحضرت صلعم تنہا اپنے تجارب کے گواہ ہوتے لیکن بارہ سے زیادہ معتبر آدمی ہیں جو اس عجیب

مظہر کے گواہ ہیں۔ جو نزول وحی کے وقت رُونما ہُوا کرتا تھا۔ قرآن شریف نے تین صُورتیں بیان کی ہیں جن کے ذریعہ سے خُدا انسان سے ہمکلام ہوسکتا ہے "اور کسی انسان کے لئے ممکن نہیں کہ اللہ تعالیٰ اُس سے ہمکلام ہو۔ مگر وحی کی مدد سے یا پس پردہ ہوکر یا فرشتہ بھیج کر۔ جو اُس کی اجازت سے اُس کی مرضی کو آشکارا کرے۔ یقیناً اللہ تعالےٰ بلند مرتبہ اور حکیم ہے" (۴۲: ۵۱)

اب میں اس جگہ آخری صُورت کو لیتا ہوں۔ وہ اس صُورت سے واقف ہُوئی آنحضرت صلعم ایک مرتبہ اپنے رفقاء سے سرگرم گُفتگو تھے۔ یکایک آپ کا رنگ بدلنے لگا۔ اور ایک قسم کی بیہوشی طاری ہوگئی۔ اور وہ اپنے ماحول سے غافل ہو گئے۔ اور اپنے آپ کو ایک بھاری بوجھ کے نیچے محسُوس کرنے لگے۔ آپ کا جسم پسینہ پسینہ ہوگیا۔ اور بعض اوقات آپ کی پیشانی پر پسینہ کی بڑی بڑی بُوندیں نُمایاں ہو جاتی تھیں آپ کے ہونٹ ہلنے لگے۔ اور آپ نے چند الفاظ ادا کرنے شروع کئے ایسی تیزی کے ساتھ کہ آپ کے صحابہ اُن کو سمجھ نہ سکے۔ اور آپ کبھی کبھی عرصہ تک اس حالت میں رہتے تھے۔ اور جب آپ ہوش میں آتے تھے تو کاتبانِ وحی کو حکم دیتے تھے۔ کہ وہ لکھ لیں۔ ظاہر ہے۔ کہ ایسی حالت میں کسی انسان کو کسی قسم کا الہام شاعرانہ یا فلسفیانہ نہیں ہُوا کرتا۔ خصُوصاً جبکہ الفاظ الہامی ایسی عُمدہ عبارت میں ہوں آپ کے الہام ہیں تو فلسفۂ اخلاق سیاست اور انسانی ضروریات کے جُملہ معاملات کے مُتعلق مفید ترین تعلیمات موجُود ہیں۔ اور بعض اوقات آپ نے اُن عُلوم و فنون کے مُتعلق تذکرہ کیا جن کا نام بھی اُس وقت دُنیا کو معلوم نہیں تھا۔ اور جو صدیوں بعد دریافت ہُوئے۔ عُمدہ عبارت کیلئے غور و فکر اور صحتِ دماغی لازمی چیزیں ہیں لیکن بیہوشی کے عالم میں کسی انسان کو اس قسم کا علم حاصل نہیں ہُوا۔ کتابِ مُقدس کی خُوبیاں تمام تاویلات کو باطل کر رہی ہیں۔ قرآن شریف خُود فرماتا ہے کہ یہ خُدا کا کلام ہے۔ کسی مجنُون کی گُفتگو نہیں ہے:۔ "(غور کرو) قلم دان اور قلم اور اس پر جو وہ لکھتے ہیں گواہ ہیں کہ خدا کے فضل سے تُم (اے محمد) پاگل نہیں ہو اور یقیناً تمھیں خُدا کی طرف سے ایسا انعام ملیگا جو کاٹا نہ جائیگا۔ اور یقیناً تُم اخلاق کے بلند ترین معیار پر فائز ہو۔ اور تم بھی دیکھو گے۔ اور وہ بھی دیکھینگے کہ تُم دونوں میں سے کون پاگل ہے؟ بیشک تُمہارا رب اس شخص کو خُوب جانتا ہے جو اُسکے راستہ سے بھٹک جاتا ہے۔ اور وہ صحیح راستہ پر چلنے والوں کو بھی خوب جانتا ہے۔ پس تُم ان مُنکروں

سے مرعوب نہ ہو جاؤ" (۵۸ : ۱ تا ۸)

بیشک وہ پیغام جو ایسی اعلیٰ اخلاقی تعلیم کا عامل تھا۔ اور جس نے تمام دُنیا میں ایک معجزہ دکھا دیا۔ وہ کسی پاگل آدمی کا کلام نہیں ہو سکتا۔ پس قرآن مجید، ناظرین سے درخواست کرتا ہے کہ وہ غور کریں۔ کہ کیا دُنیا میں کسی پاگل انسان نے کوئی کتاب ایسی لکھی ہے۔ جیسی کہ قرآن شریف ہے؟ میں اس سے آگے بڑھ کر پُوچھونگا۔ کہ **خدا پرست برھمو** غور کریں۔ کہ قرآن نے کس طرح غیر مشہود چیزوں کا ذکر کیا ہے؟ اس کی دوسری خوبیوں کے علاوہ وہ کسی انسانی دماغ کا نتیجہ نہیں ہے۔ اور مذکورہ بالا آیات میں اُن نعماء کا ذکر ہے۔ جو ہیروان آنحضرت صلعم کیلئے مُقدر تھیں۔ آپ کے وفات کے بعد یہ بات یقیناً واقع ہُوئی۔ لیکن اس کے متعلق پیشگوئی تو بیسیوں برس پہلے کی گئی تھی +

---

# اسلام اور اشتراکیت

بقلم ابراہیم ایچ ھیز بی۔ اے

مغرب میں اشتراکیت، اس نفرت کا نتیجہ ہے جو مسکین لوگوں کے دلوں میں سرمایہ دار وں کے ظلم کے خلاف بہت شدت کے ساتھ پیدا ہُوئی۔ سرمایہ دار طاقتور تھے۔ اور کلیسیا نے حسب معمول ان کا ساتھ دیا۔ اور مزدوروں کی تمام درخواستوں کو، جو اُنھوں نے اپنی حالت کی بہتری کے لئے کیں، ٹھکرا دیا۔ رفتہ رفتہ اشتراکیوں کی نظر میں، سرمایہ داری اور مسیحیت دونوں ہم معنی ہو گئیں، اور اسلئے اشتراکی، مذہب کے مخالف ہو گئے۔ اس طرز عمل میں وہ بہت کچھ حق بجانب تھے کیونکہ وہ صرف کلیسیائی مذہب ہی سے واقف تھے جو جناب مسیح کا بھی حقیقی مذہب نہیں تھا۔ اور کسی مذہب نے جس کا اُنھیں علم تھا، اس مسئلہ کو اُنکے خاطر خواہ حل نہیں کیا تھا۔ چُونکہ وہ مغربی ممالک میں پیدا ہُوئے تھے اسلئے وہ اسلام سے اپنے لئے کسی بہبود کی توقع نہ کر سکتے تھے۔ کیُونکہ وہ اسلام کے مُتعلق جو کُچھ بھی جانتے تھے۔ وہ ارباب مسیحیت کی تحریزوں پر منحصر تھا۔ پس مذہب کی بیخکنی، اشتراکیت کا کا اصُول قرار پا گیا۔ اُنھیں اس بات کا مُطلق پتہ نہ تھا۔ کہ اسلام حقیقی اشتراکیت سکھاتا ہے لیکن

پردہ رفتہ رفتہ اُٹھ رہا ہے۔ اور وہ محسوس کرنے لگے ہیں۔ کہ اسلام اور صرف اسلام ہی نے اُس حقیقی اشتراکیت کے اصُول وضع کئے ہیں (اُس اشتراکیت کے نہیں جو آج کل رُوس میں پھیل رہی ہے) جو دُنیا کو بچا سکتی ہے۔ چند مثالوں سے یہ دعوےٰ ثابت ہو سکتا ہے +

آنحضرت صلعم ہی نے اپنے مُنصفانہ قوانین وراثت کی وجہ سے دُنیاوی مُطلق العنانوں اور کروڑپتی لوگوں کے سلسلہ کو نا ممکن بنا دیا۔ ہر مُتوفّی مُسلمان کی جائداد اُس کے ورثاء میں تقسیم ہو جاتی ہے۔ کیونکہ اسلام میں یہ قانُون نہیں۔ کہ باپ کی ساری دولت کا مالک سب سے بڑا بیٹا ہو جائے جائداد کسی ایک شخص کو نہیں مل سکتی خواہ وہ عورت ہو یا مرد بلکہ سب رشتہ داروں کو۔ بیوی کو بھی معقُول حصّہ ملتا ہے۔ اور بعض حالات میں اُس کے والدین کو بھی۔ اور کوئی شخص مُتوفّی کی جائداد کے تہائی حصّہ سے زیادہ کا حقدار نہ خود ہو سکتا ہے نہ دوسرے کو دے سکتا ہے لیکن عام لوگوں کے فائدہ کے لئے یا اعلےٰ مقاصد کیلئے جائداد کے ایک حصّہ کو وقف کرنے کی پُوری اجازت ہے۔ اور اس بات کی حوصلہ افزائی کی جاتی ہے عرب کے بڑے واضعِ قانُون کی حکمتِ عملی یہ تھی۔ کہ مُلک کی دولت کو حتّے الوسع برابر تقسیم کر دیا جائے۔ تاکہ تمدّنی معاملات میں سب لوگوں میں مساوات ہو جائے۔ اور سب لوگوں کو ترقّی کے برابر ذرائع مل سکیں۔ اسی مقصد کے زیرِ نظر اسلام نے دولتمندوں پر اپنی سالانہ دولت کا ڈھائی فی صدی تقربِ الٰہی حاصل کرنے کیلئے قومی فنڈ میں داخل کرنے کا حکم عاید کیا۔ اسلام میں اشتراکیت یہانتک ہے۔ کہ اگر کسی شخص کا کھیت چند سال تک یُونہی پڑا رہے تو برابر کے کھیت والے کو حق حاصل ہے کہ وہ اُسے سرکاری مال سمجھ کر کاشت کرے۔ اس اصُول کے ماتحت کہ تمام انسان بھائی بھائی ہیں اور ضرورت کے وقت ایک پر دوسرے کی مدد کرنی فرض ہے۔ اسلام نے سُود کو ممنُوع قرار دیا۔ اس منع کرنے سے تجارت صنعت، مزدُوری اور کفایت شعاری کی رُوح کو تحریک ہوتی ہے۔ اور بنکوں میں دولت کے جمع کرنے اور غریبوں کا خُون چُوسنے، جس کی بدولت سُوسائٹی کی خُوشی ہمیشہ تباہ ہُوئی ہے، کی عادت نہیں ہوتی۔ یہ بات کہ کوئی آدمی سُود پر روپیہ دے کر سرمایہ دار نہ بنے اسی لئے ہے کہ سرمایہ داری کا رواج نہ ہو جائے۔ روپیہ اور دوسری چیزیں بغیر سُود لئے دی جا سکتی ہیں۔ اور قرآن شریف نے قرض مُعاف کرنے کی ترغیب ان الفاظ میں دی ہے +

"دوسروں کے ساتھ غیر مُنصفانہ برتاؤ نہ کرو۔ اور تُمہارے ساتھ بھی کوئی زیادتی نہ کی جائیگی۔

اگر کوئی مقروض تنگ حالت میں ہو تو اُسے مُہلت دو کہ اُس کے حالات بہتر ہو جائیں لیکن اگر تم قرض معاف کر دو تو یہ تمہارے لئے اچھا ہے اگر تم جانو"۔

قرآن شریف نے دولت جمع کرنے کو ان الفاظ میں ممنوع قرار دیا :-

"اے ایمان والو! بہت سے علماء اور راہب لوگوں کا مال ناحق ہی کھا جاتے ہیں اور انھیں خدا کے راستہ سے ہٹا دیتے ہیں لیکن اُن لوگوں کو جو مال جمع کرتے ہیں۔ اور خدا کی راہ میں خرچ نہیں کرتے دردناک عذاب سے اطلاع دے دو"۔

اسلام نے اپنے متبعین کو جوا کھیلنے یا کسی قسم کی قمار بازی کرنے کی سخت ممانعت کی ہے اور اس ممانعت میں جو خیال ہے ۔ وہ یہ کہ کسی شخص کو یہ موقع نہ ملے کہ وہ اپنے کم قسمت والے بھائی کو نقصان پہنچا کر خود دولتمند ہو جائے۔ آنحضرت صلعم نے اجارہ کو ممنوع قرار دیا ہے۔ اور زیادہ منافع کی اُمید پر مال جمع کرنیوالوں کو ان الفاظ میں متنبہ کیا ہے۔

"جو لوگ باہر سے غلّہ شہر میں لاتے ہیں۔ کہ اُسے سستے نرخ پر بیچیں اس پر بہت قائم اُٹھاتے ہیں۔ اور جو لوگ اس لئے اپنا مال محفوظ رکھتے ہیں۔ کہ اُسے موقع پر مہنگے داموں فروخت کریں ملعون ہیں"۔

اگر مسیحی تہذیب اسلام کو بطور رہنما روشنی کے قبول کر لیتی تو وہ اجارہ کی لعنت سے محفوظ رہ سکتی تھی ۔ جو کہ مساوات کی ابتدائی شکل کے بھی سراسر خلاف ہے اور حقوق کی مقدس بُنیاد مساوات انسانی ہی پر ہے۔ اسلام کہتا ہے ۔ کہ اجارہ داری بھی سرمایہ داری کی معاون ہے۔ کیونکہ اس کی وجہ سے یہی ہوتا ہے۔ کہ سوسائٹی میں صرف چند آدمی دوسروں کو نقصان پہنچا کر خود دولتمند بن جاتے ہیں ۔ آنحضرت صلعم نے فرمایا "جو شخص اجارہ داری کرتا ہے گناہ کرتا ہے" یورپین تہذیب نے جس کی دایہ مسیحی مذہب ہے یہ موجودہ کرم خوردہ شکست بُنیاد عمارت تعمیر کی ہے۔ جس کی شان و شوکت دُنیا کی کمزور اقوام کے خون سے قائم ہے۔ اگر وہ اسلام کو اپنی بُنیاد بنا لیتی تو وہ فریضۂ زکوٰۃ کی بدولت ان دو باتوں میں توازن قائم کر سکتی کہ انسان کیا ہے اور اُسے کیا ہونا چاہئے۔ اس کے متعلق گبن لکھتا ہے :-

محمد (صلعم) ہی شاید ایک ایسے قانون بنانے والے گزرے ہیں جنہوں نے خیرات کی مقدار معین کر دی ہے۔ اور اس کا معیار دولت یا مال کی نوعیت کے لحاظ سے بدل سکتا ہے کیونکہ مال

بہت سی اشیاء پر حاوی ہے مثلاً روپیہ پیسہ، جائداد، مویشی، مکانات، پھل، اناج، سامانِ تجارت، لیکن مسلمان اس قانون پر اس وقت تک عمل نہیں کرسکتا۔ جب تک کہ وہ اپنی آمد کا دسواں حصہ خیرات میں نہ دے۔ الخ"

حقیقی اشتراکیت کے اصولوں پر عمل کرنے کے لئے ضروری ہے۔ کہ ہم ہر وقت ایثار کیلئے تیار رہیں۔ اس مادی دنیا میں ہم کسی سے توقع نہیں کرسکتے۔ کہ وہ کوئی ایثار کریگا۔ جب تک وہ اپنے آپ کو کسی نہ کسی شکل میں پہلے فائدہ نہ پہنچائے یہی ہماری ذہنیت ہے لیکن صرف اسلام ہی ایسا مذہب ہے جو اپنے پیروؤں کو قربانی کی تحریک بخشتا ہے۔ اور انھیں اپنی دولت میں دوسروں کو شریک کرنے کی طرف مائل کرتا ہے۔ تاکہ اللہ تعالےٰ کی خوشنودی حاصل ہو اور قیامت میں جزائے خیر ملے +

مَیں توقع رکھتا ہوں۔ کہ ناظرین اس مختصر مضمون کو غور و فکر کے ساتھ پڑھینگے۔ اور غالباً اشتراکیت جس کا خاتمہ یقینی ہے کسی سچی اور مضبوط بنیاد پر زندہ ہو جائے۔ اور اس طرح دنیا دہریت اور بدنظمی کا شکار ہونے سے محفوظ رہے +

---

## گوشوارہ آمد و خرچ دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ لاہور بابت ماہ مارچ ۱۹۳۲ء

| تفصیل آمد | نمبر | رقم آمد ہندوستان و انگلستان: پائی | آنہ | روپیہ | تفصیل خرچ | نمبر | رقم خرچ ہندوستان و انگلستان: پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آمد مشن ریویو و کتب اشاعت اسلام | ۱ | ۹ | ۹ | ۳۶۷۹ | خرچ مشن - ریویو - اشاعت اسلام کتب خانہ در ہندوستان و انگلستان | ۱ | ۷ | ۴ | [illegible]۸۸۲ |
| آمد مفت تقسیم رسالہ اسلامک ریویو | ۲ | - | ۱۲ | ۲۹۶ | | | | | |
| آمد ریزرو فنڈ | ۳ | - | - | ۵۵ | | | | | |
| میزان | - | ۹ | ۵ | ۴۰۳۱ | میزان | - | ۷ | ۴ | ۴۸۸۲ |

دستخط - فنانشل سیکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ۔ عزیز منزل لاہور

## نقشہ تفصیل آمد مسلم مشن ووکنگ و اسلامک ریویو و اشاعت اسلام در ہندوستان و انگلستان ماہ مارچ ۱۹۳۲ء

| تاریخ | نمبر رسید | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ | تاریخ | نمبر رسید | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مارچ | ۱۸۳۴ | جناب حبیب اللہ خان صاحب جہلم مشن | - | - | ۵ | ۲ مارچ | ۱۸۳۹ | جناب محمد وارث خان دوم محرر اسلامک ریویو مشن | - | - | ۲ |
| ۲ مارچ | ۱۸۳۶ | میسرز سلطانی ٹوبہ بند " چیف | - | - | ۵۰ | ء | ۱۸۴۰ | مرزا عبد الحق صاحب محرر دول اسلامک ریویو " | - | - | ۲ |
| ء | ۱۸۳۷ | ڈلیسپی بدقم از محمد اسماعیل خان سفیر دول مشن نقد | ۹ | ۷ | ۱۴ | ء | ۱۸۴۱ | جناب سید امجد علی شاہ صاحب لاہور مشن | - | - | ۲ |
| ء | ۱۸۳۸ | جناب امین صاحب ڈسکہ " " | - | - | ۱ | | ۱۸۴۲ | حضرت خواجہ کمال الدین صاحب فنانشل سیکرٹری | - | - | ۲۰ |

# مذہب کے ذریعہ امن قائم کرنے کی مجلس

آجکل جبکہ بین الاقوامی امن کا اس قدر چرچا ہو رہا ہے ہم مسلمانوں کی مذہبی حیثیت کو اس معاملہ میں صاف کردینا نہایت ضروری سمجھتے ہیں وہ سوالات جو مذہب کے ذریعہ امن قائم کرنیوالی مجلس نے تمام مذہبی جماعتوں کے پاس روانہ کئے تھے۔ اس وقت ہمارے سامنے موجود ہیں۔ ہم مختلف پہلوؤں کو یکے بعد دیگرے آپ کے سامنے پیش کرتے ہیں اور اُنکے متعلق اپنا زاویہ نگاہ بھی بیان کردینگے +

**اسلام اور صلح عمومی**: اسلام کے لفظی معنی ہی صلح کرنے کے ہیں۔ اور مسلمان وہ ہے جو صلح کرتا ہے آنحضرت صلعم کا ایک قول ہے کہ مسلمان وہ ہے جسکے ہاتھ اور زبان سے دوسرے لوگ محفوظ رہیں +

اسلام کی رُو سے ایک شخص کیلئے ضروری ہے کہ وہ پہلے اپنی فطرت سے صلح کرے۔ تاکہ اپنے ارد گرد ایک پُرامن فضا قائم کرسکے۔ اسی لئے اسلام نے وہ نصب العین پیش کردیا ہے جس کے حصول کی کوشش انسان کے دل میں صلح اور امن قائم کردیگی۔ خدا کی عبادت کے ذکر میں قرآن شریف فرماتا ہے۔ الا بذکر اللہ تطمئن القلوب (۱۳ : ۲۸) یعنی یاد رکھو کہ تسکین قلب صرف ذکر خدا ہی سے حاصل ہوسکتی ہے۔ ہر قوم میں خدا کا تصور اس قوم کے بہترین خیالات کا مرقع ہوتا ہے۔ اور زندگی کے متعلق اُن کے نظریہ کی تشریح اور تعبیر کرتا ہے۔ اس روشنی میں مسلمانوں کی نماز کا مطالعہ کیجئے۔ وہ ان الفاظ سے شروع ہوتی ہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ" یعنی سب تعریفیں اُس خدا کیلئے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔ اور تمام اقوام کی اُنکے منزل مقصود تک رہنمائی کرنیوالا ہے +

پس اسلام تو بین الاقوامیت ہی سے پیدا ہوا ہے اور اُسکے متعلق ایک خوش آیند نظریہ پیش کرتا ہے جیسا کہ لفظ "حمد" سے ظاہر ہوتا ہے۔ صلح کرنا دُنیا میں اس کا مقصد ہے۔ اور یہ مقصد تصور باری اور رجحان لوئے انسانیت سے وابستہ ہے۔ اور اس سے دوسرے سوال پر بھی روشنی پڑتی ہے :۔

## اسلامی نماز اور صلح عمومی

حقیقت یہ ہے کہ مسلمان کچھ نہیں اگر وہ تمام بنی نوع آدم کیلئے صلح کا طالب نہ ہو۔ اسلامی جماعت میں سب سے زیادہ مقبول دُعا جو قرآن ہی سے ماخوذ ہے۔ یہ ہے :۔

قل ان صلوتی ونسکی ومحیای ومماتی للہ رب العلمین (اے محمدؐ تو کہہ دے۔ کہ میری نماز اور قربانی اور زندگی اور موت سب اللہ ہی کیلئے ہے (۶ : ۱۶۳) جو اقوام عالم کی منزل مقصود تک رہنمائی کرنیوالا ہے۔ اور اقوام کی منزل مقصود تک رسائی کی سعی وقت

ممکن ہو جبکہ دنیا میں صلح قائم ہو +

## تنظیم اسلامی اور صلح عمومی

اسلامی قانون میں بہبودی عامہ کا کوئی پہلو فروگذاشت نہیں کیا گیا۔ ہر مسلمان پر صلح عمومی کا قیام فرض ہے محض اس لئے کہ وہ آنحضرت صلعم کا غلام ہے۔ قرآن کی وسیع النظر تعلیم سے قطع نظر آنحضرت صلعم کے آخری خطبہ کے الفاظ ہمیشہ مسلمانوں کے کانوں میں گونجتے رہینگے۔ آپ نے فرمایا "زمانۂ جاہلیت کے فخر و غرور کو میں آج اپنے پاؤں کے تلے کچلتا ہوں۔ عرب کو عجم پر اور عجم کو عرب پر کوئی فوقیت نہیں ہے۔ سب آدم کی اولاد ہیں۔ اور آدم مٹی سے پیدا ہوئے تھے۔ آپ نے فرمایا کہ قومی تعصب تمام لڑائیوں کی جڑھ ہے۔ اور اس طرح آپ نے بین الاقوامی تنازعات کی صحیح تشخیص فرما دی۔ اور کوئی شخص اس حقیقت سے انکار نہیں کر سکتا۔ کہ جس قوم میں اسلامی تعلیمات رائج ہوں اس میں بین الاقوامی تنازعات کا امکان نہیں رہ سکتا +

## اسلامی اصول اور صلح عمومی

مذہبی زندگی سے علیحدہ اسلام میں کوئی مجلسی زندگی نہیں ہے مسلمان کی ساری زندگی اُس کے مذہبی اصولوں کے ماتحت عمل میں آتی ہے۔ اس کا مذہب الہامی ہے اور کامل ہے۔ پس ساری مسلمان قوم نہ صرف صلح عمومی کیلئے بلکہ بنی نوع آدم کی بہبود کیلئے کام کرتی ہے۔ اُن کی جماعتی نمازیں جو قوم رنگ نسل اور ملک کے امتیازات کو یکسر مٹا دیتی ہیں۔ اور حقیقی اخوت قائم کرتی ہیں۔ اُن کا طرز زکوٰۃ جو ایک ٹیکس ہے۔ اور اُس اجتماعیت کی بنیاد ہے جس میں ہمدردی کے جذبات کام کرتے ہیں۔ اُن کا روزہ جو دولتمندوں کے اندر عاجزی پیدا کرنیکے ساتھ ہی بھوکوں کے ساتھ ہمدردی سکھاتا ہے۔ اُن کا طریق حج جو قومی امتیازات کو مٹا کر حقیقی وحدت پیدا کرتا ہے۔ اور مساوات اور اخوت اور اتحاد کی تعلیم دیتا ہے۔ یہ تمام باتیں وہ عملی قدم ہیں جو مسلمان جماعت دُنیا میں امن و امان قائم کرنے کیلئے پھیلاتی ہے تاکہ دُنیا میں ایسی حالت پیدا ہو جائے کہ نہ صرف مختلف اقوام میں بلکہ ہر قوم کے مختلف طبقات میں صلح عمومی کا رنگ پیدا ہو جائے +

## صلح عمومی کیلئے اسلام کی خدمات

اپنے مذہبی اصولوں کی بدولت اسلامی سوسائٹی صلح عمومی کے لئے کوشاں ہے۔ اور یہ اصول قرآن پاک میں مفصل طور سے مذکور ہیں۔ واضح ہو کہ مسلمان یا اسلام اپنے زاویۂ نگاہ کیلئے کسی انسان کے محتاج نہیں نہ اپنے معاشرتی فرائض کی صحیح تعریف کیلئے۔ کیونکہ ان سب باتوں کیلئے قرآن کافی ہے مثال کے طور پر ذیل کی سطور ملاحظہ ہوں +

(۱) رجحان مذہبی:۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ (۱:۱) سب تعریفیں خدا ہی کیلئے ہیں۔ جو دونوں

جہانوں کا رب ہے +

ما ارسلناک الا رحمۃ للعالمین (اے محمدؐ) ہم نے تجھے دونوں جہانوں کیلئے رحمت بنا کر بھیجا ہے
ظاہر ہے کہ خدا اور اس کے رسولؐ کا یہ تصور، مسلمانوں کے اندر لازمی طور پر محبت اور ہمدردی عامہ کے جذبات پیدا کر دے گا +

+ پھر فرمایا۔ یقیناً جو لوگ ایمان لائے اور جو یہودی اور عیسائی ہیں۔ اور صابی ہیں جو کوئی اللہ پر اور آخرت پر ایمان لاتا ہے۔ اور اچھے کام کرتا ہے۔ وہ لوگ خدا سے جزا پائیں گے ان کو نہ خوف ہے اور نہ وہ رنجیدہ ہونگے (۲: ۶۲)

پھر فرمایا۔ اے لوگو! ہم نے تمھیں مرد اور عورت سے پیدا کیا ہے۔ اور تمھیں قبیلوں میں منقسم کیا۔ تاکہ تم ایک دوسرے کو پہچان سکو۔ بیشک اللہ کے نزدیک تم میں سب سے زیادہ معزز وہ ہے جو سب سے زیادہ متقی ہے یقیناً اللہ جاننے والا اور خبردار ہے (۴۹: ۱۳)

پھر دونوں آیات، نسلی اور نسلی امتیازات سے جو غرور پیدا ہو سکتا ہے۔ اس کی پورے طور پر بیخکنی کرتی ہیں۔ قرآن شریف نے معزز زندگی کا معیار، پاکیزگی، ذمہ داری اور نکو کاری کو قرار دیا ہے۔ خدا تعالیٰ نے، اختلاف رنگ و نسل کو اپنی مشیت یا نشان قرار دیا ہے۔ لہٰذا اب کوئی مسلمان کسی شخص کو محض اختلاف رنگ، زبان کی وجہ سے بنظر حقارت نہیں دیکھ سکتا۔ قرآن فرماتا ہے:۔

"اور اس کی نشانیوں میں سے ایک یہ ہے۔ کہ اس نے آسمان کو اور زمین کو پیدا کیا۔ اور تمہارے رنگوں اور زبانوں میں اختلاف قائم کیا، بیشک ان میں جاننے والوں کے لئے بہت سی نشانیاں ہیں" (۳۰: ۲۱)

یہ مدِ نظر رکھ کر کہ رنگ، زبان اور نسل کے اختلافات کے علاوہ ایک اختلاف مذہبی بھی ہوتا ہے اسلئے قرآن شریف نے اس معاملہ میں بھی اتحاد کا ایک بہترین اصول بتا دیا ہے۔ وہ یہ کہ سب مذاہب اور بانیان مذاہب کی عزت کرو۔ اور اس معاملہ میں قرآنی تعلیمات بہت کافی و شافی ہیں +

"ہر قوم میں ایک ہادی ضرور بھیجا گیا ہے"۔ کوئی قوم ایسی نہیں جس میں ڈرانے والا نہ آیا ہو" (۳۵: ۲۴)

"تم کہدو کہ ہم اللہ اور ان نوشتوں پر جو اس نے اتارے ہیں ہم پر یا جو اتارے گئے، حضرت ابراہیمؑ و اسمٰعیلؑ و یعقوبؑ و اسحٰقؑ اور ان کے قبائل پر اور جو کچھ دیا گیا حضرت موسیٰؑ اور حضرت عیسٰیؑ کو، اور اس پر۔ جو اتارا گیا اوپر دوسرے انبیاء اللہ کے، ایمان لاتے ہیں، ہم انبیاء میں کوئی امتیاز نہیں کرتے۔ اور ہم خدا کے مطیع اور فرمانبردار ہیں" (۲: ۱۳۶) +

اس سے بڑھ کر دُنیا میں امن قائم کرنے کا اور کوئی ذریعہ سمجھ میں نہیں آتا بلکہ مُسلمان پر یہ فرض ہے کہ وہ دوسرے مذاہب کی عزت میں کوئی کمی نہ کرے۔ اور اُسے حکم دیا گیا ہے۔ کہ اگر کوئی شخص کسی عبادتگاہ کو نقصان پہنچائے تو وہ خواہ کسی مذہب کی ہو اُس کی حفاظت کرے۔ چنانچہ قرآن شریف فرماتا ہے "اگر اللہ تعالیٰ بعض آدمیوں کو بعض آدمیوں سے دفع نہ کرتا تو پھر وہ تمام معابد اور کلیسے اور صومعے اور مساجد جن میں اللہ کا نام لیا جاتا ہے مسمار کر دی جاتیں۔ اور یقیناً اللہ اس کی مدد کریگا۔ جو اس کے مقاصد میں معاونت کرتا ہے" (۲۲ : ۴۰) یہ امر قابلِ لحاظ ہے کہ مسجد کا لفظ سب سے آخر میں آیا ہے۔ اور خدا کے عبادتگاہوں کا محفوظ رکھنا گویا خدا کے کاموں میں اس کی معاونت کرنا ہے +

(۲) عدل باہمی :۔ اس مُعاملہ میں بھی قرآنی تعلیمات بالکل واضح ہیں :۔

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو اللہ کیلئے ایماندار بنو اور انصاف سے گواہی دو اور کسی قوم کی نفرت کی وجہ سے خلاف عدل کوئی کام نہ کرو۔ انصاف پر عملدر آمد کرو۔ کیونکہ یہ بات تقوی سے قریب تر ہے۔ اور اللہ کے فرائض کا خیال رکھو۔ اللہ تمہارے ارادوں اور افعال سے خبردار ہے" (۵ : ۸)

آنحضرت صلعم نے اپنے خطبہ میں جس کا ذکر تیسرے سوال کے جواب میں ہوا ہے۔ یہ بھی فرمایا تھا۔ کسی مسلمان کو حق نہیں کہ وہ دوسرے کی چیز پر قبضہ مخالفانہ قائم کرے۔ تاوقتیکہ اس چیز کا مالک خود اُس شئے کو نذر نہ کر دے دیکھو ناانصافی نہ کرنا" +

(۳) بین الاقوامی تعلقات :۔ اِسلام کی رُو سے تمام انسان ایک گھرانا ہیں۔ چنانچہ قرآن شریف فرماتا ہے "تمام لوگ ایک ہی ملت یا خاندان ہیں" (۲ : ۲۱۳) "تمام بنی نوع آدم کچھ نہیں مگر ایک ملت (۱۰ : ۲۰) چنانچہ اس ضمن میں آنحضرت صلعم نے آخری خطبہ میں جو کچھ ارشاد فرمایا ہے۔ وہ آب زر سے لکھے جانے کے قابل ہے آپ نے فرمایا "سب لوگ آدم کی اولاد ہیں۔ اور آدم مٹی سے پیدا ہوئے تھے" +

لیکن قرآن شریف نے ایک قدم اور آگے بڑھ کر اس ذہنیت ہی کو تبدیل کر دیا جو ایک قوم کو دوسری قوم کے خلاف لا کھڑا کرتی ہے۔ چنانچہ اس سلسلہ میں ارشاد ہوتا ہے :۔

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو! ایک قوم دوسری قوم پر نہ ہنسے ممکن ہے کہ وہ ان سے بہتر ہو۔ اور نہ ایک قوم کی عورتیں دوسری قوم کی عورتوں پر ہنسیں ممکن ہے کہ وہ عورتیں ان عورتوں سے بہتر ہوں".... (۴۹ : ۱۱)

پھر فرمایا "اور نیکی اور تقوی میں ایک دوسرے کی معاونت کرو۔ اور گناہ اور نافرمانی میں بلاشک

ایکدوسرے کی معاونت نہ کرو" (۵ : ۲) پھر فرمایا :-

"اللہ تمہیں نہیں روکتا کہ تم اُن لوگوں کے ساتھ جنہوں نے تمہارے خلاف جنگ نہیں کی۔ اور تمہیں گھروں سے نہیں نکالا نیکی یا مہربانی کا برتاؤ کرو۔ اور اُن کے ساتھ انصاف سے کام لو۔ بیشک اللہ تو انصاف کرنیوالوں کو دوست رکھتا ہے (۶۰ : ۸)

یہ تعلیمات محض کاغذ پر لکھی ہوئی نہیں ہیں۔ باستثنائے معدودے چند، تمام مسلمان بحیثیت ایک مذہبی جماعت کے اُن تعلیمات پر عملدرآمد کرتے ہیں لیکن اس ضمن میں لڑائیوں کے متعلق مسلمانوں کا طرزِ عمل بھی ظاہر کر دینا غیر مناسب نہ ہوگا۔ مسلمان صرف مدافعانہ اور خود حفاظتی جنگوں کو جائز سمجھتے ہیں۔ بعض قومی تعصبات اور مظالم ایسے ہوتے ہیں کہ بغیر ہتھیار اُٹھائے اُن کا خاتمہ نہیں ہو سکتا۔ آنحضرت صلعم کے زمانہ میں لڑائیوں کا خاص سبب مذہبی تعصب تھا۔ قرآن مجید فرماتا ہے :-

"اُن لوگوں کو لڑائی کی اجازت دیجاتی ہے جن پر مخالفین نے ہتھیار اُٹھائے۔ کیونکہ اُن پر ظلم ہوا ہے اور یقیناً اللہ تو اُن کی مدد پر قادر ہے ... جو لوگ اپنے گھروں سے نکالے گئے ہیں بغیر کسی معقول وجہ کے سوائے اسکے کہ وہ کہتے ہیں۔ کہ اللہ ہمارا رب ہے اُن کو لڑائی کی اجازت ہے" (۲۲ : ۳۹ و ۴۰)

"اور لڑو اُن سے جب تک فتنہ باقی رہے۔ اور جب تک مذہب صرف خدا کے لئے نہ ہو جائے۔ یعنی جبتک ضمیر کی آزادی قائم نہ ہو لیکن اگر وہ (کفار) رُک جائیں تو پھر کوئی مخاصمت نہ ہونی چاہئے سوائے ستانے والوں کے" (۲ : ۱۹۳)

اس معاملہ میں اسلام کا طرزِ عمل ان الفاظ میں ظاہر کیا گیا ہے "فتنہ و فساد قتل سے بھی زیادہ بُرا ہے" (۲ : ۱۹۱)

اور دوسری وجہ جس کے رُو سے مسلمانوں کو لڑائی کی اجازت ہے! یہ ہے کہ جب وہ مظلوم ہوں جسکے متعلق قرآنی ارشاد ہے :-

"اور تمہارے پاس کیا وجہ ہے کہ تم خدا کی راہ میں جنگ نہ کرو۔ اور اُن کمزوروں کیلئے نہ لڑو جن کے مرد عورت اور بچے یہ کہتے ہیں۔ کہ اے ہمارے خدا ہمیں اس قصبہ سے نکال جہاں کے لوگ ہمیں ستاتے ہیں۔ اور ہمیں اپنی طرف سے ایک محافظ عطا فرما اور ایک مددگار عنایت کر" (۴ : ۷۵ و ۷۶)

لیکن اُن لڑائیوں کا مقصد امن و امان کا قائم کرنا ہوتا ہے۔ اور اس لحاظ سے ہر جنگ کی روح یہ ہے کہ دُنیا میں امن قائم ہو جائے اور یہ مقصد مذہب اسلام کے مفہوم کے عین مطابق ہے۔ چنانچہ قرآن فرماتا ہے! "اگر وہ لوگ صلح کی طرف مائل ہوں تو تم بھی صلح کی طرف مائل ہو جاؤ۔ اور اللہ پر بھروسہ کرو۔ یقیناً وہ سننے والا اور جاننے والا ہے" (۸ : ۶۱)

پس ایک مسلمان ہر وقت اپنی تلوار کو نیام میں کرنے کیلئے تیار ہے! اور اس بات کا طالب ہے کہ ظلم و تعدی مٹ کر اعتدالی حالت قائم ہو جائے۔ لہٰذا مسلمان ایک بہادر قوم ہیں۔ جو مخصوص اخلاقی، اقتصادی اور معاشرتی اصولوں کے ماتحت زندگی بسر کرتے ہیں۔ اور انہی اصولوں کی بنا پر امن اور خوشحالی تمام دُنیا میں قائم ہو سکتی ہے جبتک فضا میں امن ہے وہ ہر مقصد عالیہ کیلئے کوشش کرتے رہتے ہیں اور اُن لوگوں کے مقابلہ میں جنگ کیلئے تیار ہیں جو اپنی غلطی کی وجہ سے دُنیا کے امن و امان کو برباد کرنے اور ترقی کے دَور کو روکنے میں خوشی محسوس کرتے ہیں +

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# [یور]پ میں اشاعتِ اسلام

## مسلم مشن ووکنگ انگلستان کی تبلیغی تگ و دو

یورپ میں اشاعت اسلام کے لئے ذیل کے ذرائع اختیار کئے جاتے ہیں۔ جو سب کے سب ہی مسلم امداد کے محتاج ہیں:-

### (۱) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کی مفت اشاعت

یورپ میں نومسلمین و غیر مسلمین اخوان و خواتین میں کی جاتی ہے

### (۲) دنیا بھر کی مشہور و معروف لائبریریوں

کو رسالہ اسلامک ریویو مفت بھیجا جاتا ہے

### (۳) مبلغین مشن کے ہفتہ واری لیکچر

ہفتہ میں ایک بار لندن میں اور ایک دفعہ مسجد ووکنگ میں لیکچر ہوتا ہے جن میں سامعین کی چائے سے تواضع کی جاتی ہے۔

### (۴) لندن میں جمعہ و عیدین کی نمازیں

عیدین کے مجمع میں چار پانچ صد کے لگ بھگ نومسلمین و مسلمین شامل ہوتے ہیں۔ نماز کے بعد انہیں دعوت دی جاتی ہے جس پر کیکصد پونڈ تک عید خرچ ہوتا ہے

### (۵) رسالت مآب حضرت نبی کریم صلعم کے سالانہ یوم ولادت

کی تقریب پر چار پانچ سو سے زاید مجمع ہوتا ہے جن کی تواضع دعوت کی جاتی ہے۔ یہ مجمع مسلمین نومسلمین اور غیر مسلمین پر مشتمل ہوتا ہے۔

### (۶) دور دراز ممالک کے غیر مسلمین

کو مبلغین مشن بذریعہ خط و کتابت تبلیغ کرتے رہتے ہیں۔ جس پر محصول ڈاک صرف ہوتا ہے۔

### (۷) تالیف قلوب

بعض غیر مسلمین و نومسلمین کی حسب ضرورت مالی امداد بھی کی جاتی ہے

### (۸) انگریزی اسلامی ادبیات

کی مفت اشاعت کی جاتی ہے۔ نومسلمین، غیر مسلمین کو مفت نذر کی جاتی ہیں

### (۹) مسجد ووکنگ میں زائرین

کی آمد و رفت جس میں مسلم نومسلم و غیر مسلم ہوتے ہیں۔ ان سب کی تواضع چائے سے کی جاتی ہے

### (۱۰) عملہ مشن

کی آمد و رفت کے اخراجات اور ان کے ماہواری مشاہرے

### (۱۱) اسلامک ریویو انگریزی مجریہ مسجد ووکنگ انگلستان

زیر ادارت

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل۔ مبلغ اسلام مغرب میں اسلام کا واحد مشہور اور ماہواری انگریزی رسالہ۔ جس میں زبردست اہل قلم حضرات کے مذہب۔ اخلاق۔ تمدن و معاشرت۔ اسلام میں تصوف اور حالات حاضرہ پر مسلمین اور نومسلمین کے مضامین ہوتے ہیں۔ ہر رسالہ کو نومسلم کے فوٹو سے زینت دی جاتی ہے۔ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کے قلم گوہر بار سے شرح قرآن مجید کا سلسلہ بھی آغاز سال ۱۹۳۲ء سے شروع ہے۔ جو از حد دلچسپ ہے سالانہ چندہ للعہ مفت تقسیم و طلبہ سے ۵ عہ نمونہ مفت۔

### (۱۲) رسالہ اشاعت اسلام اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

زیر ادارت

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل مبلغ اسلام اس رسالہ میں اسلامک ریویو کے اردو تراجم کے علاوہ مشہور اہل قلم حضرات کے مضامین بھی ہوتے ہیں۔ جن میں حالات حاضرہ پر مذہبی نقطہ نگاہ سے بحث کی جاتی ہے۔ مسجد ووکنگ کی جملہ تبلیغی جدوجہد کے کوائف درج ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کی شرح قرآن کریم کا بھی اردو ترجمہ چھپتا ہے۔

تمام خط و کتابت بنام سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور (پنجاب)

مسلم پرنٹنگ پریس لاہور میں باہتمام میاں مولاداد خاں پرنٹر چھپ کر خواجہ عبدالغنی سکرٹری مسلم مشن ووکنگ لاہور نے عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور سے شائع کیا

JULY, 1932. Registered L. No. 90[illegible]

وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ

# رسالہ اشاعت اسلام

اُردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

مجریہ



## شاہجہان مسجد ووکنگ۔ انگلستان

زیر ادارت

# خواجہ کمال الدین

## بانیٔ مسلم مشن ووکنگ



قیمت تین روپے آٹھ آنہ (عہ) سالانہ

قیمت پانچ روپے (للعہ) ممالک غیر کیلئے

درخواستہائے خریداری بنام مینیجر رسالہ اشاعت اسلام - عزیز منزل - برانڈرتھ روڈ - لاہور - پنجاب - انڈیا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ رجسٹرڈ

الف۔ ووکنگ مسلم مشن کا جملہ تبلیغی کاروبار ایک باضابطہ رجسٹری شدہ ٹرسٹ کے ماتحت ہے۔ اس ٹرسٹ میں (۱) ووکنگ مسلم مشن (۲) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی (۳) رسالہ اشاعت اسلام (۴) کتب خانہ بشیر مسلم لائبریری (۵) مسلم لٹریری ٹرسٹ (۶) ریزرو فنڈ یعنی سرمایہ محفوظ مشن ووکنگ شامل ہیں۔

## اغراض و مقاصد

ب۔ (۱) ووکنگ مسلم مشن اور اس کی متعلقہ تحریکات کو انگلستان میں غیر فرقہ وارانہ اصول پر زندہ و قائم رکھنا۔

(۲) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی و دیگر اسلامی ادبیات کو شائع کرنا اور مفت تقسیم کرنا۔

(۳) انگلستان اور دیگر ممالک میں اسلام کی اشاعت کرنا۔

(۴) سستا سے سستا قرآن کریم چھپا کر مفت تقسیم کرنا اور فروخت کرنا۔

(۵) اس کے لئے تمام وہ امور انگلستان اور دیگر ممالک میں سرانجام دینے جن کی اشاعت اسلام کے لئے ضرورت ہو۔

## بورڈ آف ٹرسٹیز



## ٹرسٹ کی منتظمہ کمیٹی



## ضروری ہدایات

ہ۔ ۱۔ ٹرسٹ کے متعلق جملہ خط و کتابت بنام سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہونی چاہیئے

۲۔ جملہ ترسیل زر بنام فنانشل سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہو۔

۳۔ ہیڈ آفس عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب)

۴۔ دفتر انگلستان دی ماسک ووکنگ سرے انگلینڈ
The Mosque Woking
Surrey, England.

۵۔ بنکرس۔ لائیڈز بنک لمیٹڈ لاہور (پنجاب)

۶۔ تار کا پتہ۔ "اسلام" لاہور (پنجاب)

۷۔ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کا سالانہ چندہ [illegible] معہ محصول ڈاک۔

رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کا سالانہ چندہ لائبریریوں۔ طلبہ و مفت تقسیم کے لئے [illegible] معہ محصول ڈاک

تمام خط و کتابت بنام { سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب)



His Highness 'Abbās Hilmī II, 23 years Khedive of Egypt, accompanied by his Private Secretary, Muhammad 'Azmy Effendi, in order to acquaint himself with our organisation and work, paid a visit to the Shah Jehan Mosque, Woking. He stayed for more than two hours, said his prayers in the Mosque and at the request of the Imam honoured the staff of the Woking Muslim Mission by condescending to take tea with them.

His Highness expressed his appreciation of the work of our organisation and showed a keen interest in the literature produced by us. He incidentally remarked that the Woking Muslim Mission deserved the special attention and support of every true Muslim, because while all other kinds of organisations within Islam only supplied its life-blood, this one gave a forward impetus to the cause of that religion.

# فہرست مضامین

رسالہ

# اشاعت اسلام

جلد (۱۸) | بابت ماہ جولائی سنہ ۱۹۳۲ء مطابق ربیع الاول سنہ ۱۳۵۱ھ | نمبر ۷

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

# شذرات

ماہ حال کا رسالہ جس ممتاز شخصیت کے فوٹو کا حامل ہے۔ اُس کا تعارف اِن مختصر الفاظ میں کر دینا کافی ہے۔ کہ آپ کا اسم گرامی ہزہائنس عبّاس حلمی ثانی ہے۔ اور آپ ۲۳ سال متواتر خدیو مصر رہ چکے ہیں۔ حال ہی میں آپ مُسلم مشن ووکنگ کے تبلیغی کاروبار کو ملاحظہ فرمانے کیلئے شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان میں تشریف لائے۔ جہاں فریضۂ نماز ادا کرنے کے بعد آپ کوئی دو گھنٹہ سے زیادہ ٹھیرے رہے۔ اور جناب امام صاحب کی درخواست پر آپ نے دعوت چاء کو قبول فرماتے ہوئے عملہ مشن کی حوصلہ افزائی فرمائی +

ہزہائنس موصوف نے ہماری ووکنگ مشن کی تبلیغی سرگرمیوں کو جس پسندیدگی کی نظر سے دیکھا۔ اُس کا آپ نے کھلے لفظوں میں اظہار فرمایا۔ اور ساتھ ہی ہمارے شائع کردہ لٹریچر کو گہری دلچسپی سے ملاحظہ فرماتے ہوئے آپ نے ان برجستہ الفاظ میں کاروبارِ مشن کی داد دی۔ کہ مسلم مشن ووکنگ ہر مخلص مسلمان کی خصوصی توجّہ اور امداد کا مستحق ہے۔ کیونکہ اسلام کیلئے اگر باقی تمام قسم کی جماعتیں بمنزلہ خونِ حیات ہیں۔ تو مشن ان سب سے کہیں بڑھ کر اس کیلئے قوّتِ عمل کا باعث ہے +

---

**ہستئ باری تعالیٰ** اشاعت سابقہ میں مسٹر رینالڈس کا ایک خط درج کیا گیا ہے۔ جس میں بہت معقول درخواست کی گئی ہے کہ انھیں خدا کی ہستی میں شک ہے۔ اسلئے وہ اس پر ایمان لانے کے لئے منطقی دلیل چاہتے ہیں۔ خوش قسمتی سے ہمارے محترم حضرت خواجہ کمال الدین صاحب نے اپنے مقدمۂ تفسیر القرآن میں اسی مضمون پر بحث کی ہے۔ جو اس رسالہ میں شائع ہو رہی ہے یہ سچ ہے کہ کتب ما قبل اسلام میں ان حقائق پر منطقی دلائل نہیں دیئے گئے ہیں۔ جو ان کتب الہامی میں مندرج ہیں۔ انہوں نے اپنی تعلیمات کو ادعائی رنگ میں پیش کیا ہے۔ غالباً ان کتب کے نزول کے وقت لوگ اس قابل نہ تھے کہ وہ دلائل

کی قدر کر سکیں لیکن قرآن اس معاملہ میں مختلف ہے۔ وہ کوئی اصول بھی بغیر منطقی دلیل کے ثابت پیش نہیں کرتا۔ اور اسی سبب سے وہ مذہبی معاملات میں جبر و اکراہ کی اجازت نہیں دیتا (۲: ۲۵۶) جو شخص دلائل سے تسلی نہیں پا سکتا اُسے کسی عقیدہ پر مجبور کرنے کی قرآن کی رُو سے کوئی ضرورت نہیں ہے ۔

المدہریت کا کہنا یہ ہے کہ مادہ تمام حیات کا منبع ہے۔ تو وہ دماغ کو ہمارا صانع اور مبدع قرار دیتا ہے۔ انسان صاحبِ دماغ ہے۔ اسلئے اُسے دوسرے دماغ کی ہستی پر اعتقاد رکھنے میں کوئی دشواری نہیں ہے۔ دماغ ممکن ہے ہمیں دکھائی نہ دے لیکن ہم اس کی ہستی کو قبول کر سکتے ہیں۔ اگر اُس کے لئے کچھ نشانات یقینی ہوں مثلاً فن یا ہنر کا کوئی کام کسی دماغ کی طرف اشارہ کرتا ہے +

پس ہم دماغ کا انکار کس طرح کر سکتے ہیں جبکہ نیچر میں ہم کو نہایت اعلیٰ درجہ کی کاریگری نظر آتی ہے (۳۲: ۵ و ۲۲: ۵) قرآن شریف ہماری ہماری بناوٹ کیطرف اشارہ کرتا ہے۔ ہمارا جسم ایک خون کی پھٹکی سے بنتا ہے جسے بجا طور پر مادہ کی آخری ترقی یافتہ شکل کہا گیا ہے... اگرچہ وہ صرف نو ماہ کا کام ہوتا ہے۔ اور یہ کام جسم کی تاریک تربیت کو ٹھڑی میں کیا جاتا ہے۔ قرآن میں ان سخت منازل کا ذکر بھی درج ہے جن میں سے ہو کر یہ خون کی پھٹکی ترقی پاتی ہے قبل اس کے کہ ہمارے جسم میں شعور پیدا ہو (۲۳: ۱۲ تا ۱۴) لہذا یقیناً وہی دماغ ہونا چاہئے جس کی کاریگری انسانی عقل کو اس قدر چکرا دیتی ہے کہ وہ اس کے کاموں کو سمجھ نہیں سکتی +

جہاں کہیں ادنےٰ سی کاریگری نظر آتی ہے ہم وہاں بھی ایک کاریگر دماغ کی تلاش کرتے ہیں۔ تو ایسی اعلےٰ کاریگری کے باوجود ہمارا کسی دماغ کی تلاش کرتا یا یہ سمجھنا کہ کائنات کا بنانے والا کوئی ہے۔ کیا کوئی ناممکن بات ہے؟ بلکہ ایک متلاشی آدمی کے لئے تو یہ قابلِ توجہ ہے۔ کہ وہ تحقیق کرے کہ کار خانۂ فطرت میں کوئی ڈیزائن بھی پایا جاتا ہے یا نہیں؟ وہ لازمی طور پر دو چیزیں نوٹ کریگا۔ جو کہ کائنات میں ظاہرا طور پر موجود ہیں۔ اولاً انسانی ضروریات اور اُن کو پورا کرنے کے لئے سہارے اور سلسلۂ حیات کا ہونا دوسرے فطرت میں اُس سامان کی فراوانی جس کی مدد سے ہماری ضروریات مہیا ہوتی ہیں۔ اور یہ دونوں

چیزیں نہ پہلے سے مرتب ہو چکی ہیں۔ کوئی ایجاد ایسی نہیں ہوئی جس کا مواد پہلے سے نیچر میں موجود نہ رہا ہو۔ اسی طرح ہمیں کبھی کوئی ایسی بیماری نہیں ہوئی جس کی دوا فطرت میں پہلے سے موجود نہ ہو یہ بات نظام مقدّر کے وجود پر نا قابل تردید دلیل ہے۔ یہ کوئی امر اتفاقی نہیں بلکہ ایک ایسے دماغ کا حکم ہے جو پہلے سے موجود تھا ۔

## بیرون کلیسیا خدا کا تخیل

اس رسالہ (اپریل نمبر اسلامک ریویو) میں ہم نے اس سلسلہ مضامین کی طرف اشارہ کیا ہے جو ڈیلی ہیرلڈ کی فرمائش پر چند اصحاب نے خدا کے تخیل کے بارہ میں سپرد قلم کر کے اخبار مذکور میں شروع کیا تھا۔ ہمنے رسالہ اسلامک ریویو اپریل ۱۹۳۲ء میں مسٹر چیسٹرٹن اور ولکنسن کی تحریرات کا ذکر کیا تھا۔ اب ہم تیسرے صاحب مسٹر پال ایلن کا جو امریکہ کے مشہور حبشی موسیقی دان اور مغنی ہیں ذکر کرتے ہیں اُن کی تحریر بالکل معقول ہے سوائے چند باتوں کے مثلاً اسلام ایک افریقی مذہب ہے ہمارا خیال ہے کہ ان کا اشارہ غالباً اس پناہ کی طرف ہو گا جو حبش کے بادشاہ نے ابتدائی مسلمانوں کو دی تھی۔ جو عربوں کے ظلم سے تنگ آکر اس کے ملک میں پناہ گزین ہوئے تھے۔ موصوف کی رائے میں یورپ کا موجودہ تمدن انجام کار تباہ ہو جائیگا۔ اور آیندہ دنیا کے لئے اس میں کوئی بات بھی مفید مطلب ثابت نہ ہوگی۔ چنانچہ اُن کے اپنے الفاظ یہ ہیں :-

"یہ ایک مسیحی تہذیب خیال کی جاتی ہے۔ اور وہ سرتا پا غیر مسیحی اصولوں پر کاربند ہے۔ اس پر وہ لوگ حکمران ہیں جو حکومت کے طالب ہیں دولت کے جویاں ہیں اور طاقت پر اعتقاد رکھتے ہیں۔ وہ دل عقلاء کے ہر فعل میں جو خیال نظر آتا ہے۔ یا مخفی طور پر موجود ہے وہ مہربان خدا کے عقیدہ کی رو سے مسلسل کفر و عصیان ہے" +

مسٹر ایلن خود بھی مسیحی ہیں۔ اور وہ بجا طور پر افسوس کرتے ہیں۔ کہ مسیحی ممالک میں حالات بدتر ہوتے جاتے ہیں۔ لیکن کیا اُنہوں نے کبھی اس بات پر غور کیا ہے۔ کہ وہ آسمانی بادشاہت جس کا ذکر یسوع نے کیا اور جس کیلئے انھوں نے دعائیں بھی کیں یسوع کے شاگردوں یا متبعین نے دنیا میں قائم نہیں کی۔ بلکہ اُس شخص کے متبعین نے جسے یورپ کے لوگ غلطی سے یسوع اور یسوع کے مذہب۔ نوں کا دشمن سمجھتے تھے۔ ہاں وہ مبارک ہستی محمد ہی کی ہے۔ اور اگر آج محبت کا

خدا مہذب دُنیا کے ہاتھوں ذلیل ہو رہا ہے۔ اور اگر اس مہذب دُنیا کا دوسرا نام مسیحیت ہے تو
دوسری طرف آنحضرت صلعم کے متبعین اس کی پرستش کرتے ہیں۔ جو ابھی تک مسیحیت اور مسیحی مادیت کے
اثرات سے پاک ہیں اور یہ مادیت سب سے بڑا عذاب ہے۔ جو دُنیا پر مسلط ہوا۔ غالباً مسٹر رابسن نے
قرآن شریف کا مطالعہ نہیں کیا۔ ورنہ وہ کبھی ہرگز یہ نہ کہتے کہ دُنیا میں صرف یسوع ہی نے خدا کی محبت
کو انسانی شکل میں پیش کیا ہے۔ باوجود ان تمام ضروری انتظامی قوانین کے جو قرآن نے انسانی سیرت کو
مرتبہ تکمیل تک پہنچانے کیلئے اختیار کئے ہیں۔ اس نے خدا کو رحمٰن اور رحیم کی صفات
میں پیش کیا ہے۔ تاریخی طور سے دیکھا جائے تو وہ شخص جناب یسوع نہیں بلکہ آنحضرت صلعم ہیں۔ جنہوں نے
انسان کیلئے خدا کی محبت کو مجسم شکل میں پیش کیا۔ یہ آنحضرت صلعم ہی کیلئے مقدر تھا۔ کہ آپ لوگوں
پر ثابت کر دیں۔ کہ دُنیا ایک قادر مطلق اور رحمٰن خدا کے زیر انتظام ہے جس کی مشیت کے سامنے بدی
کی طاقتیں اور تاریکی کی تحریکیں یقیناً غائب ہو جاتی تھیں۔ آپ ہی نے انسانیت کو خرابی اور وحشت
کی قابل نفرت حالت سے بچایا جس نے ناصرہ کے چوپان کا مقدس نام اور گلہ بانی کو نہیں ڈبویا تھا لیکن
انہیں اپنی سواری کے طور پر استعمال کر رہی تھی۔ اور یہ دُنیا میں انسان کے روحانی جھگڑے کی
آخری نشانیاں تھیں۔ آپ ہی وہ شخص ہیں جنہوں نے بدنظمی کو انتظام میں بدل دیا۔ آپ ہی کی باطنی
تحریک کی بدولت لوگوں نے تہذیب و تمدن کے فنا ہونے والے جراثیم کو جو دُنیا میں منتشر تھے اور جن کو
مسیحیت نے مردود قرار دیدیا تھا دوبارہ جمع کیا محفوظ کیا اور بڑی خاطر سے پرورش کیا۔ کیا آپ کا لقب

رحمۃ للعالمین

بالکل مناسب نہیں ہے؟ کیا آپ کی مقدس زندگی خدا کی قدرت اور محبت کی طرف بہترین رہنما نہیں ہے
جو ہمیں اس زمانہ میں دستیاب ہو سکتی ہے؟ مسیحی دُنیا کو اس معاملہ پر غور و فکر کرنا چاہئے +

---

**خدا ضمیر کی اصلی روشنی میں** | مس ماری ٹیمپسٹ جس کا ذکر اشاعت سابق میں کیا جا چکا ہے۔ اپنے
فن تمثیل میں ایک مشہور ماہر خاتون ہیں اور اپنے عالی آقاؤں کے اثر کے باعث وہ خاتون لوگوں کی دماغی رہنمائی کرتی
ہیں۔ لہٰذا قضیہ خدا کے مسئلہ پر ایک ایسی خاتون کے خیالات کا معلوم کرنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ وہ
مذہب سے اپنے تعلقات کے متعلق وہ کیا سمجھتی ہے :-

"...ری مذہب کی مدتوں تک پابند رہی ....... جبکہ میں ایک بچی تھی۔ اور اگرچہ میں طبعاً اور روحانی دونوں طور سے جرابیری کرتی رہتی تھی لیکن اب اپنی مرضی کے خلاف اس پر عمل کرتی رہی +

آخر کار کلیسا اور اس کے پیش کردہ عقائد دونوں [illegible] مس موصوفہ نے فطرت کا مطالعہ شروع کر دیا۔ اس روشنی کی مدد سے جو ان کے سینہ میں موجود تھی۔ وہ اپنے خیالات کی روانی کا ان الفاظ میں تذکرہ کرتی ہیں :۔

"مجھے یاد ہے کہ سال سے پہلے مجھے گل لالہ کو دیکھ کر مسرت حاصل ہوتی تھی۔ یہ بات اتفاقیہ کس طرح ممکن ہو سکتی تھی؟ مجھے اس سنہری پھول کو دیکھ کر اس قدر مسرت کیوں آ رہی تھی؟ وہ اس شکل پر کس طرح بن گیا؟ اور انتہائی سادگی میں مجھے کس چیز نے اس طرح مست کر دینے پر مجبور کر دیا؟ پھر اس مہربانی سے تعلق کیا کہ [illegible] جو ہمیں اچھے لوگوں سے ملتی ہے؟ اور لنگڑے کتوں کی امداد کیوں مسرت ہوتی ہے؟ اور یہ محبت اور دوستی کے ہزاروں نشانات جو ہمارے گردوپیش موجود ہیں کہاں سے آئے؟ [illegible] جبکہ نشان ان لوگوں کی طرف سے ہیں جو کسی انعام یا شہرت کے متوقع نہیں ہوتے کیا خدا تعالیٰ کی وہ [illegible] جو زندگی کی خوبصورت شبیہیں ہیں ان کے پیار کی بوچھاڑ جو یونانی [illegible] کر کے مادی ہیبت کے پردوں کے زاویہ تک نظر آتی ہیں +

روحانی مسرت کے ان تین ذرائع کا تذکرہ کرنے کے بعد مس موصوفہ نے یہ خلاصہ پیش کیا ہے: "ہاں میں اس امر سے متفق ہو سکتی ہوں کہ کائنات میں ایک طرح کی ہم آہنگی موجود ہے۔ اور ہمیں سب کو اس سے مطابقت پیدا کرنی چاہئے"+

## مذہب کا فرض ہے کہ ہماری باطنی روشنی میں اضافہ کرے

یہ ہے وہ طریق جس کی مدد سے مس موصوفہ ان نتائج تک پہنچیں کسی سوچنے والے آدمی کی ایک مثال ہے۔ مذہب اگر واقعی نوع آدم کیلئے مفید ہونے کا مدعی ہے تو اس کیلئے ضروری ہے کہ وہ اس طریق عمل میں معاونت کرے اور اسے منزل مقصود تک پہنچنے کا راستہ دکھائے۔ قرآن شریف نے مذہب کے اس پہلو کو ان الفاظ میں واضح کیا ہے "پس تم اپنا رخ مذہب کی طرف استوار کرو۔ جو اللہ تعالیٰ کی فطرت ہے جس پر اس نے انسان کو پیدا کیا" (۳۰: ۳۰)
گویا مذہب انسانی روح کی صلاحیتوں اور [illegible] کا شارح ہے اور ان کا دوستانہ طور پر رہنما

بھی ہے آپ عہد جدید (انجیل) کے تمام صفحات دیکھ جائیے۔ آپ کو ایک فقرہ بھی ایسا نہ ملیگا جو ان خیالات سے مطابقت رکھتا ہو۔ یا ان احساسات کی رہنمائی کر سکتا ہو جن کا ذکر اقتباسات بالا میں ہے۔ لیکن قرآن شریف میں آپ کو ان حوالوں کے دیکھنے کے لئے زیادہ ورق گردانی کی ضرورت نہیں ہے۔ قرآن شریف میں ایک پوری سورت موسومہ سورۂ رحمٰن میں اللہ تعالیٰ کی اس رحمت پر انسان کی فطری حس کو اپیل کی گئی ہے جس نے اس کائنات کی شکل اختیار کی ہے جس میں ہم بستے بستے ہیں +

خدا کی بیشمار برکات کی خاص صورتیں جو ہمیں جسمانی ضروریات اور آرام عطا کرتی ہیں، فرداً فرداً بیان کی گئی ہیں۔ اور ہر مختصر وقفہ کے بعد اس آیت کو دہرایا گیا ہے "پس تم اپنے رب کی کون کونسی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے" لیب انسانی فطرت اس سے بہتر اپیل تصور نہیں کی جا سکتی +

---

**کائنات میں باقاعدگی** | اس موصوفہ نے ایک ایسے امر کا اظہار کیا ہے جو دراصل اسلام کا خلاصہ ہے۔ اسلام کے معنے ہیں صلح کرنا یعنی خیال قول اور فعل تینوں کے ساتھ بلکہ اپنے پورے شعور کے ساتھ کائنات کی عالمگیر ہم آہنگی سے موافقت کرنا۔ سورۂ مذکورہ بالا کے ابتدا ہی میں ہماری توجہ کائنات میں نظم و ہم آہنگی کی طرف مبذول کی گئی ہے۔ اور ہمیں اس ہم آہنگی کو اپنی حرکات میں قائم رکھنے کا حکم دیا گیا ہے۔ چنانچہ ارشاد ہوتا ہے "سورج اور چاند اپنے اپنے اندازہ کی پیروی کرتے ہیں۔ پودے اور درخت اس کی عبادت کرتے ہیں۔ اور آسمان کو اس نے اونچا بنایا اور میزان قائم کی۔ تاکہ تم میزان میں کمی بیشی نہ کرو۔ اور توازن کو انصاف کے ساتھ قائم رکھو۔ اور میزان کو ناقص نہ بناؤ" (۵۵: ۵ تا ۹) +

اور حقیقت یہ ہے کہ الہام ربانی عطا ہی اس لئے کیا گیا ہے کہ انسان اپنی زندگی کی کشمکش میں اعتدال اور توازن کو نہ کھو بیٹھے پس وہ مذہب جو زندگی کی مختلف آرزوں میں اندازہ مناسب کے قیام کا علم نہیں دیتا دراصل مذہب نہیں ہے خواہ وہ کیسی ہی اعلیٰ نجات عطا کرنے کا مدعی کیوں نہ ہو +

---

**خدا ہر شے میں جلوہ گر ہے لیکن ہر شے خدا نہیں** | اس موصوفہ نے ان الفاظ میں اپنے

خیالات کو ختم کیا ہے، موسیقی فنونِ لطیفہ مسرتِ حیات کا کام کرنے کی خوبی کسی مقصد کے حصول
سے تسلسل کا احساس فرائض جسمانی کی ادائیگی حسن و جمال بخشش کرنے، امداد کرنے بخشش لینا اور
امداد لینے کی مسرت یہاں ہاں خدا تو ہر شئے ہے +

ہم مس موصوف کے ساتھ ایک حد تک اتفاق کرتے ہیں لیکن پورے طور سے نہیں۔ قرآن شریف
بھی زندگی کی ان خوشیوں کا ذکر کرتا ہے، جو ہماری روحانی ضروریات کو پورا کرتی ہیں۔ بلکہ خدائی شعور
ہمارے اندر پیدا ہونے کیلئے ان کو ضروری قرار دیتا ہے، لیکن اس طرز خیال میں انسان کیلئے جو دشواری
لاحق ہو جاتی ہے، اس سے بھی آگاہ کر دیا ہے۔ حسب منشائے قرآن یہ چیزیں اس خدا کی جستجو کو ختم نہیں کر سکتیں
جو مقصود حیات ہے۔ یہ تمام برکات و نعمائے الٰہی اور ان سے ہمارا تعلق وغیرہ جو در اصل زندگی کا دوسرا
نام ہے اور جو مع اپنی تکالیف کے اس قدر دلچسپ ہے، در اصل خدا کی نشانیاں ہیں اور وہ خدا
اگرچہ ان سب کا منبع اور ممدوح ہے لیکن ان سب سے بالاتر اور بلند تر ہے۔ پس ایک طرف قرآن کہتا ہے کہ
"اللہ وہ ذات ہے جس پر سب کا انحصار ہے" (۱۱۲ : ۲) اور یہ کہ "جس طرف تم منہ کرو اسی طرف
خدا کا مقصد ہے" (۲ : ۱۱۵) اور یہ کہ "ہم تم سے تمہاری رگِ جان کی بھی زیادہ قریب ہیں" دوسری طرف
اس نے یہ بھی بتا دیا ہے کہ کوئی شئے اس کی مثل نہیں (۴۲ : ۱۱) آنکھیں اسے محصور نہیں کر سکتیں (۶ : ۱۰۴)
لیکن خدا کے فوق الکائنات ہونے پر زور دینے کے علاوہ قرآن نے صاف طور پر بتا دیا ہے کہ مخلوق
ایزدی کا احاطہ نہیں ہو سکتا: "رحمٰن کی بناوٹ میں تمہیں کوئی نقص نظر نہیں آئیگا۔ پھر
غور کر کے دیکھو کوئی بدنظمی نظر نہ آئیگی۔ پھر نگاہ ڈالو تا آنکہ تمہاری نگاہ آخر ماندہ ہو کر تم تک واپس
آ جائیگی" (۶۷ : ۳ و ۴) پھر فرمایا کہ "کہہ دو کہ اگر سمندر روشنائی بن جائے میرے رب کے کلمات لکھنے کیلئے
تو سمندر کا پانی ختم ہو جائیگا مگر میرے رب کے کلمات ختم نہ ہونگے خواہ ہم اس کا (یعنی سمندر کا) مثل
ہی مدد کیلئے کیوں نہ لے آئیں" (۱۸ : ۱۰۹)

پس اگر خدا کی منتشر نعماء کا احاطہ کرنا ہی گویا خدا کا احاطہ کرنا ہوتا تو ہم اس تجربہ پر نہیں رک سکتے جو
ہمیں روزمرہ اشیاء کے مشاہدہ سے حاصل ہوتا ہے۔ وہ اس قدر وسیع ہے کہ کہیں رک نہیں سکتے لیکن حقیقت یہ ہے
کہ یہ تسخیر کائنات بیش از بیش خدا کی ازلی شوکت کا صرف ادنیٰ ترین خاکہ پیش کر سکتی ہے۔ بلکہ حسین چہرہ
پر ایک نقاب ہے۔ خود اس چہرہ کو دیکھنے کیلئے انسان کو ایک مخصوص حس کو ترقی دینی لازمی ہے جو ان

حواس کے علاوہ ہی جو صرف مادی اشیاء کا مشاہدہ کر سکتی ہیں۔ یہ صورتیں تھوڑے عرصہ کیلئے ہمارے اندر تحریک پیدا کرتی ہیں۔ اور پھر غائب ہو جاتی ہیں۔ اور اپنے پیچھے ہمارے دلوں میں ردعمل کی طاقتیں چھوڑ جاتی ہیں۔ جو زندگی کے رستہ کو جس وقت ہم مشکلات سے دوچار ہوتے ہیں، تاریک بنا دیتی ہیں صرف ان حواس کے نشو ونما پانے پر ہی ایک شخص کائنات کے ہم آہنگ نغمہ سے مطابقت پیدا کر سکتا ہے۔ اور اس کی ازلی برکت سے متمتع ہو سکتا ہے۔ جو نا اُمیدی کے موقعوں پر بھی ہمارا ساتھ نہیں چھوڑتی۔ سچ ہے کہ فعل تخلیق اور وہ کرم جو اس سے ظاہر ہوتا ہے، وہ ازلی طبقات سے ہمارے لئے پیغام لاتا ہے۔ لیکن ہمیں ان پیغامات کے آر پار اور اوپر بھی دیکھنا ہے۔ تاکہ ہم ازلی ذات واحد کو پا سکیں۔ اور ہم اپنی نظر کو اس پیغام کے نشان میں محدود نہیں کریں گے۔ یہی وجہ ہے۔ کہ اگرچہ مسلمان ہر شے میں خدا کا ہاتھ دیکھتا ہے لیکن وہ کبھی نہیں سمجھتا کہ خدا اور کائنات ایک ہی شے ہے۔ اور یہ وہ غلطی ہے جو انسانی فکر کے رہنماؤں سے اکثر ہوئی ہے +

## مذہب کے متعلق اہل مغرب کی ذہنیت کا نقشہ

**نومبر ۱۹۳۱ء** کے آخر میں "ڈیلی ہیرلڈ" (لندن) نے چار مضامین شائع کئے جن میں اللہ تعالیٰ کے متعلق انگلستان کے چار بڑے آدمیوں کے جو پبلک لائف میں ممتاز حیثیت رکھتے ہیں۔ خیالات کا اظہار کیا ہے۔ چونکہ مذہبی معاملات میں اخبار مذکور کی پالیسی بہت وسیع اور آزادانہ ہے۔ اسلئے ایسے خیالات و آراء کو جو راسخ الاعتقاد عیسائیوں کے نزدیک الحاد کی حد تک پہنچتی ہوں وہ رد نہیں کر دیتا۔ ان مضامین میں بھی چار آدمیوں میں سے صرف دو ایسے ہیں جنہوں نے مسیحیت کے ساتھ اپنے تعلق کا اظہار کیا ہے۔ ان دونو کے نام مسٹر جی کے چسٹرٹن اور مسٹر پال البن ہیں لیکن باقی دونوں نے اپنے خیالات کا اظہار ایسے رنگ میں کیا ہے۔ کہ اُن کا عیسائی ہونا اس سے ظاہر نہیں ہوتا۔ اور تعجب یہ ہے۔ کہ یہ دونوں عورتیں ہیں۔ یہ بھی قابل الذکر ہے کہ یہ نوی لوگ اللہ تعالیٰ کا تصور قائم کرنے میں کلیسیا کو اب اپنا ناگزیر رہنما نہیں سمجھتے۔ کلیسیا کا روحانی امور کے متعلق دنیوی لیڈروں کے خیالات میں دلچسپی لینا اس بات کو ظاہر کرتا ہے۔ کہ آج کل اس جزیرہ میں کیا کچھ حالات پیش آ رہے ہیں لیکن سب سے بڑی عجیب بات یہ ہے۔ کہ عورتیں جن کے متعلق یہ خیال ہے کہ ہر زمانہ اور ہر ملک میں پیروں اور پادریوں کی بہت جلد معتقد ہو جاتی ہیں وہ اب کلیسیا کی غلامی کے سلاسل کو قطع کرنے میں مردوں سے پیش پیش ہیں۔ ایک منظم مذہب کے ساتھ اس قدر نفرت انگیز برتاؤ غالباً اس سے پیشتر دیکھنے میں نہیں آیا +

نقطۂ نگاہ سے تنقید کرنا ضروری ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ "بدی کا مسئلہ اپنے اندر حقیقت رکھتا ہے لیکن خواہ آپ خدا کو مانیں یا نہ مانیں۔ وہ مسئلہ بدستور حل طلب رہجاتا ہے۔ اور میں اس یقین پر پہنچ گیا ہوں کہ مسیحیت نے ہی اس کا ایک ہی معقول حل بتایا ہے +

دنیا کو خوب معلوم ہے کہ وہ معقول حل کیا ہے؟ وہ یہ ہے "کہ انسان اپنی گنہگار فطرت کی وجہ سے اس دنیا میں آیا ہے گناہ اور بدی انسان کی فطرت میں رچی ہوئی ہے۔ اور کوئی شخص محض اپنی کوشش سے اس پر غلبہ نہیں پا سکتا یہی وجہ ہے کہ انسان کے جنت سے نکالے جانے کے لکھو کھا سال بعد خداوند نے اپنا اکلوتا بیٹا دنیا میں بھیجا تاکہ وہ فطرت انسانی کے اس بنیادی نقص کا کفارہ ادا کرے" ہم نہیں جانتے کہ آیا اسکے بعد فطرت انسانی کسی طرح بدل گئی ہے۔ یا نسل انسانی کا کوئی حصہ اس کفارہ کے ذریعہ سے اللہ تعالی کے قریب آ گیا ہے۔ لیکن جو لوگ انسانی بدی کے اس ناقابل حل نظریہ پر ایمان لاتے ہیں انھیں یہ معلوم ہونا چاہیئے کہ اس عقیدہ کے مطابق انسان کا غیر ارادی شعور روحانی صحت یابی تک نشو و نما حاصل نہ کر سکا +

لیکن اس کے خلاف حضرت محمد رسول اللہ صلعم نے بالکل مختلف اصولوں کی تلقین کی ہے اور ان پر عمل کر کے دکھایا ہے۔ یہ اصول مختلف طریقوں سے آزمائش کی بھٹی سے صاف ہو کر نکلے ہیں۔ اور مسیحی قلوب کے اندر انھوں نے جگہ حاصل کر لی ہے۔ اور انسانی زندگی کے بارہ میں مسیحیوں کے مطمح نظر کو قطعاً بدل دیا ہے۔ اسلئے تاریخ کے ایک طالب علم کیلئے اصلاح اور ترقی یافتہ مسیحی دنیا جو چودھویں صدی سے شروع ہوئی ایک ایسی دنیا ہے جو مسیحی معتقدات پر منافقانہ رنگ میں (غالباً قومی وقار کے احساس کی وجہ سے) ایمان لائے ہوئے ہے لیکن عملاً اسلامی اصولوں ہی کی متابعت کر رہی ہے جس کے بغیر کوئی ترقی ممکن نہیں، بالفاظ دیگر ایک مسیحی کی زندگی کا موجودہ دستور العمل اپنے عموم پہلوؤں کے لحاظ سے محمد رسول اللہ صلعم کی تعلیمات سے ماخوذ ہے جن پر لے دے کرنے کیلئے وہ ہمیشہ تیار رہتا ہے۔ انسداد جرائم ہی کے قوانین موت، بیماری اور دکھ و تکلیف کے مقابلہ کی کوششیں اور لوگوں کو زیادہ با اخلاق اور پابند قانون بنانے کی مساعی سب کی سب اس مسیحی عقیدہ کے قطعاً خلاف ہیں جسمیں اس سرزمین پر انسان اور اسکی قسمت میں فطری اور ناقابل اصلاح برائی کا خیال مضمر ہے۔ اگر ہم اس سپرٹ کو دیکھیں جو زندگی کو بہتر بنانیوالی ان تمام کوششوں کے نیچے کام کر رہی ہے تو فوراً ہم ان اسلامی اصولوں کو معین کر لینگے جو اسکی تہ میں پنہاں ہیں +

## اسلام کا پیش کردہ حل

اسلام نے اس کا جو حل پیش کیا ہے وہ بالکل سادہ اور آسان ہے۔ اسلام کے رو سے انسان

فطرتاً نہ تو نیک واقع ہوا ہے اور نہ ہی گنہگار نیکی اور بدی دونوں کا رجحان اس میں موجود ہے جس کا زور استعداد کے لحاظ سے دونوں طرف مساوی ہے۔ یہ انسان کا اپنا کام ہے۔ کہ وہ اپنی کوشش سے نیکی کو ترقی دے یا بدی کو۔ کوئی کام اور دنیا کی کوئی چیز قطعاً نیک یا بد نہیں اشیاء میں بُرے پہلوؤں کی موجودگی اور قلب انسانی میں بدی کا رجحان اس حقیقت پر مبنی ہے کہ انسان کو فاعل مختار پیدا کیا گیا ہے۔ دوسری اشیاء کی طرح وہ صراط مستقیم پر چلنے کیلئے مجبور نہیں قرآن کریم نے اس بارہ میں صاف اور کھلے لفظوں میں فرمایا ہے۔ لا اکراہ فی الدین قد تبین الرشد من الغی (دین میں کوئی جبر نہیں نیکی اور ہدایت بدی سے علیحدہ اور ممتاز کر دی گئی ہے) +

موجودہ زمانہ میں انسان کیلئے یہ سمجھنا مشکل نہیں۔ کہ کس طرح سے اخلاق آزادی کے داعی ہیں۔ اور آزادی غلط کاریوں کی طاقت اور گنجائش پیدا کر لیتی ہے۔ لیکن یہ تعجب انگیز امر ہے۔ کہ یہ سادہ اصول تمام گذشتہ صدیوں میں فاضل مسیحی علما کی عقل و فہم کو متحیر کرتے رہے ہیں +

## کیا خدا قلب انسانی کی ایجاد ہے؟

اس سوال کے متعلق سب سے زیادہ دانشمندانہ رائے مس ایلن لکنسن نے دی ہے جو مندرجہ ذیل الفاظ میں انہوں نے ایک عظیم الشان صداقت کا اظہار کیا ہے :-

"ایک چور جس نے لندن پولیس کورٹ میں یہ اقرار کیا۔ کہ چوری کیلئے گھر سے نکلنے سے پہلے وہ ہمیشہ دعا کر لیا کرتا ہے کہ وہ پکڑا نہ جائے۔ ان پادریوں سے کوئی اختلاف نہیں رکھتا جو محاذ جنگ کے سامنے کھڑے ہو کر اپنے مسیحی بھائیوں کی ہلاکت کیلئے خدا سے امداد طلب کرتے ہیں" +

ہاں یہ فی الحقیقت ان خداؤں کا اندازہ ہے جو انسانوں نے اپنی سفلی خواہش سے بنا رکھے ہیں۔ اور اس اندازہ کا یہ اثر ہے کہ نسل انسانی کے عقلمند طبقوں میں مذہب کو بالعموم اور خدا کے خیال کو بالخصوص تمسخر اور استہزاء کا آماجگاہ بنا لیا گیا ہے۔ بنی نوع انسان کی یہ بدقسمتی ہے کہ اللہ تعالےٰ کے متعلق موجودہ خیالات کسی بلند تصوّر کو قائم کرنے کے بجائے جو انسان کی روحانی ترقی اور کمال تک پہنچنے کا موجب ہو۔ ایک ایسا نقطہ نظر اور کیرکٹر پیدا کر دیتے ہیں، جو فطرت انسانی کو بگاڑنے اور گندہ کرنے کا موجب ہے۔ اس قسم کا ناپاک اثر مذہب میں آسانی سے نظر آ سکتا ہے۔ اور ہر جگہ (مسیحی یورپ میں بالخصوص) کھلے طور پر دیکھنے میں آرہا ہے اسلئے یہ تعجب انگیز امر نہیں کہ یہاں کا موجودہ "مذہب" خواہ وہ راسخ العقیدہ مسیحیت سے تعلق رکھتا ہو یا آزاد کلیسیا سے موجودہ دنیا کے سوچ و بچار رکھنے والے نوجوانوں کے قلوب سے نکل چکا ہے ایسے مذہب کا آنیوالی نسلوں کے قلوب سے مرجانا فی الحقیقت نسل انسانی کیلئے ایک بہتر مستقبل کا پیش خیمہ ہے +

## مسیحی مذہب ذہنی جمود کے زمانہ کی ایک یادگار ہے

مس لکنسن نے مسیحی مذہب پر جو تنقید کی ہے وہ بہت جرات آمیز ہے +

یہ (مسیحیت) اس زمانہ کی یادگار ہے جب کلیسا نے سائنس کو رد کر دیا۔ جب سائنس کی تحقیقات کے لئے قلب انسانی کے دروازوں کو بند کر دیا گیا۔ اور اپنے ہی خیالات میں محو ہو گیا۔ پیچیدگیوں پر پیچیدگیاں اس نے پیدا کیں جیسا کہ اتھنیشس کے عقیدہ کا حال ہے۔ یعنی تین ناقابل فہم خدا نہیں بلکہ ایک ہی ناقابل فہم خدا ہے۔ تین نامعلوم خدا نہیں بلکہ ایک ہی نامعلوم خدا ہے۔ ان بہت سے لوگوں کے خلاف جو اس زمانہ میں مذہبی تنقید کا کام کرتے ہیں مس ولکنس کے خیالات کوئی مبالغہ آمیز نہیں۔ ذیل کے الفاظ میں انھوں نے اپنے ہم مذہبوں کو ایک قیمتی مشورہ دیا ہے۔ کہ

"اپنے آپ کو فخریہ طور پر ایک الہامی مذہب کا وارث اور ایک ایسا برگزیدہ گروہ سمجھنے کی بجائے جو مذہب کا تمام علم رکھتا ہے اور ایک نہایت خوب صورت عقیدہ کی شکل یعنی اللہ تعالیٰ کا فعل قرار دے سکتا ہے ہمیں پھر سے چھوٹے بچے بن کر نہیں بلکہ نہایت عاجز متلاشی حق کی حیثیت میں سائنٹیفک ریسرچ کی دہلیز پر پہنچ جانا چاہیے"

آگے چل کر پھر لکھا ہے۔ کہ

"مجھے یقین ہے۔ کہ نسل انسانی کے بچاؤ کا صرف ایک ہی ذریعہ ہے۔ اور وہ انسانی قلب کا سائنٹیفک رجحان ہے جو نہ صرف علوم طبیعات ہی سے تعلق رکھتا ہے زمین پر انسانی زندگی کے ہر ایک پہلو سے اس کا تعلق ہے۔"

---

**سائنس کہ خدا** لیکن موجودہ مذہب کی ان تمام برائیوں اور نقائص کو بیان کرنے کے باوجود مس ولکنس کوئی دہریہ نہیں، وہ دہریہ بننے کیلئے ہرگز تیار نہیں۔ وہ سمجھتی ہیں۔ کہ ایک خوش نصیب انسان کیلئے یہ بڑا مشکل ہے کہ وہ دہریہ ہو۔ وہ موجودہ زمانہ کے نام نہاد دہریوں کی طرح علم طبیعات اور اسکے انکشافات کی بناء پر کوئی نیا خدا بھی بنانے کیلئے تیار نہیں، اس بارہ میں آپ بہت زیادہ عقلمند واقع ہوئی ہیں۔ اور ذیل کے الفاظ میں متنبہ کرتی ہیں۔ کہ

"میں یہ نہیں کہتی۔ کہ ہمیں ایک ذات و صفات رکھنے والے خدا کے بجائے سائنس کے کسی مبہم تصور کو خدائی کے تخت پر بٹھا دینا چاہیئے، وہ سائنس جو انسانی زندگی کو بچا سکتی اور اسے مہذب بنا سکتی ہے وہ نہایت آسانی کے ساتھ اسے تباہ بھی کر سکتی ہے۔"

---

**نئی دنیا کیلئے ایک مذہب** اس کے ساتھ لائق مضمون نگار نے یہ بھی یقین دلایا ہے کہ "موجودہ نسل لا مذہب واقع نہیں ہوئی۔ بلکہ ایک بڑی پرجوش اگرچہ زیادہ غیر نمایاں خواہش نوجوانوں کے اندر موجود ہے کہ کوئی ایسا فلسفیانہ مذہب اور عملی رہنما انھیں مل جائے جو ان کی دنیوی ضروریات کے مطابق ہو۔ وہ جس چیز کو رد کرتے ہیں وہ ایسی تعلیمات ہیں جو ہر ایک علمی بات کو جوان کے پڑھنے میں آتی ہے رد کر دیتی ہیں"۔ یہاں اس مسئلہ کا نہایت ہی نازک پہلو قابل غور ہے ایسا مذہب کس طرح حاصل کیا جا سکتا ہے؟ کیا اسکی تحقیقات انسانی قلب پر چھوڑ دی جائے؟ کیا مضمون نگار کا یہ خیال ہے کہ موجودہ زمانہ میں جو ذہنی تغیر ہو رہا ہے وہ کوئی اتفاقی حالات کی وجہ سے ہے؟ اگر یہ اتفاقی ہے۔ تو کیا اس کے بعد زمانہ نہ آئیگا جب اس طرح اتفاقی طور پر ہمیشہ کیلئے تاریکی پیدا ہو جاتی ہے؟ یہ بالکل باموقعہ سوالات ہیں! اور مس ولکنس کی طرح ایک دیانتدار اور دلیر مفکر کو اس پر غور کرنا چاہئے۔ سب سے پہلے ہم انھیں یہ بتانا چاہتے ہیں۔ کہ

مخلوق خالق کے مقصد و منشاء کو سمجھ نہیں سکتی جب تک خالق خود اپنے منشا کو ظاہر نہ کر دے۔ انسان اپنی تمام کوششوں کے ذریعہ زیادہ سے زیادہ مخلوقات کے عام بیرونی نقشہ کو سمجھ سکتا ہے لیکن انسان کا انجام اب جو وہ فرائض جن کی بجا آوری اسے اس انجام تک پہنچاتی ہے۔ یہ ایسی باتیں نہیں کہ انسان انہیں اپنے آپ معلوم کر سکتا ہے۔ اپنی موجودہ ساخت کے اعتبار سے تو انسان خود اپنے بھی دل کی حالت کو سمجھ نہیں سکتا۔ سب سے زیادہ عقلمند لوگ جو دنیا میں ہوئے ہیں۔ وہ خود فریبی کی زندگی بسر کرتے رہے ہیں اس قدر مختلف رستے پائے جاتے ہیں اور انسانی قلب کے اوپر جہد للبقاء کا اس قدر زور پڑا ہوا ہے۔ کہ سب سے زیادہ صفائی کی آنکھ رکھنے والے لوگ بھی حقائق اشیاء کو انکی ظاہری حالت سے ملا جلا دیتے ہیں، یہی وجہ ہے کہ ہم مسلمان سائنس اور انسان کے قوائے ذہنی پر یقین و ایمان رکھنے کے ساتھ اس بات کی بھی ضرورت سمجھتے ہیں۔ کہ ایک الہامی مذہب انسان کے لئے ہونا چاہیے ہمارا اعتقاد ہے کہ اللہ تعالےٰ چونکہ کوئی معدنیات کی چیز نہیں۔ اس لئے مردہ مادہ کے ڈھیروں میں جو اسکی مخلوق ہے، اسے تلاش نہیں کیا جا سکتا۔ اسے معلوم کرنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ وہ اپنی موجودگی اور اپنے مقصد کا پتہ ہمیں دے۔ اور یہ ایک حقیقت ہے۔ کہ وہ اپنے روحانی خلیفوں (رسولوں) کے ذریعہ سے اپنا الہام نسل انسانی کی طرف بھیجتا رہا ہے۔ حضرت مسیح اسی قسم کے ایک رسول تھے اگرچہ جس مذہب کو ان کی طرف منسوب کیا جاتا ہے۔ وہ دھوکا اور فریب سے بڑھ کر نہیں، جو الہام ان پر ہوا اس کو کمینہ خصلت اور خود غرض لوگوں نے اپنے ناپاک مقاصد کو پورا کرنے کے لئے بدل دیا لیکن اللہ تعالےٰ اپنے الہام کو از سر نو بھیجنے سے کبھی اکتایا نہیں۔ اگرچہ انسان کو اس میں رد و بدل کرنے کی عادت بہت ہے۔ تاہم یہ خدا کا کام ہے، کہ وہ تمام غلطیوں کو دور کر کے سب کچھ درست کر دے۔ عالم جسمانیات کا یہی حال ہے۔ اور روحانی امور میں بھی کوئی بات اس سے مختلف نہیں، چنانچہ اللہ تعالےٰ نے اپنا الہام ساتویں صدی عیسوی کے شروع میں پھر نسل انسانی کی طرف بھیجا۔ کیونکہ اس وقت جناب مسیح کا پیغام صفحۂ ہستی سے بالکل مفقود ہو چکا تھا۔ اور علم و تہذیب کے جس دور سے آج ہم گذر رہے ہیں وہ اسی ربانی الہام کے نزول کا نتیجہ ہے۔ اگر ہم اس نقطۂ نظر سے تاریخ کا مطالعہ کریں، تو ہمیں یقیناً یہ معلوم ہو جائیگا کہ انسانی دماغ کی موجودہ سرگرمیوں کی اصل بنیاد وہ الہام الٰہی ہے جو ساتویں صدی عیسوی میں محمد رسول اللہ صلعم پر نازل ہوا۔ یہ ہماری خوش قسمتی ہے کہ وہ الہام اب تک کسی طرح بھی محرف و مبدل نہیں ہوا۔ اگر ایک الہامی مذہب کو نہ ماننے کی وجہ یہ ہو سکتی ہے کہ وہ سائنس اور علمی اکتشافات کا مخالف ہے، تو ایک دہریہ منش انسان کو ہم یہ یقین دلا دینا چاہتے ہیں۔ کہ قرآن کریم کے رستہ میں جو حضرت محمد رسول اللہ صلعم پر نازل ہوا یہ وجہ حائل نہیں ہو سکتی مذہب کے (خواہ وہ الہامی ہو یا غیر الہامی) فرائض کے متعلق جو روش یورپ کی موجودہ نسل نے اختیار کی ہے۔ اسکی ہم قدر کرتے ہیں، مذہب اگر کوئی چیز ہے تو اسکی غرض سوائے اسکے اور کچھ نہیں ہو سکتی کہ انسان کے انجام کے متعلق اللہ تعالیٰ کی مرضی کا انکشاف کرے۔ اس لحاظ سے مذہب کی کوئی جنگ سائنس سے نہیں

ہوسکتی، کیونکہ سائنس بھی عالم جسمانیات میں اللہ تعالیٰ کی مرضی ہی کا انکشاف کرتا ہے۔ علاوہ ازیں انسان کی عقل و فکر ہی ایک چیز ہے۔ جو اسے کسی مذہب کا مکلف ٹھیراتی ہے، حیوانوں سے یہ امید نہیں کی جاسکتی۔ کہ وہ کسی مذہب کی متابعت اختیار کریں یا کسی ضابطۂ زندگی پر عامل ہوں، بلکہ انھیں ایسے ضوابط کی پیروی یا ان کی مخالفت کے بارہ میں آزادی حاصل ہے۔ اسلئے ایک سچا مذہب انسانی عقل و فکر کا مخالف نہیں ہونا چاہئے۔ اسے نہ صرف ان امور کے موافق ہونا چاہئے جن کا مطالبہ عقل کرتی ہے۔ بلکہ اپنا دائرہ عمل اسے وسیع کرنا چاہئے۔ جیسے کہ دوربین انسان کی حدود نظر کو وسیع کر دیتی ہے۔ اس کے لئے ضروری ہے۔ کہ سائنس کو اور زیادہ ترقی دے۔ نہ کہ اسے پیچھے ڈال دے ضروری ہے۔ کہ وہ خاص نتائج تک پہنچنے کے لئے عملی فلاسفی کی امداد کرے۔ اگر قرآن کریم ایک الہامی کتاب ہونے کا دعوے کرتی۔ اور بہت زیادہ قابل آدمیوں کی تائید کا دم بھرتی ہوئی ان تمام شرائط کو پورا کر دے۔ تو ہم نہیں سمجھتے کہ یورپ کی نوجوان نسل کو جن کی نمایندہ ہونے کا دعوے مس ولکنسن کو ہے ایسے مذہب کے اختیار کرنے میں کیا عذر ہوسکتا ہے +

# مسلم مشن ووکنگ (انگلستان) کے مکتوبات

## مکتوب نمبر ۲۴

## بدی پیدا کرنیوالا کون ہے؟

بخدمت شریف ایڈیٹر صاحب رسالہ اسلامک ریویو

آپ کی گذشتہ اشاعت میں حضرت خواجہ کمال الدین صاحب نے مسٹر گاندھی کے عالمگیر پیغام پر رائے زنی کرتے ہوئے بدی کی تعریف اپنے نقطہ نگاہ سے کی ہے۔ کہ کسی چیز کا غلط استعمال بدی ہے۔ لیکن یہ تعریف جامع نہیں، ایک چیز کو کسی خاص کام کیلئے پیدا کیا گیا۔ جس کو نیکی اور فائدہ کا کام کہا جاسکتا ہے لیکن جب تک اسے دوسرے طریقوں پر استعمال کیا جاسکتا ہے۔ جو یقیناً برے ہیں۔ اس وقت تک اس کا پیدا کرنے والا برائی کی ذمہ واری سے عہدہ برا کیونکہ

ہوسکتا ہے جب تک کسی چیز کے استعمال کے تمام ممکن پہلو نیک نتیجہ کی طرف لیجانے والے نہوں۔ اُس وقت تک ہم مجبور ہیں۔ کہ بدی کو اُس چیز کے پیدا کرنے والے کی طرف منسوب کریں +

آپ کا مخلص

اے۔ جی لنکنز

مسٹر لنکنز نے معقول دلائل کی بناؤ پر مختصر کر اس مسئلہ پر بحث کی ہے ظاہر ہے۔ اللہ تعالےٰ تمام مخلوق کا خالق اور تربیت کنندہ ہے۔ بعض وقت وہ ایک چیز کو پیدا کر کے اُس سے کئی کام نکالتا ہے۔ خوراک وہ سب کو دیتا ہے لیکن مختلف ذرائع اور مختلف مقداروں میں دیتا ہے۔ اس لئے اس کا ہر قسم کا استعمال نیک ہے، لیکن اگر ایک جنس دوسری جنس کے طریق کی اتباع کرے تو یہ غیر فطری کام ہوگا۔ جو موجب مضرت ہے۔ اللہ تعالیٰ کو سب کی ضروریات پوری کرنا ہے اس غرض سے مختلف اشیاء پیدا کی گئیں، لیکن اگر کوئی شخص کوئی ایسی چیز استعمال کرے جو کسی دوسری مخلوق کیلئے کارآمد ہے۔ اور اس کا یہ نتیجہ ہو کہ اس کو تکلیف پہنچ جائے تو بدی اور برائی کو وہ خود پیدا کرتا ہے نہ کہ اس چیز کا بنانے والا۔ تمام اشیاء اپنی خاصیت کو اس وقت ظاہر کرتی ہیں۔ جب اُنھیں استعمال میں لایا جائے۔ آگ کو جب روشن کیا جائے تو ضروری ہے۔ کہ وہ جلائے، لیکن آگ کے اندر اس خاصیت کو رکھنے والا اس نقصان کا ذمہ دار کیونکر ہو سکتا ہے، جو ہماری غلطی اور بد استعمالی سے پیدا ہو۔ پھر اس حکیم خدا نے مختلف اشیاء کی تکمیل کے لئے مختلف طریق پیدا کئے۔ وہ سب نیکی اور فائدہ کیطرف لے جاتے ہیں، لیکن اگر ہم غلط طریق سے اُنھیں استعمال کریں۔ تو اس فائدہ سے ہمیں محروم کر دینگی، بیشک اللہ تعالےٰ کا یہ کام ہے کہ وہ ہمیں سیدھے رستہ کی طرف ہدایت کرے۔ لیکن جب اُس نے ایسا کر دیا تو برائی کے ذمہ وار ہم خود ٹھیر گئے۔ قرآن کریم نے ذیل کی آیت میں اس تمام حقیقت کو بیان فرمایا ہے :-

وعلى الله قصد السبيل ومنها جائر ولو شاء لهدىكم اجمعين۔ اللہ تعالےٰ کا کام ہے کہ وہ سیدھا رستہ دکھائے اور کچھ ٹیڑھی راہیں بھی ہیں۔ اور اگر وہ چاہے تو تم سب کو سیدھے رستہ کی طرف لے جائے (۱۶ : ۹)

قرآن کریم ہمیں سیدھے راستہ کیطرف رہبری کرنے کیلئے آیا۔ مگر اسکے ساتھ ہی اُس نے ٹیڑھی راہوں سے بھی ہمیں متنبہ کر دیا (ایڈیٹر اسلامک ریویو)

یہ مضمون رسالہ اپریل ۱۹۳۲ء کے صفحہ ۱۴۵ پر شائع ہو چکا ہے + مترجم

# تمدّن اسلامی اور تحریک لائبریری

از جناب حمید حسن صاحب بی ۔ اے ۔ ایل ۔ ایل ۔ بی

انتہائی افسوس کا مقام ہے۔ کہ وہ ملت اسلامیہ جو کبھی عامۃ الناس کیلئے دارالمطالعہ لائبریریوں کو اپنے ملک میں ترویج دینے اور اُن کی امداد و سرپرستی میں سب سے پیش پیش تھی۔ آج اسکے جمود کا یہ عالم ہے کہ اب مسلم حلقوں میں اس مفید تحریک کی اشاعت میں کوئی خاص عملی حصہ نہیں لیا جاتا۔ یقیناً اس عدم توجہی کا زیادہ تر باعث مسلمانوں میں عام اقتصادی کساد ہے +

اس مختصر سے مضمون میں مَیں نے یہ کوشش کی ہے۔ کہ تاریخ کی روشنی میں ملّت اسلامیہ کے تحت ذاتی اور پبلک لائبریریوں کی ابتدائی حالت اور پھر اُن کی تدریجاً ارتقاء یافتہ حیثیّت کو منظر عام پر لاؤں +

یہ ایک حقیقت نفس الامری ہے۔ کہ مسلمان علی العموم طبع زاد تصنیفات تراجم اور پھر اُن علمی و ادبی ذخائر کی فراہمی و تحفظ میں جو جہاں کہیں سے بھی انہیں ہاتھ لگتے رہے مشہور و ممتاز رہے ہیں۔ اسلامی عہد میں عُلوم و معارف نے عظیم الشان ترقی کی۔ اسکی وجہ یہ تھی۔ کہ اسلام اور جہالت باہم ایکدوسرے کے متبائن ہیں۔ اور ان کا آپس میں موافق ہو جانا کبھی ممکن نہیں ہو سکتا۔ ممکن ہے۔ کہ عام طور پر لوگ اس بات سے ناواقف ہوں کہ عہد اسلام کے عین شوکت کے زمانہ میں جس قدر ان گنت علوم کے مرکزوں علمی اداروں اور لائبریریوں نے نشو ونما حاصل کی تھی اس کا مقابلہ آج بھی ایک ایسے زمانہ میں نہیں ہو سکا۔ جبکہ متمدّن نظام کے ماتحت تعلیمی مراکز حیرت انگیز سرعت کے ساتھ ترقی کر رہے ہیں +

ایک ایسے وقت میں جبکہ دُنیا تمام کی تمام جہالت اور تاریکی کے پردہ میں محجوب تھی۔ ملک عرب علوم کا گہوارہ تھا۔ شعر و شاعری اس ریگزار کے باشندوں کا ایک محبوب مشغلہ تھا۔ اور جُونہی کہ اہل عرب کی تجارت مشرق و مغرب میں پھیلتی گئی۔ عربی سوداگروں کے دل میں ساتھ ہی ساتھ چینی اور ہندوستانی حکماء کے ساتھ اختلاط وارتباط کے باعث یہ خواہش پیدا ہوتی گئی۔ کہ وہ عرب کے تمام طول و عرض میں علم کی نشرو اشاعت کریں۔ حضرت نبی کریمؐ کی بعثت کے

معاً بعد ہی مسلم خواتین تک تعلیمیافتہ اور علوم و فنونِ متداولہ سے بہرہ مند ہوگئیں قرآن حکیم نے عربی دل و دماغ میں ایک انقلاب پیدا کر دیا۔ چنانچہ سینکڑوں مخلص اور پاکباز مسلمانوں نے مقدس کتاب مذکور کو نہ صرف حفظ ہی کر لیا۔ بلکہ اُسے ضبط تحریر میں بھی لے آئے اور حدیث نبوی کی یادداشت کو بھی عام مسلم طبقوں میں رواج تام حاصل ہو گیا +

خلفاے راشدین کے عہد میں علوم و معارف میں مزید اضافہ ہوا مختلف انواع علوم پر مشتملہ کتب فراہم کی گئیں۔ اور جب امیر معاویہ سریرآرائے حکومت دمشق ہوئے۔ تو ایک عیسائی عالم طبیعات مسمی بہ ابن اصل اپنی ملازمت میں داخل کیا خلیفہ معاویہ کی حوصلہ افزائی اور سرپرستی کے باعث ابن اصل نے متعدد علم الادویہ کی کتابوں کا ترجمہ کر کے باغ عربی میں ایک بالکل نیا اور قابلِ قدر اضافہ کیا۔ اس کے بعد پھر یونانی پہلوی اور سنسکرت وغیرہ زبانوں کی کتب علوم کو عربی زبان میں بشکل تراجم منتقل کرنے کا سلسلہ عام صورت اختیار کر گیا +

اگرچہ ابھی تک وثوق سے یہ نہیں معلوم ہو سکا۔ کہ ابتدائً کس مسلم نے ان تمام پراگندہ کتب کو لائبریری کی صورت میں یکجا جمع کیا۔ مگر تاہم یہ تو ایک یقینی امر ہے۔ کہ علماء اور تعلیمیافتہ مسلمان مطالعہ کتب کے وفور شوق کے باعث دور دراز مقامات سے چیدہ چیدہ کتابوں کو حاصل کر کے بیش بہا خزانہ کی طرح اُنہیں اپنے ہاں محفوظ کرتے رہتے تھے۔ اسی ضمن میں عمدو متعلق فاضل علامہ جناب شبلی مرحوم اپنی کتاب "رسائل" کے صفحہ ۲۳ پر تحریر فرماتے ہیں کہ ابن ابی اصیبعہ اپنی کتب طبقات الاطباء میں حکیم مسرجویہ کے حالات قلمبند کرتے وقت ساتھ ہی یہ لکھتا ہے کہ "عمرو بن عبدالعزیز کو خزانۃ الکتب (لائبریری) میں حکیم مسرجویہ کی کسی کتاب کا عبرانی زبان سے عربی میں ترجمہ شدہ نسخہ ملا۔ جس کو آگے پھر اس نے متعدد نسخے نقل کرائے" لہٰذا اس اقتباس کے پیش کرنے سے شبلی یہ رائے قائم کرتے ہیں۔ کہ لائبریری (خزانۃ الکتب) کی تدوین کرنے والا سب سے پہلا مسلمان خالد بن یزید تھا +

خالد بن یزید جیسے علامہ ابن ندیم حکیم کے خطاب سے مخاطب کرتے ہیں ایک روشن دماغ فاضل تھا۔ نہایت ہی دل کھول کر علم و ادب کی خدمت کرتا رہا۔ اس نے دربار میں ایسے یونانی فیلسوف جمع کر رکھے تھے۔ جو ملک مصر کے اطراف میں اقامت گزین اور زبان عربی پر کامل دسترس

رکھتے تھے۔ خالد نے انھیں ہدایت کر رکھی تھی۔ کہ یونانی اور کوپٹک زبانوں کی سب ایسی کتابوں کو جو علوم و فنون پر حاوی ہوں۔ عربی زبان میں ترجمہ کر ڈالیں (رسائل صفحہ ۲۴) ایک اور مقام پر پھر علامہ ابن ندیم مذکور رقمطراز ہیں۔ کہ خالد نے علوم مختلفہ مثل علم الادویہ علم نجوم و ہیئت علم کیمیا وغیرہ پر مشتملہ تمام کتب کا ترجمہ عربی میں کروا ڈالا +

پس ان حالات کو سامنے رکھتے ہوئے علامہ شبلی مرحوم رسائل کے صفحہ ۲۵ پر پورے زور سے یوں رقمطراز ہیں کہ:-

"عہد اسلامیہ میں خلیفہ عمرو بن عبدالعزیز سے مدتوں بیشتر لائبریریوں کا قیام ظہور میں آچکا تھا۔ خالد بن یزید پہلا اموی بادشاہ تھا۔ جس نے پرانی کتب و مطبوعات کے حصول کیلئے تلاش جستجو کی۔ لہٰذا اب ہمارا یہ قیاس یقین کی حد تک پہنچ جاتا ہے۔ کہ پہلا انسان جو حقیقی معنوں میں لائبریری کی تشکیل کا باعث بنا۔ وہ خالد بن یزید تھا" +

بعد ازاں پھر خالد منصور ایک ایسا شخص ہوا۔ جس نے تراجم کی تحریک میں پوری امداد و معاونت کی۔ خلیفہ ہارون الرشید نے تو ایک بلند پایہ علمی درسگاہ الموسوم بہ بیت العلوم قائم کر رکھی تھی جس کے دو شعبے تھے۔ ایک حصہ محض لائبریری پر مشتمل تھا۔ اور دوسرا غیر ملکی زبانوں کی کتب کے تراجم کئے جانے کیلئے وقف تھا۔ خلیفہ موصوف کے فاضل وزیر اور سلطنت کے دستِ راست یحییٰ برمکی نے کئی پنڈتوں اور طبیعات کے ماہر ہنود کو ہندوستان سے منگوایا۔ چنانچہ اہل عرب کو ہندوستانی مروجہ علم و ادب سے شناسا کرانے والے عرب ہی ہوئے۔ اسی زمانہ میں زبانِ فارسی نے بھی عروج پایا۔ کیونکہ یحییٰ مذکور نے فارسی الاصل ہونے کے باعث اپنی اس مادری زبان کی ترقی و ترویج میں پورا پورا زور صرف کیا۔ چنانچہ علامہ شبلی مرحوم "رسائل" صفحہ ۲۵ پر لکھتے ہیں:-

اُس پُرشکوہ لائبریری میں جو بیت الحکمت کے نام سے موسوم تھی۔ علاوہ عربی کتابوں کے سنسکرت فارسی۔ یونانی۔ کوپٹک اور چالدینی وغیرہ زبانوں کی بھی لاتعداد کتب پائی جاتی تھیں۔ یحییٰ برمکی کے طفیل ہارون الرشید عزم و تحمل کے ساتھ مختلف ممالک اور مختلف السنہ و مذاہب کی کتابیں حاصل کرنے میں سرگرم عمل رہا۔ لائبریری مذکور کے منصبدار سب کے سب ایرانی تھے۔ اور پھر اس ضمن میں اس سے بڑھ کر خلیفہ کے ثبات و تحمل کی اور کیا مثال ہو سکتی ہے۔ کہ آل شعبی مہتمم محکمہ تراجم اس بات پر ہمیشہ مامور رکھا

جاتا تھا۔ کہ عربوں کی عیب جوئی کرے۔ چنانچہ اس نے متعدد کتابیں مختلف عربی خاندانوں کے نقائص پر لکھیں"۔

باقی آیندہ

---

# میں کیوں مسلمان ہوا

## لا الٰہ الا اللہ محمد الرسول اللہ

رسالہ اسلامک ریویو انگریزی اور مسلم مشن ووکنگ انگلستان کا پیدا کردہ اسلامی لٹریچر پڑھ کر اسلام مجھے اپنے اصلی لباس میں نظر آگیا۔ اور میں مسلمان ہو گیا

میں پیدائشی عیسائی ہوں۔ میرے والدین ایک معزز خاندان کے ارکان تھے میں ابھی بچہ ہی تھا۔ جبکہ انھوں نے رنگون میں مستقل سکونت اختیار کر لی تھی۔ جب میں گیارہ سال کا ہوا۔ تو ہمارے ایک امیر مسلمان ہمسایہ نے میرے باپ سے مجھے اپنا متبنّٰی بنانے کی درخواست کی۔ لیکن میرے باپ نے منظور نہ کیا۔ شاید اس مسلمان کی دور رس نگاہوں نے میری آیندہ زندگی کا صحیح اندازہ لگا لیا تھا۔

مجھے بچپن ہی میں مذہب سے بہت وابستگی تھی بزرگوں کا ادب کرنا میں اپنا فرض اولین خیال کرتا تھا۔ اسی وجہ سے میں اپنے خاندان میں ایک ہونہار نوجوان تسلیم کیا جاتا تھا۔ میں اپنی برادری کی ہر شادی اور غمی کی تقریب میں شامل ہوتا تھا۔ ایک روز میرے ایک دوست کا بچہ گزر گیا۔ میں اس کے جنازے کے ہمراہ گیا۔ قبرستان میں بچے کی تدفین کے وقت بہت جھگڑا ہوا۔ اسلئے کہ بچے کو ابھی تک بپتسمہ نہیں دیا گیا تھا۔ پادری صاحب نے بچے کو قبرستان کی حدود میں دفنانے کی اجازت نہ دی۔ یہ واقعہ بظاہر بہت معمولی ہے لیکن اس کا اثر میرے دل پر بہت گہرا ہوا۔ میں اس مذہبی تنگنظری سے حیران رہ گیا۔ میں نے اپنے بزرگوں سے اس کے متعلق کئی سوالات کئے۔ لیکن مجھے یہی جواب ملتا رہا۔ کہ یہ ایک مذہبی معاملہ ہے۔ تمہیں اس میں دخل دینا نہیں چاہئے۔ اگرچہ اس جواب نے میری گفتگو کا سلسلہ ختم کر دیا۔ لیکن میرے خیالات میں ایک تلاطم پیدا ہو گیا۔ اور طبیعت افسردہ ہو کر رہ گئی۔

تھوڑے عرصہ کے بعد مسئلہ تثلیث کے متعلق میرے دل میں شکوک پیدا ہونے لگے۔ اور میں اُن کے ازالہ کیلئے مذہبی مجالس میں شریک ہونے لگا۔ میں نے پادریوں سے مل کر خوب تحقیق کی لیکن کچھ بھی مجھے اس مسئلہ کا قائل نہ کر سکا۔ ان کے نا تسلی بخش جوابات سے دن بدن میرے شکوک بڑھتے گئے۔ یہ مسئلہ کسی طرح بھی میری سمجھ میں نہ آتا تھا۔ میں نے اپنی مذہبی کتابوں کا بنظرِ تعمق مطالعہ کیا۔ لیکن کوئی خاطر خواہ نتیجہ نہ نکلا۔ اب میں نے اس بات کو بھول جانے کی کوشش کی۔ لیکن اس کوشش سے اور اُلٹے نتائج پیدا ہُوئے۔ اور مجھے ہر وقت اسی کا خیال رہنے لگا۔ میری عقل، میرا مُطالعہ، اور مذہبی صحبتیں اس مُعمہ کے حل سے بالکل ناکام ثابت ہُوئیں میرے مذہبی مطالعہ نے میری مشکلات میں کئی اور اضافے کر دیئے۔ اب میرے لئے اس کے سوا کوئی اور چارہ نہ تھا۔ کہ میں اپنی بیقراریوں کو دوسرے مذاہب کے سامنے پیش کر دوں۔ اور اُن سے مرض کی شفا طلب کروں +

سب سے پہلے میں نے ہندو مذہب کی طرف توجہ کی، اسمیں مجھے چھوت چھات، بُت پرستی اور شادیٔ بیوگان اور طلاق کے مُتعلق کئی غیر فطرتی مسائل نظر آئے۔ اور دل برداشتہ ہو گیا یہاں سے ہٹ کر میں بُدھ مذہب کی طرف مُتوجہ ہُوا۔ اور اُس کے پیروؤں سے راہ و رسم پیدا کی مذہبی عُلماء سے ملا۔ اُن کی عبادتگاہوں اور مذہبی مجالس میں شریک ہُوا۔ اُن کی کتابیں پڑھیں اس مذہب میں رحم اور محبت کا جذبہ ضرور کسی حد تک پایا جاتا تھا۔ مگر اس کے عام اصُول اور احکام ناقابلِ عمل تھے۔ جس مذہب کے اصُولوں پر انسان عمل نہ کر سکے۔ وہ مذہب حقیقتاً سچا مذہب کہلانے کا مستحق نہیں ہو سکتا +

اِس قدر پریشانی اور بیقراری کے باوجود میں اس وقت تک عیسائی تھا۔ اور اپنے مذہب (عیسائیت) کے احکام کا پُورے طور پر پابند تھا۔ ہر اتوار کو عبادت کیلئے گرجا جاتا تھا لیکن میرے دل کی گہرائیوں سے تحقیق کے بے تابانہ ولولے اُٹھ رہے تھے۔ اب آخری چارہ کار کے طور پر میں نے اسلام کی طرف رجُوع کیا۔ اگرچہ ابتدائی تعلیم اور ماحول کے اثر سے میرا دل اسلام سے سخت مُتنفر تھا۔ میں مُتعدد بار اسلامی تعلیمات کے خلاف عام جلسوں میں پُرزور تقریریں کر چکا تھا۔ اس وقت میرے مخالفانہ خیالات کی عجیب حالت تھی۔ اگرچہ میں اس سے پہلے

بھی متعصبانہ نظروں سے ایک دو اسلامی کتب کا مطالعہ کر چکا تھا لیکن اب سچائی کی تلاش نے مجھے پھر اسی راستہ پر لا ڈالا۔ اور میں نے ایک مسلمان دوست سے جسکے ساتھ میں کئی دفعہ پُرجوش مباحثے کر چکا تھا۔ امداد کی درخواست کی۔ اس نے میرے کئی سوالوں کا تسلی بخش جواب دیا۔ اور ساتھ ہی یہ واضح کر دیا۔ کہ اس کا مذہبی مطالعہ کافی نہیں ہے۔ مسلمان دوست نے میرے لئے کئی کتابیں اور رسائل مہیا کئے (رسائل اسلامک ریویو اور مسلم مشن ووکنگ انگلستان کا پیدا کردہ اسلامی لٹریچر) جو میری کامیابی کا پہلا زینہ ثابت ہوئے۔ ان رسائل اور کتب کے پڑھنے سے مجھے اسلام اپنے اصلی لباس میں نظر آنے لگا۔ میرے دل کے بُرے اور بیہودہ خیالات زائل ہو گئے۔ جب میرے دوست نے میرے خیالات کی رفتار پر نظر کی۔ تو اپنی تمام اسلامی کتب کی لائبریری مطالعہ کیلئے میرے حوالے کر دی۔ یہاں میں نے پوری دلچسپی سے اسلام کے متعلق مسلمان اور عیسائی مصنفین کی کتابیں پڑھیں۔ میں نے دیکھا کہ اسلام اپنے اصولوں کی صداقت کے باعث ترقی پذیر ہے۔ اور عیسائیت روز بروز مٹتی چلی جا رہی ہے۔ خاص طور پر اسلئے کہ اسمیں حضرت عیسیٰ کی تعلیم کا دخل بہت کم باقی رہ گیا ہے۔ اور اس کی پاکیزگی۔ ہمدردی، خوف خدا اور سادگی، برائی اور دنیاوی جاہ و جلال کی حرص اور طمع سے بدل گئی ہے۔ اور اس تبدیلی کے باعث مسیحی دنیا روز بروز روحانیت سے بھٹک رہی ہے ورتباہی کے غار میں گر رہی ہے۔ اور عیسائیت کے ارکین دنیاوی خیالات کو روحانی خیالات پر ترجیح دینے لگے ہیں لیکن اس کے برخلاف اسلام ایک زندہ اور عالمگیر دین ہے۔ اسکی عظمت کا محل چند سادہ اصولوں پر کھڑا ہے، مثلاً نماز پنجگانہ۔ حج۔ روزے، زکوٰۃ۔ امت مسلمہ بڑی باقاعدگی سے ان اصولوں پر عمل پیرا ہے۔ اور یہ اصول فی نفسہٖ اسقدر آسان ہیں۔ کہ ایک معمولی فہم و فراست کا آدمی انہیں بخوبی سمجھ سکتا ہے۔ اور عمل پیرا ہو سکتا ہے۔ یہ اصول خوف خدا کا سرچشمہ ہیں یہاں عیسائیت کی یہ حالت نہیں کہ ہفتہ کے ایک دن اسے دلی کے ساتھ گرجے گئے۔ اور اونگھتے ہوئے پادری کا وعظ سُنا۔ اور آخر تک دنیوی خیالات کی آلودگی میں مستغرق رہے۔ میں دیکھتا ہوں کہ اسلام کے اصول فطرت کے مطابق ہیں۔ یہ عظیم الشان مذہب اخوت، مساوات، انصاف اور آزادی کے ستونوں پر قائم ہے عیسائیت دنیوی ترقی کے خیالات میں غرق ہے۔ اور روحانیت کے فضائل سے عاری ہے۔ میں نے مطالعہ اسلام اور غور و فکر میں کئی سال صرف کئے جن سے مجھے اسلام کی صداقت اور اسکی (عیسائیت پر) فوقیت کا یقین ہو گیا۔ تو میں عیسائیت سے دامن چھڑا کر اُٹھ کھڑا ہوا۔ اور مسلمان ہو گیا۔ میں شہادت دیتا ہوں۔ کہ اسلام ہی ایک سچا اور عالمگیر مذہب ہے۔ +

# صفات آلہیہ اور سیرت انسانی

بقلم حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مدظلہ العالی

اسلام میں مذہب کا مفہوم محض مقررہ رسوم کے ساتھ خدا کی پرستش کرنا نہیں ہے۔ بلکہ اس کا خاص مقصد انسانی کیریکٹر کی تشکیل میں مضمر ہے۔ اسلام میں پرستش الٰہی کے معنے یہ ہیں کہ انسان خدا کی ان صفتوں کی پیروی کرے۔ جو نظام فطرت میں ہویدا ہیں نیچرل تھیالوجی دراصل آیات قرآن ہی کی تفسیر ہے۔ اس میں خدائی صفات کا ذکر ہے۔ جن کو اگر ہم اپنے اندر پیدا کر لیں۔ تو اچھے شہری بن سکتے ہیں۔ نفس الحقیقت ہمیں خدا کی ذات کے متعلق کچھ بھی علم نہیں ہے وہ ناممکن التفہیم ہستی ہے۔ لیکن اگر کارگاہ فطرت پر نظر کرتے سے اسکی ہستی مبرہن ہو سکتی ہے۔ تو اسی فطرت نے اس ذات پاک کی چند اہم صفات کو بھی نمایاں کر دیا ہے۔ قرآن پاک نے ان کو جمع کیا۔ اور "اسمائے حسنہ" کے لقب سے پیش کیا ہے۔ اور یہ اسماء محض اُن سُنن کا نام ہیں جو انتظام کائنات میں مستعمل ہیں۔ اور کوئی شخص ہمیں اُن کے اتباع پر الزام نہیں دے سکتا۔ کیونکہ اگر ہم ایسا نہ کریں۔ تو تہذیب انسانی کی تکمیل نہیں ہو سکتی۔ اسلام تو اس بات کو لازمۂ مذہب قرار دیتا ہے۔ کہ ہم سُننِ آلہیہ سے واقفیت حاصل کریں۔ اور بقولِ قرآن اگر ہم اتباع الٰہی کریں تو ہمارا ایمان کامل ہو سکتا ہے۔ اور میں نہیں سمجھ سکتا۔ کہ مستحسن شہریت کے مقاصد کو ملحوظ رکھتے ہوئے لا ادری سے لا ادری انسان بھی ان اسماء کی ضروریات سے کس طرح بے نیاز ہو سکتا ہے بحیثیت حاکمانِ کائنات ہمیں علم حکمت جلال پاکیزگی خصلت اور نقائص سے پاک ہونے کی اشد ضرورت ہے ہمیں اپنی زندگی کے بقاء و استحکام کیلئے بہت سی چیزوں کے مہیا کرنے کی ضرورت ہے اسلئے ہمیں خود لیاقت اور قابلیت درکار ہے۔ اور یہ بھی کہ کائنات کی قوتوں کو کس طرح زیر نگیں کیا جا سکتا ہے ؟ ان باتوں کا ہمارے حیطۂ لیاقت میں داخل ہونا ضروری ہے +

قرآن اسی کو مذہب قرار دیتا ہے۔ اور اسی لئے ان باتوں کو صفات الٰہی کے ذیل میں بیان کرتا ہے ہم حسب الٰہی کو اپنا نمونہ قرار دیتے ہیں۔ اور اسکی اتباع کو طریقۂ مذہبی یقین کرتے ہیں یہ صفات

ہمارے لئے اخلاقیات کا بہترین دستور العمل مُہیا کرتی ہیں۔ اور نظم و نسق کا بہترین نمونہ پیش کرتی ہیں +

سب سے پہلے میں "علم" کو لیتا ہوں۔ جو در اصل جُملہ اسماء پر حاوی ہے۔ اگر ہم علم حاصل کرلیں تو جُملہ باتیں ہمیں حاصل ہوسکتی ہیں۔ قرآن نے حصُول علم کے مختلف طریقے بیان کئے ہیں۔ اور سات اسمائے ذیل میں ان کا تذکرہ کیا ہے۔ ان کی تفصیل حسب ذیل ہے :۔

(ا) عالم الغیب وہ جو غیر مشہود اور مخفی اشیاء سے واقف ہے۔ ہمارا علم اسرار کسی وقت بھی مرتبہ ایزدی تک نہیں پہنچ سکتا۔ لیکن سائنس کے مختلف شعبوں میں ہمارا علم اور فن، فطرت کی غیر معلوم اشیاء کے سمجھنے میں ہمارا معاون ضرور ہوسکتا ہے۔ ہمارے تخمین و اندازہ کی بدولت بہت سی پوشیدہ چیزیں معلوم ہوسکتی ہیں۔ اور ہماری ذہنی آنکھ ان چیزوں کو معلوم کرسکتی ہے۔ جو جسمانی آنکھوں سے مخفی ہیں۔ نیز وہ بہت سے حقائق ہیئت بھی معلوم کرلیتی ہے۔ ہم دوسروں کے خیالات معلوم کرسکتے ہیں۔ اور اپنی پوشیدہ قوتوں کو ترقی دے کر دُور بینی کی صفت پیدا کرسکتے ہیں۔ قرآن نے ان مخفی قوتوں کا بھی بیان کیا ہے۔ در اصل جس وقت ہم قرآن کے اس حکم کی پیروی کرتے ہیں۔ تو عالم الغیب کی پرستش کرتے ہیں۔ اور اسی کا نام قرآن نے عبادت الٰہی رکھا ہے +

(ب) "علیم" یعنی ہمہ دان۔ یہ خدا کا دوسرا نام ہے۔ جو شخص جُملہ اشیاء کا علم رکھتا ہے۔ جو صفت علم کا ذاتی طور پر مالک ہے۔ پس یہ اسم پاک ہم پر بھی مختلف علوم و فنون میں مہارت حاصل کرنے کو فرض قرار دیتا ہے۔ اس کا تقاضا یہ ہے۔ کہ ہم اپنے آپ کو علوم کے مختلف شعبوں میں ماہر بنائیں +

(ج) "لطیف" وہ شخص جو اشیاء کی کُنہ سے واقف ہو۔ وہ شخص جو زندگی کی دُشوار گتھیوں کو سلجھا سکتا ہے، مختص یہ ہے۔ کہ لطیف کا پرستار وہ شخص ہے۔ جو اُن اشیاء سے واقف ہو۔ جو دوسروں کے حیطۂ علم میں موجود نہ ہوں +

(د) "حکیم" یہ لفظ حکمت سے ماخوذ ہے۔ جس کے معنے ہیں سائنس اور دانائی۔ نیز اس کے معنے ہیں۔ اشیاء کا اس طرح استعمال کرنا جس سے بہتر طریق ممکن نہ ہو۔ صرف وہی شخص اس صفت سے متصف ہوسکتا ہے۔ جو اشیاء کے خواص کا عالم ہو +

(ہ) "بصیر" وہ شخص جو اشیاء کو مشاہدہ کُن نگاہوں سے دیکھتا ہوں۔ اور جس کا علم اشیاء اور مشاہدہ

اس کو اشیاء کے متعلق صحیح فیصلہ کرنے کی طرف راہنمائی کرتا ہے۔ یہ لفظ بصیرت سے ماخوذ ہے جس کے معنے ہیں مشاہدہ اشیاء تاکہ علم اور تجربہ حاصل ہو +

(و) "سمیع" سننے والا وہ شخص جو ہر آواز کو سنتا ہے جو کائنات میں پیدا ہوتی ہے۔ اگرچہ ہم سماعت کی وہ قوت پیدا نہیں کر سکتے جو خدا میں پائی جاتی ہے۔ لیکن تار برقی، لاسلکی بینات، ٹیلیفون، اور شنوائی اور سماعت کے دوسرے طریقے ہماری اس صفت میں کامیابی کی مثالیں قرار دی جا سکتی ہیں۔ جاسوسی اگرچہ ایک ناخوش آیند فرض ہے۔ لیکن عدل و انصاف قائم کرنے کیلئے ایک ایسا محکمہ بھی ضروری ہے جس کا کام مجرموں کا سراغ لگانا ہو +

(ز) "خبیر" وہ شخص جو دنیا بھر کی خبروں سے آگاہ ہو اور جو شخص اُن تمام باتوں سے باخبر ہو جو کائنات میں واقع ہوتی رہتی ہیں۔ فی الجملہ وہ شخص جس کے ذرائع اطلاعات کی کوئی حد نہ ہو +

اگرچہ ان سات اقسام کے علوم کا حاصل کرنا خدا تعالیٰ کے ہر پرستار کا فرض ہے جسکی بناء پر وہ سچا مسلمان بن سکتا ہے۔ لیکن ان کا حاصل کرنا اُن لوگوں کیلئے بھی ضروری ہے جو اقوام کو اپنے زیر حکومت لانا چاہتے ہیں۔ جو کچھ دنیا میں ہوتا رہتا ہے۔ اس سے آگاہ ہونا بہر حال ضروری ہے۔ قرآن مجید ملکوت السموات کا ذکر کرتے وقت انسانی حکمرانوں کیلئے استنباط کا حاصل کرنا ضروری قرار دیتا ہے۔ یاد رہے۔ کہ قرآن مجید خدا تعالیٰ کا ذکر بلند اوصاف کے ساتھ محض اس لئے نہیں کرتا۔ کہ اسکی پرستش کی جائے۔ بلکہ وہ ان طریقوں کا ذکر بھی کرتا ہے۔ جن کو ہمیں اپنے دنیاوی معاملات کے انتظام میں ملحوظ رکھنا چاہئے +

مغربی اقوام چونکہ اس قوت اور علم سے کچھ حصہ رکھتی ہیں۔ اس لئے انھیں دنیا میں دوسری اقوام پر کچھ تفوق بھی حاصل ہے۔ قرآن مجید نے چند ایسے طریقے بھی بتائے ہیں۔ جن کی بدولت ہم یہ ضروری علم حاصل کر سکتے ہیں۔ اُن کی تفصیل ذیل میں درج ہے :-

(۱) نوشت و خواند کے فن کی تحصیل، یہ فن اسلام سے پہلے تقریباً ناپید تھا۔ اور در اصل انسان کی توجہ اس طرف آنحضرت کی طرف پہلی وحی میں مبذول کی گئی "پڑھ اپنے رب کے نام سے ... جس نے انسان کو قلم سے لکھنا سکھایا جس نے انسان کو وہ باتیں سکھائیں۔ جو اسے پیشتر سے معلوم نہ تھیں" +

(۲) کان کو سننے کیلئے آمادہ رکھنا اور جو کچھ سنا جائے اُسکے متعلق صحیح فیصلہ کرنا +

(۳) آیندہ رہنمائی کیلئے ماضی کی باتوں کو یاد رکھنا +
(۴) مطالعۂ کائنات کرنا +
(۵) تاریخ اور سیر کا مطالعہ کرنا۔ تاکہ ان سے عبرت حاصل ہو +
(۶) مختلف ممالک کا سفر کرنا اور ان اقوام کے مآثر کا مطالعہ کرنا جو بر سر عروج آکر فنا ہو گئیں۔
(۷) سختی اور مصیبت سے سبق حاصل کرنا۔
(۸) الہامات ربانی کا مطالعہ کرنا۔
(۹) مراقبہ اور تفکر و تامل۔

قرآن مجید نے تدبر و تامل کرنے کے چار مختلف طریقے بیان کئے ہیں۔ اور مراقبہ کی ہر قسم کو ظاہر کرنے کیلئے الکتاب نے چار مختلف الفاظ استعمال کئے ہیں۔ ان الفاظ میں باعتبار معانی، امتیازات موجود ہیں لیکن عربی کے علاوہ دوسری زبانیں اس امتیاز کو نمایاں کرنے سے قاصر ہیں۔ اور اسی لئے صحیح مرادف الفاظ نہیں ملتے میں ان کی تشریح کی کوشش کرتا ہوں۔ مراقبہ کی چار صورتیں یہ ہیں تفقہ۔ تدبر۔ تفکر اور تعقل +

(۱) تفقہ کے معنے ہیں آلات حصول علم کو کلی استعمال کرنا۔ تاکہ حقائق اشیاء کا علم حاصل ہو سکے اور انسان بات کی تہ کو پہنچ سکے۔ جو لوگ ایسا نہیں کرتے۔ قرآن مجید ان کو صم بکم اور عمی کے ناموں سے پکارتا ہے۔ اور انھیں بہائم سے بدتر قرار دیتا ہے۔ اُن لوگوں کا مذکور بھی ہے جو اپنے حواس کو بطرز احسن استعمال کرتے ہیں۔ اور صحیح نتائج پر پہنچتے ہیں۔ اور اپنے ذخیرہ علم میں تجارب جدیدہ کا اضافہ کرتے رہتے ہیں +

(۲) تدبر کے معنے ہیں مشاہدہ اشیاء کرنا۔ اور اُن کے متعلق علم حاصل کرنا۔ تاکہ ہم اُن کی غایت تخلیق کو سمجھ سکیں۔ دوسرے لفظوں میں اشیاء کے مالہ و ماعلیہ سے واقفیت حاصل کرنا۔ جو ہمارے حیطہ اقتدار میں روزمرہ آتی رہتی ہیں +

(۳) تفکر کے معنی ہیں کسی امر پر مسلسل غور کرنا۔ تاکہ ہم اُسکی کنہ تک پہنچ جائیں۔ اور بمنشاء فطرت کرتا ہ ہم سنن الٰہیہ سے واقف ہو سکیں جن کے ماتحت اشیاء پیدا ہوتی اور پنپتے ہیں۔ ان مہمات میں کامیابی شخص علمی تحقیقات میں منہمک ہو اُس کیلئے تفکر شرط اولین ہے۔ اگر کسی شخص کی بلند ترین کامیابی کی

کرنا تاکہ ہمیں قوانین فطرت سے آگاہی ہو۔ اور یہ خاصہ چوتھی قسم کی طرف اشارہ کرتا ہے +

(۴) تعقّل کے معنے ہیں، اشیاء کے متعلق ایسا علم حاصل کرنا جس کی بدولت ہم ان کا صحیح استعمال کرسکیں۔ اس کیلئے ہمیں نہ صرف حقائق اشیاء سے واقف ہونا ضروری ہے۔ بلکہ اس اندازہ اور تناسب سے بھی واقفیت لازم ہے جس کے مطابق وہ استعمال ہونگی۔ اور اس صنف کے ماتحت ہم اُن کو اُسکی نہج پر استعمال کرنے کے قابل ہوسکتے ہیں جس کے لئے وہ خلق کی گئی ہیں۔ پس میں نہیں سمجھ سکتا۔ کہ کوئی شخص ایسے مذہب سے کس طرح روگردان ہوسکتا ہے۔ جو تحصیل علم کو جیساکہ سابق میں مراقبہ کی صورتوں کے ماتحت بیان کیا گیا، فرض منصبی قرار دیتا ہے +

میں نے بہت سی مذہبی کتابیں اور مختلف مُصنّفین کی تصانیف پڑھی ہیں لیکن مذکُورہ بالا طریقے مجھے بیک وقت کسی ایک کتاب میں نہیں ملے۔ علاوہ بریں قرآن نے اس معاملہ میں محض، وعظ اور پند پر اکتفا نہیں کی۔ اس کتاب کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے۔ کہ وہ مناظر فطرت کی طرف مشاہدہ کرکے اپنے حقائق کو مبرہن کرتی ہے۔ اور اسکے بعد ناظر کیلئے سبق مُہیّا کرتی ہے، تاکہ وہ اُن اصولوں پر کاربند ہوسکے جو بیان ہوئے۔ اور اُسے کاربند ہونے کی تاکید بھی کرتی ہے۔ فطرت، ان مختلف صنفات علم کو جیساکہ وہ خالق میں موجود ہیں ظاہر نہیں کرتی لیکن انسان کیلئے ان کا حاصل کرنا لازمی ہے۔ اگر وہ اس کائنات کو تہذیب کے نقطۂ خیال سے مرتبۂ کمال پر پہنچانا چاہتا ہے +

علم کے بعد عظمت کا مرتبہ آتا ہے، مع اپنے مختلف اقسام کے جو ہمارے حیطۂ اقتدار میں ہیں طاقت، قوت، توانائی، تفوق، شہرت یہ سب عظمت کے مُرادفات ہیں لیکن اگرچہ یہ سب انسان کیلئے ضروری ہیں تاہم ان کا غلط استعمال بھی ہوسکتا ہے۔ اور بدقسمتی سے ہم ان کا استعمال دوسروں کی ضرر رسانی کیلئے کرتے ہیں۔ پس اس صفت میں ہمیں رہنمائی کی اشد ضرورت تھی۔ اور یہ چیز مندرجہ ذیل اسمائے باریتعالیٰ میں مضمر ہے +

العالی العلی المتعال العظیم العزیز الکبیر المتکبر الجبار القاہر القوی القدیر المقتدر القادر الجلیل الماجد +

لی توجہ انگریزی زبان، کو شامل کرکے دوسری باتیں علاوہ عربی کے اس درجہ کثیر الالفاظ نہیں ہیں! اور قلت انسان کو قلم سے لکھنا سکھایا مختلف مدارج کو ظاہر نہیں کرسکتیں۔ جو ان الفاظ مندرجہ بالا میں پائے جاتے ہیں۔ (۲) کان کو سُننے کیلئے آمادہ رکھنا، وہ یہ ہیں۔ یعنی علو جس کے معنے ہیں عظمت۔ لفظ عالی یا اعلےٰ

اس بلند ترین عظمت کو ظاہر کرتے ہیں جو کسی انسان کے حیطہ اقتدار میں آ سکے اور جس کے بعد عظمت کا کوئی مرتبہ باقی نہ رہے۔ عظیم اور کبیر کی طرح جو چوتھے اور پانچویں نام ہیں پہلے پانچ نام بلحاظ معانی عموم پر دلالت کرتے ہیں عظیم اور کبیر عظمت کے جملہ مراتب پر حاوی ہیں لیکن بلحاظ شدت معانی ان کا مرتبہ "علے" کے بعد ہے نیز اُن کے بعد بھی جو اسی مادہ سے ہوں۔ یہ اس عظمت کی طرف اشارہ کرتے ہیں جو کسی کی ذاتی صفت ہو۔ اور ان میں تقابل کا مفہوم بھی موجود ہے۔ عظیم وہ ہے جو دوسروں کی نظر میں ممتاز ہو کبیر اس عظمت کے اظہار کیلئے آتا ہے جو مقابلۃً ظاہر ہو۔ "العزیز" ایک کثیر المعانی لفظ ہے جس میں شوکت، قُوّت طاقت اور توانائی کا مفہوم شامل ہے۔ اور ہر اُس چیز کی ضد ہے جس میں دنارت اور کمینگی پائی جائے۔ اس کے معنی شریف معزز شاندار اور مشہور کے بھی ہیں۔ نیز اس شخص پر بھی بولا جاتا ہے جو ناقابل فتح اور دشمنوں کے حق میں سخت گیر ہو لیکن اسمیں حکمت اور علم کا مفہوم بھی ہے۔ یعنی عزیز وہ شخص ہے جو اپنی قُوّت کو حکمت اور دانائی کے ساتھ استعمال کرے۔ المتکبر جو ساتواں لفظ ہے نیکی حسن اور شرافت میں ہماری برتری کے اندازہ کو ظاہر کرتا ہے۔ لیکن غرور اور گھمنڈ کا مفہوم اس سے خارج ہے۔ یہ امر حیرت انگیز ہے۔ کہ جب یہی لفظ اُردو زبان میں مستعمل ہوتا ہے۔ تو اس کے معنے مغرور گستاخ اور گھمنڈی کے آتے ہیں۔ لیکن عربی میں مُتکبر کے معنے نہ مغرور کے ہیں نہ شیخی باز کے اور گستاخ کے، اور نہ اُس شخص کے جو اپنی طاقت کے اظہار کا خواہاں ہو۔ الجبار اور القہار آٹھویں اور نویں نام ہیں۔ اور اس طاقت اور اثر کو ظاہر کرتے ہیں۔ جو کسی شخص کی طرف سے دوسروں کو زیر نگین کرنے میں ظاہر ہوتا ہے۔ اور ضروری ہے۔ کہ اس فوقیت کے ساتھ انصاف اور استواری بھی ہو اور ماتحتوں کے برُوئے کار آنے میں معاون ہو۔ ماتحت کو مثلاً اندھی طاقت یا قُوّت سے تشبیہ دے سکتے ہیں۔ اور حاکم یا اُس قُوّت کے مالک کو لازم ہے۔ کہ اس اندھی طاقت کو صحیح رستہ پر چلائے۔ القوی وہ شخص ہے جو جسمانی اور رُوحانی دونوں طاقتوں کا مالک ہو۔ اور ان کو دوسروں کے فائدہ کیلئے استعمال کرے۔ القادر اور المقتدر اور القدیر گیارہویں بارھویں اور تیرھویں الفاظ ہیں جن کا مادہ واحد ہے۔ اور اُن کے معنے ہیں طاقتور اور قدرت والا لیکن المقتدر اس قوت کی طرف اشارہ کرتا ہے جس کی بدولت انسان میں سختیوں کا مقابلہ کرنے کی صلاحیت حاصل ہو سکے۔ اور ان مہمات میں کامیابی حاصل ہو سکے جن میں لیاقت برداشت وارد ہوں۔ القدیر کسی شخص کی بلند ترین کامیابی کی

طرف اشارہ کرتا ہے۔ جو حکمت اور دانائی کی بدولت حاصل ہو جس کی مدد سے وہ شخص تمام مخالفتوں کا مقابلہ کر سکتا ہے۔ الجلیل وہ شخص ہے جو ایسے کارہائے نمایاں انجام دے۔ جن کی بناء پر دوسرے لوگ دنگ رہ جائیں۔ المجید۔ وہ شخص جو فیاض اور سخی ہو مجید وہ شخص ہے جس کے اعمال دوسروں کیلئے مفید ہوں +

واضح ہو۔ کہ یہ الفاظ بعض اوقات عظمت کا خراب پہلو بھی ظاہر کرتے ہیں۔ تاہم جب یہ الفاظ صفات باری کیلئے مستعمل ہوتے ہیں۔ تو حسنات کا پہلو ظاہر کرتے ہیں۔ اسی لئے الف لام ان کے پہلے داخل ہوتا ہے۔ اس سے معلوم ہو سکتا ہے۔ کہ یہ الفاظ خدا کی صفات کیلئے استعمال کئے گئے ہیں جیسا کہ میں پہلے کہہ چکا ہوں عظمت ہمارے کیریکٹر کا ایک لازمی جزو ہے لیکن اگر اسے صفات ایزدی کے اصول پر استعمال نہ کیا جائے۔ تو وہ حیوانی قوتوں کو ہیجان میں لاتا ہے۔ اور دنیا میں ظلم و ستم کا باعث ہوتا ہے "عظمت" ایک نعمت ہے لیکن اگر حدود سے تجاوز کر جائے تو پھر انسانیت کے حق میں لعنت ہو جاتی ہے۔ قرآنی صفات باری ان حدود کی تعیین کرتی ہیں۔ جن کو اگر ملحوظ رکھا جائے تو عالمگیر رحمت کا موجب ہوتی ہیں۔ اور ہماری تہذیب کا ایک لازمی جزو بن جاتی ہیں +

علم اور قدرت کے بعد ہمیں اُن محاسن کی ضرورت ہے۔ جن کی بدولت ہم دنیا میں اپنے پیچھے کارنامے چھوڑ سکیں جن کی یاد لوگوں کے قلوب میں ہمیشہ تازہ رہے ہمیں حتی الوسع اس امر کی کوشش کرنی چاہئے۔ کہ جس قوم سے ہمارا تعلق ہو اُسے خودمختاری حاصل ہو جائے۔ اور ہم میں سے وہ لوگ جن کو یہ عظمت حاصل ہے یعنی جو حکمران ہیں مثلاً بادشاہ اور وہ لوگ جنہیں سیاسی سطوت حاصل ہے انھیں اس صفت کے حصول کی خاص ضرورت ہے۔ قرآن مجید نے بہرحال اس معاملہ میں بھی ہماری تقلید کے لئے ایک نمونہ بہم پہنچایا ہے۔ الحیّ اور القیّوم خدا کے دو نام ہیں۔ اور آیۃ الکرسی میں جو ایک مشہور حصہ قرآن ہے۔ اسمیں خدا کی یہ صفت بیان ہوئی ہیں (دیکھو سورۂ بقرا)

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُہٗ

حِفۡظُهُمَا ۚ وَهُوَ الۡعَلِيُّ الۡعَظِيۡمُ + ترجمہ۔ اللہ (وہ پاک ذات ہے کہ) اس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ زندہ (کارخانۂ عالم کا) سنبھالنے والا۔ نہ اُس کو اُونگھ آتی ہے اور نہ نیند۔ اُسی کا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے کون ہے جو اُس کے اذن کے بغیر اُس کی جناب میں (کسی کی) سفارش کرے۔ جو کچھ لوگوں کو پیش (آ رہا) ہے (وہ) اور جو کچھ اُن کے پیچھے (ہو گزرا) ہے (وہ) اس کو سب معلوم ہے۔ اور لوگ اُس کی معلومات میں سے کسی چیز پر دسترس نہیں رکھتے۔ مگر جتنی وہ چاہے۔ اسکی کرسی (سلطنت) آسمانوں وزمین (سب) پر حاوی ہے۔ اور آسمانوں اور زمین کی حفاظت اُس پر (مطلق) گراں نہیں اور وہ (بڑا) عالیشان (اور) عظمت والا ہے + (۲ : ۲۵۵)

اس آیت میں سات صفات کا بیان ہُوا ہے۔ اور جو لوگ اپنا نام نیک اس دنیا میں چھوڑنا چاہتے ہیں انھیں ان صفت کو اپنے اندر پیدا کرنا چاہئیے۔ سب سے پہلے ایسی ہوشیاری کی ضرورت ہے۔ کہ نیند آئے اگرچہ ہمارے لئے اسکے یہ معنے تو نہیں ہو سکتے۔ کہ ہم سونا چھوڑ دیں۔ کیونکہ یہ تو زندگی کیلئے ضروری ہے لیکن جو شخص بلند مرتبہ حاصل کرنا چاہتا ہے اُسے اپنی زندگی کے ہر معاملہ میں چوکنا رہنا چاہئیے۔ خواہ وہ جائداد ہو یا تجارت صنعت ہو یا حرفت۔ ثانیاً وسعت قلمرو کا ذکر کیا گیا ہے۔ انفرادی طور پر اسکے معنی ایک بڑی ریاست کے ہوسکتے ہیں یا قیمانہ پانچ صفت حکمرانوں اور ذمہ دار اصحاب دونوں پر یکساں عائد ہوسکتی ہیں +

(۱) عرض معروض کیلئے حکمران یا کسی ذمہ دار کا ماتحتوں کیلئے سہل الوصول ہونا۔ اور معاملات کے انتظام میں کسی پر خاص نظرِ عنایت کرنے کی ضرورت نہیں۔ اور نہ دوسروں کو اس امر کی جرأت دلانی چاہئیے کہ وہ غیر مستحق شخص کے حق میں سفارش کرسکیں +

(۲) جملہ اشیاء کے متعلق عام معلومات اور اسمیں وسعت کا ہونا۔

(۳) غیر متعلق اصحاب سے اپنے معاملات کو صیغۂ راز میں رکھنا۔

(۴) ضروریات زندگی مُہیا کرنے میں نہ تھکنا۔ اور جو لوگ اس پوزیشن میں ہوں اُنھیں اپنے فرائض کی ادائیگی میں ہمیشہ مستعد رہنا چاہئیے +

(۵) ہر طرح عظمت کو حاصل کرنا اور ہر قسم کی عظمت کا مالک بننا۔

یہ آیت مشرق کی نوخیز اقوام کیلئے آیۂ رحمت ہے۔ مغربی اقوام میں یہ صفت کم و بیش پائی جاتی ہیں۔ اور یہی وجہ ہے۔ کہ وہ کامیابی سے ہم آغوش ہیں +

اگر قادرِ مطلق خدا، کائنات کے انتظامات میں ہمیشہ مستعد ہے، زندہ ہے، اور کبھی نہیں تھکتا، تو ہمارا کیا حال ہے۔ جبکہ ہم اس قدر کمزور اور ناتوان ہیں؟ پس اگر قرآن مجید نے خدا کا ذکر اس رنگ میں کیا ہے۔ تو اسی لئے کہ ہم اپنے اندر اسی قسم کی باتوں کی اور صفات کے پیدا کرنے کی کوشش کریں +

اب میں ایک آیت اور نقل کرتا ہوں جس میں خدا کی ایسی صفت بیان ہوئی ہیں جو بادشاہوں میں دیکھی جاتی ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ جن لوگوں کو جہانبانی کی خدمت سپرد کی گئی ہے۔ وہ عاجزی کے ساتھ خدا تعالیٰ کی راہوں پر گامزن ہوں۔ اور اس کی صفات کی تقلید کریں +

وہ اللہ ہے جس کے علاوہ کوئی معبود نہیں بادشاہ ہے پاک ہے۔ تمام عیبوں سے بری ہے، امن قائم کرنیوالا ہے، حفظ و امان عطا کرنیوالا ہے، طاقتور ہے، دوسروں کو اپنی مرضی کے ماتحت لانیوالا ہے، عظمت کا مالک ہے اللہ پاک اور ارفع ہے اُس سے جس کو وہ اس کا مدمقابل بتاتے ہیں (سورہ ۵۹ آیت ۲۳) +

یہ اقتباس اس قدر واضح ہے۔ کہ اس کے متعلق کسی تفسیر کی ضرورت نہیں ہے لیکن میں دو صفات کے متعلق کچھ عرض کرونگا۔ اولاً "السلام یعنی امن قائم رکھنے والا" بادشاہ کیلئے صرف یہی ضروری نہیں کہ وہ اپنے ملک میں امن قائم رکھے۔ بلکہ اُسے دوسری اقوام سے بھی صلح اور آشتی کے طریق پر رہنا چاہیئے خواہ وہ اسکی محکوم ہوں یا نہوں۔ گویا اُسے صلح عمومی اور امن عالمگیر کے قیام میں کوشاں ہونا چاہیئے۔ دوسری صفت ہے "الجبار" یعنی وہ ذات اعلیٰ دوسروں کو اپنی مرضی کے ماتحت لاسکتی ہے۔ اور اُن کے افعال کو اپنی قوتِ ارادی کے ماتحت سرزد کرا سکتی ہے۔ کہ وہ محکومی رعایا کے حق میں مفید اور فائدہ رساں ہو۔ نہ کہ صرف حکمران کے جذبات نخوت کو تسکین دینے کا ذریعہ۔ افسوس ہے کہ غیر اقوام کی حکومت میں محکوم اقوام کو ہمیشہ تختۂ مشق بنایا جاتا ہے۔ تاکہ وہ محض حکمرانوں کے عیش و عشرت کا موجب ہو سکیں۔ جو دوسرونکو کمزور کرکے اپنے آپ کو طاقتور بنانا چاہتے ہیں "الجبار" اس فوقیت کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ جو لوگوں کو اُن باتوں سے روکتی ہے جو خود اُن کے مفاد کے منافی ہیں۔ اور صراطِ مستقیم پر قائم رہنے کیلئے مجبور کرتی ہے۔ رعایا کی جانب بادشاہوں کے فرائض کے متعلق پھر لکھونگا۔ جبکہ "رحمٰن" اور "رحیم" کی تفسیر بیان کی جائیگی" +

# بقیہ مضمون صفحہ ۲۵۷ رسالہ ہذا

# مسلم مشن ووکنگ (انگلستان) کے مکتوبات

## مکتوب نمبر ۲۵

## اقصائے بعید سے سویڈن کا ایک مراسلہ

جناب معزز! ابھی آپ کا گرامی نامہ ملا۔ میں آپ کا ممنون ہوں۔ کہ آپ نے مجھے اپنی سوسائٹی کا ممبر قرار دیا ہے۔ انگریزی ترجمۃ القرآن کے دیکھنے پر مجھے مسرت حاصل ہوئی۔ اور مجھے یہ کامل اُمید ہے۔ کہ بہت جلد ہم اس ترجمہ کو سویڈن کی زبان میں بھی دیکھینگے۔ کیونکہ اہل سکنڈانیویا کو اسلام جیسے دلربا اور خوبصورت مذہب سے روشناس کرنے کیلئے اس ترجمہ کا سویڈنی زبان میں کیا جانا از بس ضروری ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں نصرت عطا فرمائے۔ اور وہ دن بھی ہمیں دیکھنا نصیب کرے۔ جبکہ سٹاک ہالم (دارالخلافہ سویڈن) میں مسجد تعمیر ہو جائے +

عریضہ ہذا کے ساتھ ہی میں رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کا سالانہ چندہ مبلغ دس ایس ڈبلیو کرونن (مساوی دس شلنگ) بھیجتا ہوں۔ اور ذیل میں اپنے قبولیت اسلام کا حال اجمالاً عرض کئے دیتا ہوں:-

کچھ عرصہ ہوا۔ میں ایک سیاح کی حیثیت سے بمقام ٹیونس گیا۔ جہاں میں اپنے قیام کے دوران میں عربوں کے دلکش اخلاق و اطوار سے بیحد متاثر ہوا۔ جن میں سے اکثر کے ساتھ میں نے رابطۂ اتحاد پیدا کیا۔ اور ان سے عربی سیکھنے کا متمنی ہوا۔ چنانچہ ایک دوست نے مجھے زبان عربی کا درس دینا شروع کیا۔ لیکن ابھی بمشکل دو سبق ہی لینے پایا تھا۔ کہ اپنے اس دوست سے میں نے مذہب اسلام کے متعلق چند ایک استفسارات کئے۔ جن کے جوابات نے مجھے مسحور کر دیا۔ پس مذہب اسلام ہی مجھے دلچسپی پیدا ہوگئی۔ اور اس دن سے زبان عربی کی تعلیم و تدریس اسلامی مباحث سے متبدل ہوگئی۔ اور مجھ پر یہ حقیقت منکشف ہوگئی۔ کہ دنیا بھر میں صرف اسلام ہی ایک ایسا مذہب ہے جو صحیح معنوں میں منزل من اللہ ہے۔ میں جو اب اسلام قبول کر رہا ہوں۔ اسکی بیشتر وجہ رسالہ اسلامک ریویو اور کتب اسلامی کا مسلسل مطالعہ ہے۔ میرے قبولیت اسلام پر میرے عیسائی دوست بہت ہی چراغ پا ہو گئے ہیں۔ مگر اسلام جیسے مذہب حقہ کی خاطر میں ہر عزیز سے عزیز چیز قربان کرنے کو تیار ہوں +

آپ کا مخلص۔ محمد نصیب عبداللہ۔ بونو۔ کلمر از سویڈن

# مکتوب نمبر ۲۶

## مسٹر جولین تاوار وجومالون کا قبول اسلام

### از منیلا جزائر فلپائن

مکرم ومحترم خواجہ کمال الدین صاحب ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

میری رُوح اسنے بلندی کی طرف پرواز کی ۔جبکہ میں نے پہلی بار اسلام (مذہب حق وصداقت) کا مطالعہ کیا۔ اور اب جبکہ میں اپنی قبولیت اسلام کے متعلق آپ کو یہ خط لکھ رہا ہوں میں پہلے سے بھی کئی گنا زیادہ رُوحانی رفعت محسُوس کرر ہا ہوں ۔ بلاشُبہ یہ ایک مسلمہ حیز ہے۔ کہ اسلام قبول کرنے سے مجھے بیحد مسرت حاصل ہُوئی ۔ اور اب بھی صرف اسی کی طفیل میں اپنے تئیں رُوحانیت کے بلند مقام پر پاتا ہوں ۔میرے تو وہم وگمان میں بھی نہیں آتا ۔کہ کس سماوی تحریک نے مجھے اس سیدھے سادے مذہب صداقت وامن کے مطالعہ کی طرف رہنمُونی کی ۔ ورنہ میں عمر بھر غفلت وجہالت کے اتھاہ گڑھے میں ٹامک ٹوئیے مارتا رہتا ۔مروجہ مذاہب میں چونکہ بالعموم تحکمانہ رنگ پایا جاتا ہے ۔ لہٰذا اسلام کا ان سب پر تفوق ایک ناقابل تردید حقیقت ہے +

میں اپنے معزز ماموں معراج الدین صاحب کا ممنُون احسان ہوں ۔جو مسلمان ہیں ۔ اور جن کے پاس نو ماہ منیلا میں ٹھیر کر میں نے اسلام کے متعلق کافی معلومات حاصل کیں +

میرے ماموں لاہور (ہندوستان) کے باشندے ہیں ۔ اور تقریباً بیس سال سے منیلا میں اقامت گزین ہیں۔ اُنھوں نے شادی بھی وہیں کی ۔ اور اب بھی ہیں اپنے تین بچّوں کے ساتھ امن کی زندگی بسر کر رہے ہیں ۔میرے ماموں صاحب اسلامی معاملات میں گہری دلچسپی لیتے ہیں۔ اُنکی پیہم مساعی کی وجہ سے مینٹنوا اور سولو کے بہت سے طلباء نے اسلام سے واقفیت حاصل کرلی ہے۔ وہ منیلا کی مسلم ایسوسی ایشن کے سرگرم ممبر ہیں ۔ اور اب وہاں تعمیر مسجد کے لئے فراہمی فنڈ میں سرگرم عمل ہیں ۔میں شہر کیبو کا ایک طالبعلم ہوں ۔ اور جب میں منیلا کی سٹیٹ یونیورسٹی میں ادبیات کی تعلیم کیلئے آیا تو خوش قسمتی سے میری رہائش کا انتظام ماموں صاحب کے گھر میں ہی ہوا ۔ وہیں مجھے اسلام سے واقفیت حاصل ہُوئی ۔ اُن کے ہاں اسلامی کُتب کا

کچھ ذخیرہ تھا۔ جس میں قرآن کریم انگریزی اور رسالہ اسلامک ریویو کی کاپیاں بھی تھیں جنہیں وہ یونیورسٹی کے طلباء میں مفت تقسیم کیا کرتے تھے۔ میں نے اُن جملہ کتب و رسائل کا شوق سے مطالعہ کیا۔ اس سے پیشتر مجھے کبھی بھی ایسے عمدہ۔ اور دلچسپ اور دلنشین مطالعہ سے محظوظ ہونے کا اتفاق حاصل نہیں ہوا تھا۔ جب میں "کیتھولک" تھا تو مذہبی مسائل کے متعلق میں اکثر شاکی رہا کرتا تھا۔ اور اسی وجہ سے میرا حقیقت میں کوئی مذہب نہ تھا۔ چنانچہ عرصہ تک بالکل دہریانہ زندگی بسر کرتا رہا۔ یہاں تک کہ اچانک اسلام آسمان سے ایک ایسا نور بن کر آیا۔ جس نے میری روحانی ظلمت و جہالت کو دُور کر دیا۔ اور اب تو میں اپنی زندگی میں اس نور کے تاثرات کو مشہود اور مرئی رنگ میں محسوس کر رہا ہوں +

گو ابھی تک مجھے اسلام سے کما حقہٗ واقفیت نہیں لیکن پھر بھی اپنی بساط کے مطابق میں گھر اور باہر برابر اپنے حلقہٗ احباب میں اس کی تبلیغ کر رہا ہوں۔ گو یہ صحیح ہے۔ کہ جب میں نے یہاں کے مسیحی احباب کو کلمۂ حق کی طرف بُلایا۔ تو معاً میری شدید مخالفت شروع ہو گئی۔ تاہم میں جانتا ہوں۔ کہ وہ ابھی خوابِ غفلت میں سوئے ہوئے ہیں۔ اور بہت جلد بیدار ہو جائینگے۔ اُن کیلئے صرف ایک مبلغ کی ضرورت ہے۔ اور تمام جزیرہ میں سوائے ہم چند منہڈانوی نومسلم بھائیوں کے اور کوئی بھی اسلام سے آشنا نہیں۔ ہائی سکول کی دوسری جماعت میں جو تاریخ پڑھائی جاتی ہے۔ اُس کا مصنف نہایت ہی گمراہ کُن اور متعصب واقع ہوا ہے۔ اسلئے طلباء کے نزدیک اسلام توپ و شمشیر کے مذہب کے نام سے مشہور ہے لیکن بفضلہٖ اس کذب و افتراء کی حقیقت کو بے نقاب کرنے میں علی العموم مجھے صرف چند ہی لمحے صرف کرنے پڑتے ہیں +

جب میں نے اسلامک ریویو کی کاپیاں اپنے دوستوں کو مطالعہ کیلئے دیں۔ تو وہ انھیں پڑھ کر رقیق القلب ہو گئے۔ ان میں تعصب و بغض کی جگہ رواداری پیدا ہو گئی۔ اس سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ اہلِ فلپائن کے اندر فقط۔ ایک ایسے مبلغ کی ضرورت ہے جو انھیں جہالت کے اُن بندھنوں سے مخلصی دلائے جو ہسپانیہ کے مسیحی اس مُلک میں اپنے ساتھ لائے +

اہلِ فلپائن عموماً "کیتھولک" مذہب کے پیرو ہیں۔ اور ابھی تک صرف اسی ایک مذہب کے دلدادہ

چلے آتے ہیں۔ جسے ان پر پورا پورا تسلط حاصل ہے۔ مجھے کامل یقین ہے۔ کہ دورِ حاضرہ کی تعلیمی و تبلیغی تگ و تاز بہت جلد مروجہ عیسائیت کا بوداپن اُن پر منکشف کردیگی۔ اور عنقریب وہ اپنی اُس حیثیت سے آگاہ ہوجائیں گے جو عیسائیت حاضرہ کے زیر تربیت اُنہیں حاصل ہے۔ پروٹسٹنٹ مذہب جو یہاں امریکہ کی فاتح قوم لائی۔ اور جس نے ہزاروں باشندگان جزیرہ کو مفتون کیا ہوا ہے۔ گو کیتھولک مذہب کی نسبت ذرا اصلاح شدہ ہے۔ مگر تحکمانہ عقائد آخر کار اس کا بھی طغرائے امتیاز ہیں +

میرے دل و جان اسلام کی نذر ہیں۔ اور میں نے اس کا مزید مطالعہ کرنے کا تہیہ کر رکھا ہے۔ تاکہ نور و صداقت کی کرنوں کو میں دیگر دوستوں تک پھیلا سکوں +

میرا اس پر کامل ایمان ہے۔ کہ یہی ایک مذہب متخالف اقوام کو ایک مستحکم اخوت و برادری میں منسلک کرسکتا ہے۔ آج سے پیشتر کبھی بھی میں نے امن و سکون بخشنے والی راحت و طمانیت کو محسوس نہیں کیا اور نہ ہی اس سے پیشتر مجھے کبھی حقوق اللہ و حقوق العباد کے تحفظ کا احساس ہوا۔ اسلام اور صرف اسلام نے ہی مجھ میں یہ موجودہ انقلاب عظیم پیدا کیا ہے۔ میں یہاں مکرر اپنے ماموں صاحب کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے مجھے اپنی وہ اسلامی کتابیں دیں۔ جو میری رشد و ہدایت کا موجب ہوئیں +

جناب ماموں صاحب کے مشفقانہ مشورہ کے ماتحت میں اپنی تصویر ملفوف کرتا ہوں۔ مجھے امید ہے کہ میرا فوٹو میرے اُن مسلم بھائیوں اور بہنوں کی مسرت کا موجب ہوگا۔ جو دور و دراز ممالک میں رہتے ہیں میں انہیں یقین دلاتا ہوں۔ کہ اسلام کا پیغام دراصل محبت۔ آشتی۔ امن اور رضائے الٰہی کے سامنے تسلیم خم کرنے کے مترادف ہے۔ اور اگر اسلام صحیح طور پر لوگوں تک پہنچایا جائے۔ تو طول و عرض دُنیا کے غیر مسلم احباب بھی اس کے دلدادہ ہوسکتے ہیں۔ میں اُس وقت کے انتظار میں مضطربانہ طور پر چشم براہ رہونگا۔ جبکہ اسلامی نور سے معمورہ عالم منور ہوجائے۔ اور تمام نسل انسانی میں محبت آشتی اور امن کا دور دورہ ہوجائے۔ میرا عیسائی نام جولین نادوار وجومالون تھا۔ میرے تمام خویش و اقارب اب بھی کٹر قسم کے کیتھولک عیسائی ہیں۔ ازراہ کرم اسلامک ریویو کے تمام سابقہ نمبر یا کم از کم وہی نمبر مجھے بھیج دیں۔ جو آپ کے نزدیک میری اسلامی معلومات میں ازدیاد کا موجب ہوسکتے ہوں +

تمام مسلم بھائیوں اور بہنوں تک میرا ہدیہ سلام پہنچا دیں +

آپ کا شکرگزار بھائی

حبیب الرحمان جومالون

# مکتوب نمبر ۲۷
# مسٹر ڈیوڈ موریسن کا مکتوب

کولمبو ۱۲ مارچ ۱۹۳۲ء

جناب محترم! رسالہ اسلامک ریویو دنیا کے افسردہ دل طبقہ کیلئے ایک حقیقی نور ہے۔ ہم تو مطلق مذہب کو ہی بھول گئے ہوئے تھے۔ جبکہ اچانک "ریویو" نے ہمارے سامنے مذہب کا ایک جدید تخئیل پیش کیا۔ مذہب کو ہم نے محض بے لطف اور غیر مفید سمجھ کر ترک کیا تھا۔ مگر "ریویو" نے تو اسمیں از سر نو جان ڈال دی ہے۔ قطع نظر روحانی فوائد کے اب تو دنیوی نقطۂ خیال سے بھی مذہب موجب منفعت معلوم دیتا ہے۔ گویا بالفاظ دیگر خلوص دل سے مذہب کی اتباع اور اس کے احکام پر عمل کرنا ہر لحاظ سے موجب راحت و برکت ہو سکتا ہے +

اگر کسی مذہب میں صحیفۂ قدرت کے اُن ربانی راہوں پر چل کر دُنیوی مہمات کو سر کرنے کی تعلیم موجود ہے۔ جو ہر جگہ دائر و سائر ہیں۔ تو پھر ایسے مذہب سے کیسے مفر ہو سکتا ہے۔ بلکہ حق تو یہ ہے۔ کہ ہر سمجھدار انسان کو اس کی متابعت کی آرزو کرنی چاہیئے عیسوی مذہب میں تو جیسا کہ ہمیں جتلایا جاتا تھا مفلسی و ناداری موجب تفاخر شمار کی جاتی ہے۔ مگر قرآن کی رو سے یُسرت و فراوانی منجملہ صفات الٰہی ہیں۔ میں نے خدا کے اُن تمام صفاتی اسماء کا بغور مطالعہ کیا ہے۔ جو مسٹر قدوائی نے رسالہ "اسلامک ریویو" کے صفحات میں اپنے ایک مضمون کے سلسلہ میں جمع کئے ہیں۔ اگر ان اسماء الٰہیہ کی اتباع ہی بنی نوع انسان کا مذہب ہو جائے۔ تو اس کا نتیجہ لازماً اعلٰے تہذیب اور ارفع تمدن کی صورت میں ظہور پذیر ہو کیونکہ یہ نام اُن جملہ امور کے حامل ہیں جن کی ضرورت میدان عمل میں لاحق ہوتی رہتی ہے۔ المختصر جس مذہب کا تذکرہ ریویو کے صفحات میں پایا جاتا ہے۔ وہ تو کامیاب زندگی کے لئے ایک اکسیر ہے بالخصوص اس صورت میں جبکہ ہماری عبادتِ الٰہی کی علت غائی یہی ہو۔ کہ ہم اپنے آپ کو اوصاف ربانی سے متصف کریں +

ہاں یہاں ایک مسئلہ تشریح طلب ہے ہمیں بتلایا گیا ہے۔ کہ قرآن کریم انسان میں خُدا کی توحید کا شدید جذبہ پیدا کرتا ہے لیکن کیا اس صورت میں جبکہ ہم اس کی مثل اپنے اندر پیدا کرنے کی سعی کریں۔ ہماری توحید پرستی میں کچھ خلل واقع نہ ہوگا +

آپ کا وفادار
ڈیوڈ موریسن

ہم مسٹر موریسن کی مشفقانہ تنقید کے بیحد ممنون ہیں۔ اُنکے خط کو بجنسہ ہمنے جناب خواجہ کمال الدین صاحب کیخدمت میں بھیج دیا ہے +

یہ ایک عام مشاہدہ ہے۔ کہ اگر ہم بطورِ مثال فنِ نقشہ کشی میں کمال حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ تو نمونہ کیلئے ہم مناظر قدرت کی طرف رجوع کرتے ہیں لیکن ہمارا نقشہ خواہ کتنا ہی مکمل کیوں نہ ہو۔ وہ بہر حال اصل نہیں کہلا یا جا سکتا۔

بلکہ وہ مجازاً ہوتا ہے۔ یہی حالت ہماری ہے۔ کہ تکمیلِ اخلاق میں اخلاقِ خداوندی کو ہم نمونہ بنانے سے ہم خُدا کے شریک نہیں بن جاتے +

علاوہ ازیں چُونکہ خُدا خُود ایک غیر محدُود ہستی ہے۔ لہٰذا اس کی صفات بھی غیر محدُود ہیں۔ جن میں صرف وہی یکصد اسماء حسنٰے قرآن میں مذکور ہیں۔ جن تک ہمارا ذہن پہنچ سکتا ہے۔ اور جنہیں ہم اپنے اندر پیدا کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ مثلاً خدا السمیع (سُننے والا) ہے۔ اور انسان بھی سمیع (سُننے والا) ہے۔ تو اس کا مطلب یہ ہرگز نہیں ہو سکتا۔ کہ انسان خدا کا شریک بن گیا۔ بلکہ خُدا کی صفت حقیقی ہے۔ اور انسانی صفت مجازی +

مترجم

# مکتُوب نمبر ۲۸

## کیمبرج یُونیورسٹی کے ایک طالبعلم کا مکتوب

ہیمپسٹیڈ

جنابِ معزز! میں کیمبرج یونیورسٹی کا ایک متعلّم ہُوں۔ اور مذہبِ اسلام اور قرآنِ کریم کے مطالعہ کا بے پایاں شوق دل میں رکھتا ہُوں۔ آج تک اسلام کے متعلق جن جن انگریزی مصنّفات کا میں نے مُطالعہ کیا ہے۔ وہ سر بسر عیسوی تعصّب سے لبریز پائی گئیں۔ میں آپ کا بیحد ممنُون ہونگا۔ اگر آپ مجھے ایسے اسلامی ادبیات سے مطلع فرمائیں جو مسائلِ حاضرہ۔ مثلاً عورت کی حیثیت۔ نکاح۔ تعلیم۔ اخلاق۔ سیاسیات اور بالخصُوص اشتراکیت قوانینِ صلح اور عصیانِ مدنی پر روشنی ڈال کر میری رہنمائی کا مُوجب ہوں +

بنفسِ خُود آپ کی مسجد میں جانے سے مجھے یہ معلوم ہو گیا تھا۔ کہ آپ اس قسم کے استفسارات کا خندہ دلی سے جواب دینے کو تیار ہیں۔ اسی لئے یہ عرض لکھنے کی جسارت کی گئی ہے۔ وگرنہ میں آپ کو کبھی تکلیف نہ دیتا +

آپ کا مخلص

جیمس وڈ

مندرجہ بالا خط کے موصُول ہونے پر ہم نے صاحبِ خط کو کچھ پمفلٹ ارسال کر دیئے تھے۔ جو موضوعاتِ بالا پر مشتمل تھے۔ انہیں مطالعہ کر چکنے کے بعد آپ نے پھر اور کتب کا آڈر بھیجا۔ جس کی تعمیل حسبِ سابق کر دی گئی۔ چنانچہ اس دفعہ آپ نے مسئلہ تقدیر پر زیادہ زور دیا تھا +

آفتاب الدین احمد قائمقام امام مسجد ووکنگ (انگلستان)

# گوشوارہ آمد و خرچ دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ لاہور بابت ماہ مئی سنہ ۱۹۳۲ء

| تفصیل آمد | | رقم آمد ہندوستان و انگلستان — پائی | آنہ | روپیہ | تفصیل خرچ | | رقم خرچ ہندوستان و انگلستان — پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آمد مشن ریویو و کتب خانہ و اشاعت اسلام | ۱ | ۸ | . | ۱۰۵۹ | خرچ ووکنگ مشن ریویو کتب خانہ اشاعت اسلام در ہندوستان و انگلستان | . | ۱۰ | ۱۴ | ۶۰۲۹ |
| آمد مفت تقسیم رسالہ اسلامک ریویو | ۲ | . | ۸ | ۲۲۴ | | | | | |
| آمد ریزرو فنڈ - - - - | ۳ | - | . | ۴۰ | | | | | |
| | - | . | ۸ | ۱۳۲۳ | | | ۱۰ | ۱۴ | ۶۰۲۹ |

دستخط — فنانشل سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل لاہور

## نقشہ نمبر ۱ — تفصیل آمد مسلم مشن ووکنگ و اسلامک ریویو و کتب خانہ و رسالہ اشاعت اسلام در ہندوستان و انگلستان ماہ مئی سنہ ۱۹۳۲ء

| تاریخ | نمبر کوپن | اسمائے معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ ۵/۳۲ | . | جناب محمد حنیف صاحب - آرہ مشن | - | ۴ | ۱ |
| ״ | ۶ | مسلم خاتون صاحبہ معرفت مسٹر آغا لال شاہ برق صاحب پشاور مشن | - | . | ۱ |
| . | ۸ | جناب حضرت خواجہ کمال الدین صاحب لاہور نصف مشن نصف ریویو | - | - | ۲۰ |
| | | ״ خواجہ جلال الدین صاحب ״ مشن | - | - | ۱ |
| | | ملازمین دفتر ״ | - | ۸ | ۱ |
| ۳ ۵/۳۲ | | جناب محمد بشیر خان صاحب دوسیل | - | . | ۱۲ |
| ۴ ۵/۳۲ | ۲۴ | میسرز نظام الدین صاحب بٹ گجرات مشن | - | ۱۰ | ۱ |
| ۶ ۵/۳۱ | ۲۹ | جناب اہلیہ صاحبہ جناب ڈاکٹر غلام محمد صاحب | - | . | ۲ |
| ״ | ۳۵ | اعلیحضرت حضور نواب صاحب ریاست منگرول مشن | - | . | [illegible] |
| ״ | ۳۶ | جناب عبد الحق صاحب گجرات ״ | - | . | ۵ |
| ۷ ۵/۳۲ | ۳۱ | ״ مرزا غلام محمود صاحب چغتائی ٹمکور ״ | - | - | ۲ |
| ״ | ۳۹ | ״ محمد محفوظ الکریم صاحب تالگیو ״ | - | . | ۴ |
| ۱۰ ۵/۳۲ | ۳۸ | ״ کے ایچ منیار صاحب بیجاپور ״ | - | - | ۲ |
| ۱۱ ۵/۳۲ | ۶۰ | ״ ڈاکٹر غلام محمد صاحب لاہور ״ | . | . | ۵ |
| ۱۱ ۵/۳۲ | ۶۱ | جناب نذیر احمد صاحب بمبئی بوجہ فیض رسالہ اسلامک ریویو و عطیہ امداد مشن | . | . | ۱۰ |
| ۱۳ ۵/۳۲ | ۷۳ | میسرز سلطانی اینڈ کو ینبو افریقہ مشن | - | . | ۵۰ |
| ״ | ۷۶ | جناب محمد علی صاحب بلوچستان مشن | . | - | ۵ |
| ״ | ۷۷ | ״ عبد الکریم صاحب بلوچستان ״ | . | . | ۲ |
| ״ | ۹۰ | ״ محمد سمیع صاحب صدیقی حیدر آباد رسالہ اشاعت اسلام و اسلامک ریویو | . | - | ۱۰ |
| ۱۹ ۵/۳۲ | ۹۲ | جناب ڈاکٹر این اکبر خان صاحب مانگلور مشن | - | . | ۲ |
| ۲۱ ۵/۳۲ | ۱۰۴ | ״ آغا محمد ابراہیم صاحب جوانی مشن | - | . | ۲ |
| ״ | ۱۰۵ | ״ مشتاق احمد صاحب بھوپال مشن ۲۶ رسالہ اشاعت اسلام ۳ | - | ۸ | ۲۹ |
| ۲۳ ۵/۳۲ | ۱۲۱ | ״ شیخ نیاز احمد صاحب وزیر آباد مشن | - | . | ۲۰ |
| ۲۴ ۵/۳۲ | ۱۲۲ | ״ بشیر حسن صاحب کاکوری ״ | - | . | ۱ |
| ״ | ۱۲۷ | ״ بابو عبد الخالق صاحب بلوچستان ״ | - | . | ۱ |
| ״ | ۱۲۸ | ״ لفٹننٹ حبیب اللہ صاحب جہلم ״ | - | . | ۵ |
| ۲۵ ۵/۳۲ | ۱۳۴ | ״ قاضی سید خادم حسنین صاحب لکھنؤ مشن | - | . | ۳ |
| ״ | ۱۴۲ | ״ صبیح الدین صاحب دھلی مشن | . | . | ۲ |
| ۲۶ ۵/۳۲ | ۱۴۵ | ״ فضل الدین احمد صاحب گوالیار ״ | - | - | ۱۵ |
| ״ | ۱۴۷ | ״ محبوب جان صاحب دھارواڑ ״ | - | . | ۲ |
| ۲۷ ۵/۳۲ | ۱۵۲ | ״ عبد الکریم صاحب بلوچستان ״ | - | . | ۲ |
| ۲۸ ۵/۳۲ | ۱۶۲ | ״ قاضی منہاج الدین صاحب جھنڈو ادکن مشن | - | - | ۲ |
| ۳۰ ۵/۳۲ | ۱۶۵ | ״ چودھری محمد نور غنی صاحب گجرات مشن | - | ۱۴ | ۷ |
| ۳۱ ۵/۳۲ | ۱۷۲ | ״ منہاج الدین صاحب سرگودہ مشن | . | . | ۱۰ |
| | | فروخت رسالہ اسلامک ریویو بابت ماہ مئی سنہ ۱۹۳۲ء | ۸ | ۶ | ۵۹۵ |
| | | فروخت رسالہ اشاعت اسلام بابت ماہ مئی سنہ ۱۹۳۲ء | - | . | ۱۲۵ |
| | | میزان | . | . | ۱۰۵۹ |

## نقشہ نمبر ۲ — تفصیل آمد مفت تقسیم رسالہ اسلامک ریویو بابت ماہ مئی سنہ ۱۹۳۲ء

| تاریخ | نمبر کوپن | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ ۵/۳۲ | ۷ | جناب اہلیہ صاحبہ کے ایس محمود صاحب لاہور | . | - | ۲ |
| | ۸ | جناب خواجہ عبد الغنی صاحب ״ | - | ۸ | ۲ |
| | ۹ | ״ کے ایس محمود صاحب ״ | . | . | ۳ |
| ۱۰ ۵/۳۲ | ۴۹ | ״ علی احمد صاحب بہاولپور ۲۰ کاپی | - | - | ۱۰۰ |
| ״ | ۵۰ | ״ محمد مستانہ بشیر صاحب مدراس ۵ کاپی | - | . | ۲۵ |
| ۱۱ ۵/۳۲ | ۶۳ | ״ ظرافت اللہ صاحب بیرمھوم ۲ کاپی | - | . | ۱۳ |
| ۱۸ ۵/۳۲ | ۸۲ | ״ منیجر صاحب اخبار سہیلی لاہور یک کاپی | . | . | ۵ |
| | ۸۶ | جناب محمد ارشاد علی صاحب رڑکی ۲ کاپی | - | . | ۱۰ |
| ۲۱ ۵/۳۲ | ۱۰۳ | ״ صوبیدار غلام جیلانی خان صاحب جالندھر ״ | - | . | ۲۵ |
| ۲۵ | ۱۳۵ | ״ شہاب الدین صاحب دیور یک کاپی | - | - | ۵ |
| ۲۷ ۵/۳۲ | ۱۵۴ | ״ ایم اے سبحان صاحب آرہ یک کاپی | - | . | ۵ |
| ۲۸ ۵/۳۲ | ۱۵۷ | ״ مرزا افضل محمود خان صاحب کلاچی ״ | . | - | ۲۵ |
| | ۱۵۸ | ״ نواب نظامت جنگ بہادر حیدر آباد ״ | . | . | ۵ |
| | | کل ۴۵ کاپی | - | ۸ | ۲۲۴ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# یورپ میں اشاعتِ اسلام

## مسلم مشن ووکنگ انگلستان کی تبلیغی تگ و دو

یورپ میں اشاعت اسلام کے لئے ذیل کے ذرائع اختیار کئے جاتے ہیں۔ جو سب کے سب ہی مسلم امداد کے محتاج ہیں:-

### (۱) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کی مفت اشاعت

یورپین نومسلمین و غیر مسلمین اخوان و خواتین میں کی جاتی ہے

### (۲) دنیا بھر کی مشہور و معروف لائبریریں

کو رسالہ اسلامک ریویو مفت بھیجا جاتا ہے

### (۳) مبلغین مشن کے ہفتہ واری لیکچر

ہفتہ میں ایک بار لندن میں اور ایک دفعہ مسجد ووکنگ میں لیکچر ہوتا ہے جن میں سامعین کی چائے سے تواضع کی جاتی ہے۔

### (۴) لندن میں جمعہ و عیدین کی نمازیں

عیدین کے مجمع میں چار پانچ صد کے لگ بھگ نومسلمین و مسلمین شامل ہوتے ہیں۔ نماز کے بعد انہیں دعوت دی جاتی ہے جس پر یکصد پونڈ فی عید صرف ہوتا ہے

### (۵) رسالت مآب حضرت نبی کریم صلعم کے سالانہ یوم ولادت

کی تقریب پر چار پانچ صد سے زاید مجمع ہوتا ہے جن کی تواضع دعوت سے کی جاتی ہے یہ مجمع مسلمین نومسلمین اور غیر مسلمین پر مشتمل ہوتا ہے۔

### (۶) دور دراز ممالک کے غیر مسلمین

کو مبلغین مشن بذریعہ خط و کتابت تبلیغ کرتے رہتے ہیں۔ جس پر محصول ڈاک صرف ہوتا ہے۔

### (۷) تالیف قلوب

بعض غیر مسلمین و نومسلمین کی حسب ضرورت مالی امداد بھی کی جاتی ہے

### (۸) انگریزی اسلامی ادبیات

کی مفت اشاعت کی جاتی ہے۔ نومسلمین و غیر مسلمین کو مفت نذر کی جاتی ہیں۔

### (۹) مسجد ووکنگ میں زائرین

کی آمد و رفت جن میں مسلم نومسلم و غیر مسلم ہوتے ہیں۔ ان سب کی تواضع چائے سے کی جاتی ہے

### (۱۰) عملہ مشن

کی آمد و رفت کے اخراجات اور ان کے ماہواری مشاہرے

### (۱۱) اسلامک ریویو انگریزی مجریہ مسجد ووکنگ انگلستان

زیر ادارت

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل۔ مبلغ اسلام مغرب میں اسلام کا واحد مشعل بردار ماہواری انگریزی رسالہ۔ جس میں زبردست اہل قلم حضرات کے مذہب۔ اخلاق۔ تمدن و معاشرت۔ اسلام میں تصوف اور حالات حاضرہ پر مسلمین اور نومسلمین کے مضامین ہوتے ہیں۔ ہر رسالہ کو فوٹو کے فوٹو سے زینت دی جاتی ہے۔ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کے قلم گوہر بار سے شرح قرآن مجید کا سلسلہ بھی آغاز سال ۱۹۳۲ء سے شروع ہے۔ جو از حد دلچسپ ہے سالانہ چندہ ... مفت تقسیم و طلبہ سے ... محصول ڈاک نمونہ مفت۔

### (۱۲) رسالہ اشاعت اسلام اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

زیر ادارت

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل مبلغ اسلام اس رسالہ میں اسلامک ریویو کے اردو تراجم کے علاوہ مشہور اہل قلم حضرات کے مضامین بھی ہوتے ہیں۔ جن میں حالات حاضرہ پر مذہبی نقطہ نگاہ سے بحث کی جاتی ہے۔ مسجد ووکنگ کی جملہ تبلیغی جدوجہد کے کوائف درج ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کی شرح قرآن کریم کا بھی اردو ترجمہ چھپتا ہے۔

تمام خط و کتابت بنام سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور (پنجاب)

مسلم پرنٹنگ پریس لاہور میں باہتمام میاں مولا داد خاں پرنٹر چھپ کر خواجہ عبدالغنی سکرٹری مسلم مشن ووکنگ لاہور نے عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور سے شائع کیا

وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ ۚ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ

# رسالہ اشاعت اسلام

اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

مجریہ



## شاہجہان مسجد ووکنگ ۔ انگلستان

زیر ادارت

## خواجہ کمال الدین

بانیِ مسلم مشن ووکنگ



قیمت تین روپے آٹھ آنہ (سے) سالانہ — قیمت پانچ روپے (ص) ممالک غیر کیلئے

درخواستہائے خریداری بنام منیجر رسالہ اشاعت اسلام - عزیز منزل - برانڈرتھ روڈ - لاہور پنجاب - انڈیا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ رجسٹرڈ

الف۔ ووکنگ مسلم مشن کا جملہ تبلیغی کاروبار ایک باضابطہ رجسٹری شدہ ٹرسٹ کے ماتحت ہے۔ اس ٹرسٹ میں (۱) ووکنگ مسلم مشن (۲) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی (۳) رسالہ اشاعت اسلام (اُردو) کتب خانہ بشیر مسلم لائبریری (۵) مسلم لٹریری ٹرسٹ (۶) ریزرو فنڈ یعنی سرمایہ محفوظ مشن ووکنگ شامل ہیں۔

## اغراض و مقاصد

ب۔ (۱) ووکنگ مسلم مشن اور اس کی متعلقہ تحریکات کو انگلستان میں غیر فرقہ دارانہ اصول پر زندہ قائم رکھنا۔

(۲) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی و دیگر اسلامی ادبیات کو شائع کرنا اور مفت تقسیم کرنا۔

(۳) انگلستان اور دیگر ممالک میں اسلام کی اشاعت کرنا۔

(۴) سستے سے سستا قرآن کریم چھپا کر مفت تقسیم کرنا اور فروخت کرنا۔

(۵) اس کے لئے تمام وہ امور انگلستان اور دیگر ممالک میں سرانجام دینے جن کی اشاعت اسلام کے لئے ضرورت ہو۔

## بورڈ آف ٹرسٹیز



## ٹرسٹ کی منتظمہ کمیٹی



## ضروری ہدایات

ہ۔ ۱۔ ٹرسٹ کے متعلق جملہ خط وکتابت بنام سکرٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہونی چاہیئے

۲۔ جملہ ترسیل زر بنام فنانشل سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہو۔

۳۔ ہیڈ آفس عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب)

۴۔ دفتر انگلستان دی ماسک ووکنگ سرے انگلینڈ
The Mosque Woking
Surrey, England.

۵۔ بنکرس۔ لائڈز بنک لمیٹڈ لاہور (پنجاب)

۶۔ تار کا پتہ۔ "اسلام" لاہور (پنجاب)

۷۔ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کا سالانہ چندہ [illegible] معہ محصول ڈاک۔

رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کا سالانہ چندہ لائبریریوں۔ طلبہ و مفت تقسیم کے لئے [illegible] معہ محصول ڈاک

تمام خط وکتابت بنام } سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب)



Mr. Abdullah Unö Küller.

بسم اللہ الرحمن الرحیم　　　نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

# اشاعت اسلام

## بابت ماہ اکتوبر ۱۹۳۲ء

## مقالات

### دعوتِ عمل

اشاعتِ سابقہ میں مقالات کے تحت ہم نے مشن کے وجود کی اہمیت سیاسی نقطۂ نگاہ سے بیان کی تھی اور واقعات حاضرہ پر اجمالی تبصرہ کرتے ہوئے یہ واضح کر دیا تھا۔ کہ موجودہ دورِ تشتت وتفریق میں اگر کوئی ایسی تدبیر ہو سکتی ہے جو اُمّتِ مرحومہ کے کھوئے ہوئے اقتدار کو واپس لائے۔ تو وہ صرف تبلیغ اسلام ہی ہے لیکن بدقسمتی سے جس مرض کے ازالہ کیلئے یہ دوا تجویز کی گئی تھی اُس نے مسلمانوں کے اجتماعی نظام کو اِس قدر پریشان کر رکھا ہے۔ کہ مرض کو پہچان لینے کے باوجود اُس کے علاج کی کوئی فکر نہیں کرتے ہاں جن افرادِ ملّت کے سینوں میں محبّتِ اسلام کی کچھ تھوڑی بہت تڑپ ابھی تک باقی ہے اُن کا جوشِ عمل ضرور اب بھی شوکتِ اسلامی کا نقشہ پیش کرتا رہتا ہے۔ چنانچہ ووکنگ مسلم مشن کا احیاء وبقاء بھی ایسی ہی ہستیوں کی عزم کوش ساعی کا شرمندۂ احسان ہے مگر اُن کی مجموعی حیثیت ہرگز اس کی متحمل نہیں ہو سکتی کہ تمام ملّت کی فلاح کا بیڑا انکے لیے سر پر رکھ دیا جائے۔ مزید براں سُنّتِ الٰہی بھی یہی ہے۔ کہ اگر تم سب (مل کر) خدا کی مدد کروگے۔ تو وہ تمہاری مدد کرے گا" ورنہ بنی اسرائیل کی طرح قومی اُمور کو کلیتہً افراد کے سپرد کرنیوالی اور اپنے رہنماؤں سے "اذھب انت وربک انا ھھنا قاعدون" کہتے ہوئے ہاتھ پر ہاتھ دھر کر جی چرانے والی قوم بشارتِ الٰہی سے محروم رہجاتی ہے +

پس ہر مسلمان کو چاہئے کہ جس طرح وہ ہر ایسی مخلصانہ صدا پر توجہ سے کان لگانے کیلئے تیار رہے۔ جو موجودہ مشکلات سے ملّتِ اسلامیہ کو مخلصی دلانے کیلئے کسی دردِ دل رکھنے والے مسلمان کے منہ سے نکلتی ہے۔ اسی طرح وہ اُس پر عمل کرنے کی بھی کوشش کرے جبتک ملّت کا ہر ایک فرد اپنے نفس کا جائزہ نہ لیگا کہ ملی آواز پر اُس نے کس حد تک لبیک کہا ہے اور تعمیر قوم میں

اُس نے کسقدر جانی و مالی قربانی سے حصہ لیا ہے۔ تب تک کوئی تجویز کارگر نہیں ہو سکتی۔ اور قومی فلاح کی کوئی صورت نہیں بن سکتی +

تبلیغ اسلام خواہ وہ بالواسطہ ہو یا بلاواسطہ خواہ خود مبلغ بن کر اسمیں حصہ لیا جائے۔ یا کسی تبلیغی ادارہ کی مدد کرتے ہوئے اسمیں تبلیغ کا فرض عمل لایا جائے بہر حال وہ انسان کیلئے دوگونہ فوائد کا پیغام لاتی ہے۔ خدا کی راہ میں جانی و مالی ایثار سے ایک تو خود انسان کے اندر محبت الٰہی کی تڑپ پیدا ہوتی ہے۔ اور یہی ایک مسلم کا منشائے حیات ہے۔ اور دوسرا تمام ملت قعرِ گمنامی سے نکل کر سطوت و شوکت کی بلند سطح پر پہنچ جاتی ہے جس سے انسان کی دنیوی مشکلات کا حل ہو جاتا ہے اور پھر طرفہ یہ کہ تمام فرقہ وارانہ تنازعات کا کلی سے خاتمہ ہو کر قوم میں حقیقی تنظیم کی روح پیدا ہو جاتی ہے۔ پس ان فوائد کے پیشِ نظر اس دورِ انحطاط میں ہم ہر مسلمان کو **دعوتِ عمل** دیتے ہیں کہ وہ خوابِ غفلت سے بیدار ہو کر **تبلیغ اسلام** کیلئے مردِ میدان بنے۔ یا تو خود مبلغ بنے اور یا پھر کسی تبلیغی جماعت کی امداد کرے +

خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ موجودہ دور میں جبکہ ملت اسلامیہ بیشمار فرقوں میں بٹ چکی ہے ایک ایسی تبلیغی جماعت بھی موجود ہے۔ جو فرقہ پرستی کی لعنت سے پاک ہے۔ **ووکنگ مسلم مشن** ایک ایسا رجسٹرڈ شدہ تبلیغی ادارہ ہے۔ جو تمام مسلمانوں کی امانت ہے۔ تمام اسلامی فرقوں سے ایک ایک نمائندہ منتخب کر کے اسکی انتظامیہ کمیٹی بنائی گئی ہے بیس سال سے ممالک غربیہ میں مشن کی تبلیغی کوششیں جاری ہیں اس نے جو خوشگوار نتائج پیدا کئے ہیں وہ ماسوا ان نو مسلمین کے جو آئے دن علم اسلام کے نیچے آنے کا فخر حاصل کرتے رہتے ہیں نصف یورپ کے مذہب سے علانیہ بیزاری کی صورت میں دنیا کے سامنے ہیں۔ نفسیات کے جاننے والے اس بات کا بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں۔ کہ بشپ آف برمنگھم جیسے انسانوں کیلئے بیس سال کے عرصہ کے اندر اندر دو ہزار سال کے مسلمہ عقائد کو ترک کر دینا کسقدر صعب تر چیز ہے۔ پس مشن کی یہ کامیابی اہلِ بصیرت کے سامنے کچھ کم کامیابی نہیں +

مشن کو اس وقت یہ فوری ضرورت پیش آگئی ہے۔ کہ ماڈرنسٹ جماعت یا بالفاظ دیگر نصف یورپ کو اس قدر کثیر تعداد میں اسلامی لٹریچر مفت مہیا کیا جائے۔ جو انکی اس فطری خواہش کی تسکین کر کے انھیں علم اسلام کے نیچے لے آئے۔ جو ان کیلئے غیر فطری عقائد عیسائیت کو ترک کرنے کا باعث بنی ہے۔ اس غرض کیلئے اور پھر بعض دوسری ضروریات کا مقابلہ کرنے کیلئے مشن مسلمانوں سے فوری امداد کا محتاج ہو گیا ہے۔ چنانچہ اسی لئے پچھلی دفعہ ہم نے **ایک لاکھ روپیہ** کی اپیل کی تھی۔ یہ اپیل کسی فرد واحد سے نہ تھی۔ بلکہ چالیس کروڑ مسلمانوں سے تھی۔ پس کیا چالیس کروڑ مسلمانوں میں سے صرف ایک لاکھ بھی ایسے صاحب عزم اور درد دل رکھنے والے مسلمان ہو سکتے ہیں۔ جو ہماری دعوتِ عمل پر لبیک کہیں؟ لہذا جو صاحب بھی اس میں حصہ لینگے۔ اور اسکی کامیابی کیلئے ہمیں اپنے مشورہ سے بہرہ اندوز کرینگے اُن کے نام رقم عطیہ اور مشورہ درج رسالہ کیا جائیگا +

اس اپیل کا مخاطب صرف طبقۂ ذکور ہی نہیں بلکہ مستورات کو بھی اس میں عملی دعوت دی جاتی ہے۔ پس جیں

بھائی تک ہماری آواز پہنچے اس کے ذمہ یہ دوسرا اسلامی فرض عائد ہوتا ہے کہ وہ مستورات کو اسکی طرف متوجہ کرے +

**تعارف** رسالہ ہذا جس صاحب کی تصویر کا حامل ہے انہوں نے حال ہی میں اسلام قبول کیا ہے۔ گذشتہ جولائی کے رسالہ اشاعت اسلام میں اُن کے خط کی نقل درج کی جا چکی ہے۔ جو اُن کے خلوص ایمان کی زبان حال سے شہادت دیتا ہے آپ کا اسلامی نام عبداللہ ایونو کلر ارکھا گیا ہے آپ سویڈن کے باشندے اور رسالہ اسلامک ریویو مجریہ ووکنگ کے خریدار ہیں +

# ایک مفید علم انکشاف

مکرمی خواجہ صاحب!

السلام علیکم۔ یہ چند سطور اگر تو آپکے مذاق کے مطابق ہونگی دوسرے یہ باتیں اہل ہمم کے لئے خضر راہ ہونگی اس لئے میں چاہتا ہوں۔ کہ آپ اسے اپنے صحیفہ میں درج فرمائیں +

میں دُعا کا از حد قائل ہوں۔ اکثر دست بدعا رہتا ہوں۔ اور اپنے متعلقین کیلئے تو بہت ہی دُعائیں کرتا ہوں۔ آج سے تین ماہ پہلے ایک عزیز مہمان کے کہنے پر میں نے پھر کل خاندان کیلئے سموار دُعا کرنی شروع کی۔ چنانچہ تیسری چوتھی رات اچانک میری آنکھ کھل گئی۔ میں نے ایک طرح اپنے میں رُوحانی انتشار کو پایا۔ اور مجھے محسوس ہوا کہ یہ وقت مقبولیت کا ہے میں نوفل کے فکر میں تھا۔ کہ مجھ پر پھر غنودگی طاری ہوگئی۔ کچھ منٹوں کے بعد کشفی حالت پیدا ہوگئی۔ اور اسی صورت میں ذیل کی دُعا میری زبان پر بہ تکرار جاری ہوئی +

"اے خدا میرے خاندان کو مُقتدر کر۔ اے خدا میرے خاندان کے ممبروں کو لوگوں کی نگاہ میں مقتدر کر" کچھ وقت تک یہی دُعا اُسی حالت میں جاری رہی۔ پھر مجھے ہوش آگئی +

الہامی دُعاؤں کے متعلق میرا تجربہ ہے۔ کہ یہ ایک اشارہ ہوتا ہے۔ کہ مانگی ہوئی بات تو مقدر ہو چکی ہے۔ لیکن اُس کا ظہور کسی خاص فعل پر منحصر ہے۔ جو اس شخص نے کرنا ہے۔ اس خیال نے مجھے متامل کردیا۔ صبح ہوگئی۔ تو اچانک مجھے خیال پیدا ہوا۔ کہ اس لفظ کو لُغت میں دیکھوں۔ چنانچہ لُغت دیکھنے سے مجھ پر یہ انکشاف ہوا کہ مُقتدر وہ لوگ کر دیئے جاتے ہیں۔ جن کی راہ میں ایسے امُور عالیہ پیدا ہوں جو استقامت کو چاہتے ہوں۔ اور وہ استقامت کے ساتھ ان امُور کو سرانجام دیں۔ اس مکاشفے کی مُراد یہ تھی۔ کہ جن کے متعلق یہ دُعا کی گئی اُن کی زندگی میں امُور عالیہ تو ضرور پیدا ہونگے۔ اگر اس وقت اُنھوں نے صبر و استقامت سے کام لیا۔ تو صاحب عزت و اقتدار ہو جائینگے۔ خُدا تعالیٰ بیسیوں کو صاحب اقتدار کر دیتا ہے لیکن سنت اس کا یہی ہے۔ ہاں

مجھے یقین دلایا گیا ہے کہ اس خاندان کی اولاد میں خدا تعالیٰ بالیقین امورِ عالیہ پیدا کردیگا۔ اگر انہوں نے ہمت و حوصلہ سے کام لیا۔ تو یقیناً یہ لوگ دنیا میں مقتدر ہو جائینگے۔ اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کو یہ امور نصیب کرے مگر جن نے ایک ادنےٰ سی تحریص پر ڈگمگا جاتا ہو۔ وہ کبھی اس طرف خیال ہی نہ کرے۔ والسلام

مورخہ ۹/۴۴ ۱۲

ہر گدا را بر درت ناز دگر

---

# مسلم مشن ووکنگ (انگلستان) کی خصوصیت اور اس کی تبلیغی جدوجہد

۱۔ مشن دنیائے اسلام کا واحد بین الملّی ادارۂ تبلیغ ہے +

۲۔ کسی خاص فرقہ سے اس کا تعلق نہیں +

۳۔ اس کا انتظام ایک ٹرسٹ (جمیعۃ امناء) کے ہاتھ میں ہے جو تمام اسلامی فرقوں کے چیدہ اشخاص پر مشتمل ہے

۴۔ ٹرسٹ باقاعدہ طور پر گورنمنٹ سے رجسٹرڈ ہے +

۵ مشن کے ماتحت ہر ماہ رسالہ اسلامک ریویو (انگریزی) زیرِ صدارت حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی مبلغ اسلام نکلتا ہے۔ جو ذیل کی خوبیوں کا حامل ہے :۔

(ا) مشرق و مغرب کے مسلم اہل قلم رسالہ کی قلمی معاونت انجام دیتے ہیں +

(ب) غیر مسلم مصنفین نے جو اسلام کی غلط تصویر دنیا کے سامنے پیش کر رکھی ہے اس کا ازالہ کیا جاتا ہے +۔

(ج) اسلام کا صحیح نقشہ دنیا کے سامنے پیش کیا جاتا ہے +

(د) معارفِ قرآن اخلاقی معاشرتی۔ تمدنی اور اقتصادی نقطۂ نگاہ سے بیان کیے جاتے ہیں +

(س) رسالہ انگلستان میں تدوین پانے کی وجہ سے زبان کی غلطیوں سے بالکل پاک ہوتا ہے +

(ص) دیدہ زیب کاغذ اور طباعت کے علاوہ ہر ماہ نو مسلمین کے فوٹو رسالہ کی صوری خوبی کو دوبالا کرتے ہیں

۶۔ ماہوار رسالہ اشاعت اسلام (اردو) نکلتا ہے جس کا بیشتر حصہ اسلامک ریویو انگریزی کا ترجمہ ہوتا ہے حضرت خواجہ صاحب کے مضامین خصوصیت سے اس کی معنوی زینت کا باعث ہوتے ہیں۔ نو مسلمین کے فوٹو بھی دیئے جاتے ہیں +

۷ دونوں رسالے بلادِ عربیہ اور ہند میں غیر مسلم احباب و خواتین کو کثرت سے مفت بھیجے جاتے ہیں +

۸ رسالہ اسلامک ریویو دنیا کی تمام مشہور لائبریریوں کو مفت بھیجا جاتا ہے +

۹ مشن کے ماتحت ایک اسلامی اکاڈیمی قائم ہے۔ جس کا تصنیف کردہ اسلامی لٹریچر مشرق و مغرب کے غیر مسلم حلقوں میں مفت تقسیم کیا جاتا ہے +

۱۰۔ ووکنگ (انگلستان) میں مبلغ بھیجے جاتے ہیں۔ جن کا کام حسب ذیل ہے :۔

(ا) پانچوں وقت مسجد ووکنگ میں نو مسلمین کو نماز پڑھانا اور درسِ قرآن دینا +

(ب) مختلف برطانوی سوسائٹیوں کے جلسوں میں تبلیغی لیکچر کرنا +

(ج) ہر ہفتہ لندن میں نماز جمعہ کے بعد جلسہ کرکے غیر مسلم مدعوئین کو تبلیغ کرنا +

(د) عید میلاد النبی اور دوسری عیدوں کے موقع پر عظیم الشان جلسے منعقد کر کے اسلام پر لیکچر دینا +

(س) امریکہ، افریقہ اور دیگر مغربی ممالک کے غیر مسلموں کو خط و کتابت و ترسیل کتب اسلامی کے ذریعہ تبلیغ کرنا +

"تلک عشرۃ کاملہ"

# انعام یافتگی و مغضوبیت

از قلم حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مبلغ اسلام

قرآن کریم نے سب سے اول انسانی زندگی کے دو بھاری سے بھاری مسائل کو حل کر دیا۔ اولاً ربانی انعام یافتگی کیا ہوتی ہے۔ اس کے حصول کا کیا طریقہ ہے۔ ثانیاً غضب الٰہی سے کیا مراد ہے۔ اور ہم کس طرح اس سے بچ سکتے ہیں۔ سب سے اول تو ہمیں قرآن نے اس راز سے آگاہ کیا۔ کہ خدا کا فضل یا اس کا غضب کسی قومیت اور کسی خاص ملک یا خاندان سے وابستہ نہیں۔ بلکہ ادنےٰ سے لیکر اعلےٰ تک ہر ایک انسان خدا کے فضل اور اسیطرح غضب کا ایک ہی طور پر مورد ہو سکتا ہے۔ فضل و غضب سے مراد یہ نہیں کہ کسی کو کچھ روپیہ ملجائے۔ یا برعکس غضب خدا تعالےٰ اُسے طرح طرح کی تکالیف میں ڈالے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہر ایک کو صحیح راستے کی ہدایت و توفیق اولاً دی جاتی ہے۔ یہی وہ نعمت ہے۔ کہ جس کی نظیر دُنیا میں نہیں۔ اس ہدایت کا قائم رہنا۔ اور ہر وقت اسی کی طرف سے اس کا آنا ہی فضل و انعام ہے۔ بالمقابل اس فضل کے یہ ہوتا ہے۔ کہ خدا تعالےٰ ہدایت اول کے بعد انسان کو کوئی مزید ہدایت نہ دے۔ اور اُسے اپنے حال پر چھوڑ دے ایسا انسان دن بدن اُلٹی راہیں اختیار کرتا ہوا ایک گونگے۔ بہرے یا نابینے کی حالت تک پہنچ جاتا ہے اور اُسے صحیح راستے کی توفیق نہیں ملتی۔ اور اس طرح وہ اپنے اعمال کے نتائج سے تباہی تک پہنچتا ہے۔ اس کا نام غضب الٰہی ہے۔ ان حقائق کو سامنے رکھکر ایک تیسری حقیقت ہمارے سامنے آجاتی ہے۔ کہ غضب و فضل کی یہ دو حالتیں انسان کے اپنے ہی اعمال کا نتیجہ ہیں اس امر کو تو قرآن کریم نے نہایت واضح طور سے کئی مواقعہ پر بیان کیا۔ ان کے بعد ایک چوتھی حقیقت بھی قرآن کریم نے بیان کی۔ وہ یہ ہے۔ کہ خدا کا فضل اس کے غضب پر ہمیشہ سبقت لے جاتا ہے۔ خدا کا غضب تو اسی قدر نازل ہوتا ہے جس قدر کہ ہمارے اعمال ہمیں مستحق ٹھیراتے ہیں۔ اس پر بھی عذاب سے پہلے معافی کا دروازہ کھل جاتا ہے لیکن جب اصلاح کی بجائے معاصی کا نتیجہ تمرد ہوتا ہے۔ تو عذاب کے سوا چارہ نہیں رہتا یعنی فضل الٰہی رُک جاتا ہے لیکن بدی کرتے کرتے انسان جس وقت بھی نیکی کی طرف مائل ہو جائے۔

توخدا کا فضل فی الفور اس کے شامل حال ہو جاتا ہے۔ یعنی عذاب الٰہی کے آنے میں جس قدر ڈھیل سے کام لیا جاتا ہے۔ بالمقابل فضل الٰہی کے ظہور میں وسعت اور جلدی سے کام لیا جاتا ہے۔ یہ وہی حقائق ہیں۔ جو خالق کائنات میں نظر آتے ہیں۔ البتہ ہمیں متنبہ کرنے کیلئے قرآن کریم ہی ایک الہامی کتاب ہے جس نے ان کو واضح طور پر بیان کر دیا۔ میرے نزدیک تو الہام کا یہ ایک بھاری فرض ہے۔ کہ ہمیں کائنات کے خالق اور اس کے حکمران کی راہوں سے اطلاع دے۔ فرمانروا کی حکومت تلے ہم نے رہنا ہے۔ اگر ہم اسکی سُنن سے واقف نہوں۔ تو اس سے بڑھ کر ہماری کیا بدبختی ہے۔ چونکہ یہود انعام و غضب الٰہی کے طریق مبرہن کرنے کی ایک بہترین مثال تھے۔ اسلئے قرآن کریم نے شروع میں اور جابجا اسی قوم کا ذکر کیا ہے +

اب میں سُورۃ بقرہ کو شروع کرتا ہوں جسمیں خصوصاً یہ امور بالتشریح بیان کئے گئے ہیں قرآن کے پڑھنے والے پر فرض ہے۔ کہ وہ ہمیشہ ان حقائق کو اپنے سامنے رکھے۔ وہ یہ سمجھ لے کہ خدائے قرآن اور خدائے کائنات کے یہی راستے ہیں۔ وہ اچھی طرح جان لے۔ کہ جیسی کرنی ویسی بھرنی کا اصُول حاکم فطرت کے سامنے ہے۔ اس نے انسان کو فطرتاً اچھا پیدا کیا۔ مگر اسکی استعداد میں بدی کا ارتکاب کر سکتی ہیں۔ اگر وہ قوانین فطرت پر کاربند نہو۔ تو اس کی مشیت نے پہلے سے ہی ثواب و غضب کو تجویز کر رکھا ہے۔ تو انین علی النتائج پر ہی دُنیا چل رہی ہے۔ چونکہ یہ قوانین اٹل ہیں۔ اور خُدا کے بنائے ہوئے ہیں۔ اس لئے ان کا نام عربی زبان میں تقدیر آیا ہے۔ والّا تقدیر وہ نہیں۔ جو ہم نے سامنے رکھی ہوئی ہے۔ طبعاً بُرے نتائج کے پیدا ہونے پر ہمارا نفس ہمیں ملامت کرتا ہے۔ مگر ہم نفس لوّامہ کی اس آواز کو یہ سمجھ کر دبا دیتے ہیں کہ ہماری قسمت میں ایسا ہی لکھا تھا۔ میں پھر کہتا ہوں۔ کہ اگر ہم ان حقائق صادقہ کو آٹھوں پہر اپنے سامنے رکھیں۔ تو نہ صرف قرآن کریم کا بہت سا حصّہ ہمیں سمجھ آ جاتا ہے۔ بلکہ زندگی کے بہت سے لاینحل مراحل بھی طے ہو جاتے ہیں۔ اور ہم بہت سے بر امور سے بچ جاتے ہیں۔ نتائج کے اٹل (تقدیر) ہونے پر یقین رکھنا ہی کامیابی اور راحت کی کنجی ہے۔ اسلئے سُورۃ البقرہ کے شروع میں ہی قرآن کریم نے جہاں کامیابی کے چھ اصُول بتائے ہیں۔

وہاں آخری اصول " و بالآخرۃ ھم یوقنون " بتایا ہے +

## ربانی الہام بہترین الہام الٰہی ہے

مذکورہ بالا امور سے یہ تو ظاہر ہو گیا۔ کہ ہمیں اگر کسی چیز کی ضرورت ہے۔ تو صحیح راستہ پر چلنے کیلئے ہدایت کی ضرورت ہے۔ اگر یہ میسر آجائے۔ تو کوئی دینی دُنیوی راحت ایسی نہ ہوگی۔ جو ایسی ہدایت پر چلنے والے کے شامل حال نہو۔ چونکہ یہ ہدایت الہام ربانی کے ذریعے آتی ہے اسلئے اس کا ہمارے لئے ایک بہترین نعمت الٰہی ہونا ظاہر ہے۔ لیکن بدقسمتی سے الہام الٰہی عام حالات میں نہ صرف مفقود ہی ہو رہا ہے۔ بلکہ اس کے وجود تک سے بھی انکار ہو چکا ہے لیکن اس کی ضرورت اور اہمیت سے تو کسی کو انکار نہیں ہو سکتا۔ اس وقت علمی طبقے نے نہ صرف خالق کائنات کو ہی تسلیم کر لیا۔ بلکہ یہ بھی مان لیا۔ کہ اس کی راہوں کے صحیح طور پر دریافت ہونے اور اُن پر چلنے سے ہی ہر قسم کی فلاحِ انسانی وابستہ ہے۔ چنانچہ علمی اکتشافات اور اس میدان میں موجودہ جدوجہد کی وجہ بھی یہی ہے۔ لیکن اگر علمی طبقے نے اس کے وجود سے انکار کیا۔ تو صرف اس لئے کہ اس کا وجود کہیں نظر نہ آیا۔ اور جو الہامی کتابیں تسلیم ہو چکی ہیں۔ اُن میں بھی اکثر اہل علم کے نزدیک اس قابل بھی نہیں کہ انھیں خالق کائنات کی طرف منسوب کیا جائے۔ اب دوسری طرف کُل قدیمی نوشتہ جات الہام کے وجود پر شہادت دیتے ہیں۔ توریت اور قرآن کریم (سُورۂ بقرہ) سے کچھ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا خُدا تعالیٰ رات دن موسیٰ کی قوم سے گفتگو کیا کرتا تھا۔ اب چونکہ جدید علمی طبقے نے یہ ربانی رنگ نہیں دیکھا۔ اس لئے بائبل کو اور اُس کے ساتھ قرآن کو بھی قصے کہانیاں سمجھتے ہیں لیکن سوال یہ ہے۔ کہ کیا ان لوگوں نے اُن امور کو بھی اپنے اندر پیدا کیا جو الہام پانے کے مناسب حال تھے۔ وہ کونسا امر کائنات میں ہے۔ جس کی دریافت کسی کوشش کو نہیں چاہتی۔ ان علمی اکتشافات کیلئے جس انہماک کی ضرورت ہے۔ کیا اس کا عشرِ عشیر بھی الہام کی جستجو میں خرچ ہوتا ہے۔ دیکھ لیا جائے۔ کہ موجودہ علمی انہماک نے کس قدر اعلیٰ الوری نتائج پیدا کیئے۔ علمی صداقتوں نے تو نہ صرف کلیسیا کی ہی کایا پلٹ دی۔ بلکہ بقولِ بشپ رپن کلیسیا متمنّی ہے۔ کہ سائنس کی سرگرم کوششیں دس سال کیلئے بند ہو جائیں۔

سائنس اور الہام دونوں بہن بھائی ہیں۔ دونوں باتیں امورِ مخفیہ پر روشنی ڈالتی ہیں۔ تم ایک مثال کیلئے قدیمی نوشتہ جات کو ایک تاریخ کے رنگ میں دیکھو۔ موسوی زمانے کے اسرائیلی گو ضرورت پر خدا کی طرف متوجّہ ہوتے تھے لیکن وہ عموماً جنابِ موسیٰؑ سے ربّانی ہدایت کیلئے درخواست کرتے تھے۔ کیا اس قسم کی طلب آج علمی طبقے میں ہے یا پھر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا زمانہ اگر دیکھا جائے۔ تو الہامی بارش نے ایک برسات کا رنگ اختیار کر لیا۔ یوں تو ہر ایک نبی کا زمانہ ہی ایک طرح ربّانی الہام کا موسم ہوتا ہے۔ لیکن اس تڑپ اور تلاش کو دیکھا جائے جو حضرت ختمُ المرسلین کے صحابۂ کرامؓ میں الہامِ الٰہی کے متعلّق تھی۔ وہ تو الہام کیلئے ہی جیتے تھے۔ کس بےچینی کے ساتھ اس بات کے منتظر رہتے تھے۔ کہ خدا کی طرف سے تازہ پیغام کیا آیا ہے۔ وہ اس امر کیلئے دیوانہ وار آنحضرت صلعم کے پاس جاتے تھے آخر کار برکاتِ سماوی اُن کے بھی شاملِ حال ہوگئیں۔ اور آیندہ صدیوں تک بھی نظر آئیں حتےٰ کہ مصلحتِ خداوندی نے یہ ضروری سمجھا۔ کہ ہر صدی کے شروع میں کوئی **مُجدّد** مبعوث ہو۔ وہ کوئی نیا مذہب نہیں لاتا۔ بلکہ اس کا ایک بڑا کام یہ ہوتا ہے۔ کہ مکالمۂ الٰہیہ کی روایات اس کے وجود سے قائم رہیں۔ اور اس کی صحبت کی طفیل یہ رنگ اور مسلمانوں میں بھی آ جائے لیکن یہ یاد رہے۔ کہ خدا کسی کا ساجھی نہیں۔ اُسکی جناب میں ہندو مسلم سب برابر ہیں۔ اس نے خود فرمایا ہے :- وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا۔ (جو ہمارے معاملے میں کوشش کرتے ہیں ہم اُنھیں اپنا راستہ بتاتے ہیں) یہ راستہ سب کیلئے کھلا ہے۔ لیکن مسلمان گو معدودے چند ہی ہیں۔ ایمان پاکر الہام پانے کی کوشش کرتے ہیں باقی غیر مسلم دُنیا میں کہاں ایسی کوشش کرنے والے ہیں۔ جب ہر ایک امر میں سُنّت اللہ یہی ہے۔ کہ کھٹکھٹانے کے بعد ہی کسی پر کوئی دروازہ کھولتا ہے۔ تو کیوں امورِ الہام میں مستثنےٰ ہو۔ علمی طبقہ انکارِ الہام میں اُس وقت حق بجانب ہوتا۔ جب وہ اس کوشش میں ناکام رہتے۔

اِسی ضمن میں ایک اور امر بھی قابلِ غور ہے۔ ہر ایک بات کے حصول کے لئے ایک نہ ایک راستہ مقرر ہے۔ اب خود اہلِ علم غور کرلیں۔ کہ جب الہام کیلئے بھی کوئی راستہ مقرر ہے

تو وہ کب اس پر چلتے ہیں - وہ راستہ قرآن کریم میں ہے - اور وہ ایسا ہے - کہ جس پر کسی اہل علم کو اعتراض نہیں ہو سکتا - اس کے متبرّ خط و حال تین ہیں! **اول** - اعمال حسنہ **دوئم** - دوسروں کی ایذا رسانی سے بچنا - اور اس کے لئے خدا کی راہوں کو جن کا بہترین مظہر صحیفۂ قدرت ہے - دریافت کرتا - اور ان پر چلنا - **سوم** - پیرتق امور کے لئے خوض و فکر کرنا - جسے اصطلاح مذہب میں ذکر و فکر کہتے ہیں - اب کوئی مسلمان ہو یا نہ ہو اس پر عمل کر کے دیکھ لے - خدا تعالے نے الہام کے ثبوت میں ایک فاسق اور فاجر کو بھی ایک آدھ الہام سے محروم نہیں رکھا - کیونکہ سچی خوابیں الہام کی پہلی منزل ہیں - اب صرف ایک بات رہجاتی ہے - کہ آیا صاحبِ الہام ہونے کی بھی ضرورت ہے یا نہیں ہم آئے دن ایک نہ ایک مصیبت میں ہوتے ہیں - مشکلات کے وقت ہمیں صحیح راستہ نظر نہیں آتا - یہ وہی وقت ہے - جب ہمیں خدا کی طرف سے کسی روشنی کی ضرورت ہوتی ہے - مکالمۂ الہیّہ نہ صرف ان مشکلات کے حل کیلئے ہوتا ہے - بلکہ اس کے طفیل انسان ہر ایک مشکل کا مقابلہ کر سکتا ہے - وہ ہر قسم کی انسانی کمزوریوں پر غالب آکر راحت کی زندگی بسر کرتا ہے - مٹھی بھر آدمی ہزاروں کا مقابلہ کر لیتے ہیں - کیونکہ صحابہ کرام اور ان کے تابعین ایک تھوڑی سی تعداد میں دشمن کے جم غفیر پر غالب آجاتے تھے - ایک تو انھیں اپنی کامیابی اور نصرت کی بسا اوقات پہلے سے ہی بشارت ملجاتی تھی - جسے قرآنی اصطلاح میں سکینت کہا گیا ہے - دوسرا وہ لاکھ زندگی پر ایک شہادت کو ترجیح دیتے تھے - پھر جب اس دل گردہ کے آدمی میدان جنگ میں آاتریں - اور ان کے مقابل دس گنا بھی ایسی جماعت ہو - جو نتائج کے متعلق خوف و خطر میں ہو - تو کیوں اول الذکر اپنے دشمنوں پر غالب نہ آجائیں - یہ تو ایک جنگ کا نمونہ ہے لیکن انسانی زندگی کے ہزاروں مراحل ہوتے ہیں - جو اس قسم کی مشکلات سے خالی نہیں ہوتے لیکن ایک ملہم ربانی ہر ایک کام میں کامل اطمینان کے ساتھ ہاتھ ڈالتا ہے (ولا خوف علیھم ولا ھم یحزنون) +

---

# پرستش کا اسلامی تخیل

بقلم مسٹر کے کیو ڈ اس

پرستش کے اسلامی تخیل کو اُن تخیلات سے مخلوط نہیں کرنا چاہئے۔ جو پرستش کے متعلق دیگر مذاہب میں پائے جاتے ہیں۔ اللہ، جو قرآن کا خدا ہے، وہ نہ تو عبادت کا خواہاں ہے اور نہ تعریف یا شکرگزاری کا طلبگار ہے (قرآن کریم سورت ۱۷: آیت ۱۵) اگر ہم اسکی عبادت کرتے ہیں تو ہمیں ہمارا اپنا ہی بھلا ہے (۱۷: ۷) یہ قول ممکن ہے۔ کہ ایک منکرِ خدا کے نزدیک قرآن کی طرف سے محض دعویٰ ہی معلوم ہو، لیکن اگر وہ اس شخص کی دماغی کیفیت کا مطالعہ کرے جو کسی کو محبوب رکھتا ہے۔ تو اُسے اس محبت کا نتیجہ یہ نظر آتا ہے۔ کہ محبت کرنیوالا اپنے محبوب میں جس بات کو اچھی یا پسندیدہ سمجھتا ہے۔ اُسے اختیار کر لیتا ہے۔ اگر ہم اپنا اخلاقی ضابطۂ عمل اور وہ علم جو رکھتے ہیں۔ ان دونوں کا مطالعہ کریں۔ تو ہمیں معلوم ہوگا۔ کہ ہم ان کو لے کر پیدا نہیں ہوئے (۱۶: ۷۸) بلکہ ہم نے دوسروں سے بطرز تقلید حاصل کیا ہے وہ ہمیں اچھے معلوم ہوئے۔ اور اس لئے ہم نے اُنھیں اختیار کر لیا۔ تب ہم نے اُنھیں پیار کرنا شروع کیا۔ بعد ازاں پرستش شروع کی۔ اور پھر محبت بھی جبکہ ہم محبوب کی پرستش کرنے لگیں اپنے مرتبۂ کمال کو پہنچ جاتی ہے +

اگر اچھے شہری کیلئے کیریکٹر کا ہونا پہلی شرط ہے تو ہمیں کیریکٹر بنانے کے لئے دو چیزوں کی اشد ضرورت ہے پہلے تو ہمیں یہ معلوم ہونا چاہئے کہ حقیقی پرستش یہ ہے۔ کہ ہم اپنے معبود کے طریقوں کی نقل کریں۔ اور دوسرے یہ کہ ہمارے معبود میں وہ صفات ہونی ضروری ہیں جن کی بدولت عمدہ کیریکٹر بن سکے +

واضح ہو کہ جو شئے محض ہمارے حواس کو خوش کرتی ہے، وہ حقیقی اخلاق کی تحریک نہیں کر سکتی۔ جمالیاتی ذوق ایسی اشیاء کو پسند کر سکتا ہے لیکن یہ چیزیں کیریکٹر نہیں بنا سکتیں۔ وہ شئے روح ہے نہ کہ جسم جسے اس بلندی کی ضرورت ہے۔ جو غور و فکر سے حاصل ہوتی ہے۔ پس جو شئے ہمیں حقیقی

غور و فکر سے روکتی ہے ۔ اُسے ہماری عبادت سے خارج ہو جانا چاہئیے ۔ یہی وجہ ہے کہ تمام اسلامی مساجد زینت سے پاک ہوتی ہیں ۔ وہ تو خُدا کے گھر یعنی مکہ معظمہ کے طرز پر بنی ہوتی ہیں چار سادہ دیواریں (خروج ۲۰ : ۲۴) اور ایک بغیر تراشا پتھر بطور سنگ بنیاد کے (خروج ۲۰ : ۲۶) اور اسی لئے اسلامی عبادت میں موسیقی اور گانا یا خوشبو وغیرہ یہ باتیں نہیں ہوتیں ۔ بیشک ان باتوں سے دماغ کو ایک قسم کی مسرت ضرور حاصل ہوتی ہے لیکن وہ رُوح کو نشہ میں مُبتلا کر دیتی ہیں ۔ علاوہ بریں جب کبھی ہم ایسی جگہ جاتے ہیں جہاں موسیقی ہو یا کوئی عمدہ منظر ہو تو ہمیں اسی قسم کی لذّت محسُوس ہوتی ہے ۔ ممکن ہے ان چیزوں سے غور و فکر میں کچھ امداد مل سکے لیکن یہ چیزیں ہمیں گمراہ بھی کر دیتی ہیں ۔ لُطف تو اسی میں ہے کہ ہم اپنی رُوح کی موسیقی سُنیں ۔ اور اپنے اندر وہ مسرت پیدا کریں جو ابتداءً اس مسرت سے مشابہ ہوتی ہے ۔ جو موسیقی کے آلات سے حاصل ہوتی ہے ۔ لیکن ساتھ ہی ہمیں اس مسرت سے بلند تر پرواز کرنی چاہئیے ۔ تاکہ ہم کسی مغالطہ میں نہ پڑیں ہمیں لازم ہے ۔ کہ ہماری عبادت ان تمام لوازمات سے پاک ہو جو دوسرے مذاہب میں محبُوب سمجھی جاتی ہیں ۔ ہماری عبادت میں خالص مراقبہ ہونا چاہئیے ۔

ہمیں تلاوت اور جسمانی حرکات کی بھی ایک حد تک ضرورت ہے ۔ پہلی بات مراقبہ کو مدد پہنچانے کیلئے اور دوسری بات یکسانیت کو دُور کرنے کے لئے ۔ علاوہ بریں مراقبہ کیلئے مختلف جسمانی اوضاع مختلف آدمیوں کو مفید ہوتے ہیں ۔ لیکن عبادت میں حرکات کا منشاء یہ ہونا چاہئیے ۔ کہ خُدا کی عزّت اور بڑائی کا اظہار ہو ۔ اور تلاوت میں خُدا کی ان صفات کا ذکر ہونا چاہئیے جن کو ہم اپنے اندر پیدا کرنا چاہتے ہیں ۔ ہم کو اپنے معبُود کی خوبیوں کا تصوّر کرنا چاہئیے ۔ تاکہ افعال کیلئے تحریک حاصل ہو سکے ۔

لیکن خُدا وراءُ الکائنات ہے ۔ اور ہمارے حواس کی دسترس سے بالاتر ہے (۶ : ۱۰۴) یہ کہنا مُہمل ہے ۔ کہ وہ معلوم ہو سکتا ہے ۔ لیکن اس کا بھی انکار نہیں ہو سکتا ہے ۔ کہ ہم اس کی ہستی کا بذریعہ اس کی بعض تجلیات کے احساس کرتے ہیں ۔ اگرچہ بہت سے بُدھ ملحدانہ میلان ظاہر کرتے ہیں ۔ لیکن واضح ہو ۔ کہ مہاتما بُدھ قطرت میں ادراک یہ حرم اور

فیاضی پر اعتقاد رکھتے تھے۔ پس اگر ذہنیت کی حالت یہ ہو تو پھر ہم ذات مدرک کے وجود سے کس طرح انکار کر سکتے ہیں؟ خدا کا کوئی نہ کوئی تصور، ہمارے مراقبہ کیلئے ضروری ہے۔ ادعائی الہیات سے تو ہمیں کوئی سروکار نہیں۔ کیونکہ فطرت بذات خود، اپنے صانع پر بہترین دلیل ہے۔ اگر کائنات بہترین تہذیب کی حامل ہے۔ اور اس ذات کی کاریگری ہے جو بہترین صفات رکھتی ہے۔ تو ہمیں اپنے معبود کا پتہ فطری الہیات کی مدد سے لگانا چاہئے۔ یہ بہت مشکل کام ہے۔ اور غلط اصولوں پر چل کر ممکن ہے۔ کہ ہم غلط نتائج پر پہنچ جائیں۔ پس قرآن کا نازل کرنے والا کس قدر مہربان ہے۔ جس نے ہمیں اس تکلیف سے بچا لیا۔ کہ ہم فطرت کے صفحات کا جانسوزی سے مطالعہ کریں۔ اگر کائنات اپنے صانع کی بعض صفات کی طرف اشارہ کرتی ہے، تو وہ وہی ہیں جو قرآن نے اللہ کے متعلق بیان کئے ہیں۔ کتب مقدس نے تمام صفات کا تذکرہ نہیں کیا ہے۔ بلکہ صرف اُن اسمائے حسنہ کا جو ہماری سمجھ میں آسکتے ہیں۔ اور جن کی ہم تقلید کر سکتے ہیں۔ اگر نبی کریمؐ نے ہمارے مذہب کو صرف اس فقرہ میں بند کر دیا۔ کہ "اپنے اندر الٰہی اخلاق پیدا کرو" تو یہ بات قرآن ہی نے بتائی ہے۔ اس کتاب نے ہمیں خدا کی سو صفات کا علم عطا کیا ہے۔ اور قرآنی اصطلاح میں عبادت کے معنے یہ ہیں۔ کہ ہم اپنے اندر، ان اسماء کے تصور کی بدولت الٰہی کا رنگ پیدا کر لیں۔ پس اگر ہم خدا کی تمجید کرتے ہیں (۷ : ۱۸۰) جبکہ قرآن کا خدا کہتا ہے۔ کہ مجھے کسی کی عبادت کی احتیاج نہیں (۳۱ : ۱۲) تو ہم دراصل اس آیندہ نفس کی تمجید کرتے ہیں جو ہمارے اندر سے ظاہر ہو گا۔ اور مذکورہ بالا صفات سے موصوف ہو گا۔ نمازوں میں بعض اسمائے مقدسہ کا ورد کرنے کا مطلب یہ ہے۔ کہ ہم اپنے سامنے وہ سانچے رکھیں جنمیں ہمیں اپنے کیریکٹر کو ڈھالنا چاہئے۔ جب کہ ستاس ہمارے اندر ہی موجود ہے۔ تو پھر کسی آنیوالے مسیح کا کیوں انتظار کریں؟ ہم سب بالقوت مسیحؑ اور کرشنؑ اور رامچندرؑ ہیں۔ ہمارا فرض یہ ہے۔ کہ ہم اُن قوتوں کو بروئے کار لائیں۔ یہ استعدادیں یا تو ہماری حیات ارضی میں ظاہر ہو سکتی ہیں یا بعد وفات۔ ہمارے مقدس نبی صلعم نے ہمیں یقین دلایا ہے۔ کہ جب ہم خدا کی غیر مشروط اطاعت کرینگے۔ تو وہ ہمارا ہاتھ اور عضو بن جائیگا +

مجھے تعجب ہے۔ کہ لوگ جن کے دماغ دنیا وی ہیں۔ وہ ایسے مذہب کو تسلیم کیوں نہیں کرتے ؟ ہم انھیں کسی جامد معبود کی پرستش کی تلقین نہیں کرتے۔ بلکہ ہم تو یہ کہتے ہیں۔ کہ وہ عبادت کر کے اپنے اندر صفات آلہیہ پیدا کر لیں۔ اس سے میری مراد ہے اپنے اندر بہترین اخلاق پیدا کر لینا۔ اور یہ بات ان اسمائے حسنہ کے مطالعہ سے واضح ہوسکتی ہے۔ قرآنی الفاظ میں میں ان سے پوچھونگا۔ کہ انھیں کیا نقصان پہنچتا۔ اگر وہ اللہ یا یوم آخرت پر ایمان لاتے۔ اور خدا نے جو انھیں دیا ہے انہیں سے خرچ کرتے" ؟ اگر قرآن میں عبادت کا مفہوم یہ ہو۔ کہ ان ناموں کی ضروریات کو پورا کیا جائے۔ ہمیں بحیثیت اچھے شہری کے عمدہ طریق پر برتاؤ کرنا چاہئے۔ اور زندگی میں بعض عمدہ اصولوں پر عمل کرنا ضروری ہے۔ اور مذکورہ بالا اسماء کی راہوں پر جو اخلاق بنائے گئے ہیں۔ ان سے بہتر کا تصور ممکن نہیں ہے تمام اہل مذاہب ایک ہی خدا میں اعتقاد رکھتے ہیں۔ لیکن اس کے تصور کے لحاظ سے ہمارے اندر اختلافات پائے جاتے ہیں۔ اور دنیا کے مذہب میں جو کچھ اختلاف ہے۔ وہ اسی کی وجہ سے ہے۔ اسی وجہ سے مختلف مذاہب پیدا ہوئے۔ اور بقول نبی کریم صلعم اسی لئے بہت سی مشکلات پیدا ہو گئیں۔ ہم اپنے کلمۂ طیبہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ میں اس مخصوص تخیل کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ جو ہمیں آنحضرت صلعم کی وساطت سے پہنچا ہے۔ وہ پیغام ہمیں قرآن کی صورت میں عطا ہوا ہے۔ اور یہ کتاب در اصل ان اسماء کی تفسیر ہے۔ پس اس کتاب مقدس کو ہم سات حصوں میں تقسیم کر سکتے ہیں :-

(۱) اللہ تعالیٰ تو قرآن میں مرکزی حیثیت رکھتا ہے +

(۲) **اللہ کے ایک سو صفات حسنہ۔**

(۳) **نیکیاں اور گناہ** - اول الذکر تو ان اسماء کا سایہ ہیں جو ہمارے افعال سے سرزد ہوتے ہیں۔ اور آخر الذکر وہ ہیں جو اسماء آلہیہ کی تقدیس کو باطل کرنے کا نتیجہ ہیں +

(۴) **قوانین قرآنی** - جو مذکورہ بالا نیکیوں کو نشوونما دیتے ہیں۔ دوسرے لفظوں میں وہ ہمیں اسمائے آلہیہ کو افعال کی شکل دینے میں مدد کرتے ہیں +

(۵) جنّت اور دوزخ ۔ جنّت ان لوگوں کا ٹھکانا ہے ۔جو اپنے آپ کو صفاتِ آلٰہیہ سے متصف کر لیتے ہیں ۔ اور دوزخ اُن کی جگہ ہے ۔جو ان اسمائے کے برعکس صفات سے متصف ہوتے ہیں +

(۶) بعض مظاہر فطرت کی طرف اشارہ ۔ تاکہ بعض اسماء کا مطلب سمجھ میں آسکے جیسا کہ رحمٰن اور رحیم کے متعلق ہم قرآن شریف میں پڑھتے ہیں (۲ : ۱۶۳ و ۱۶۴)

(۷) اس کتاب میں بعض اشخاص کا ذکر ہے ۔جن میں سے بعض نیک اور بعض بدگزرے ہیں۔ اور یہ تقسیم بھی ان اسماء کی وجہ سے ہے +

جیسا کہ میں نے پہلے بیان کیا "اللہ" معبود کا اصلی نام ہے ۔لیکن اسمائے معرفہ جیسا کہ صرفی اور نحوی لوگ جانتے ہیں، بے معنی ہوتے ہیں ۔ ہاں وہ کسی شخص موسومہ کے بعض خصائص کو ضرور ظاہر کرتے ہیں ۔ اسی طرح یہ سو صفاتی نام ہمیں اللہ کی مختلف صفات سے آگاہ کرتے ہیں ۔ اور اسی لئے قرآن میں اُن کو "اسماءُ الحسنہ" یعنی عمدہ نام کہا گیا ہے (۷ : ۱۸۰ و ۱۷ : ۱۱۰ و ۲۰ : ۸) +

# جنگ اُحد

(جناب نواب وحید احمد خان صاحب کے قلم سے)

اُحد کی جنگ سن ہجری کے تیسرے سال ہوئی ۔ یہ ایک نہایت مشہور جنگ ہے نہ صرف فوجی نقطۂ نگاہ سے اور نہ ہی نتیجہ کے لحاظ سے بلکہ اس کی شہرت اس لحاظ سے بہت زیادہ ہے، کہ اس جنگ میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے اخلاقِ فاضلہ کے بعض وہ وہ خصائص نمایاں ہو گئے ۔جن پر آپ کے معاند ناقدین نے خواہ مخواہ پردہ ڈالنے کی کوشش کی ہے یعنے آپ کا طبعی حلم اور نسلِ انسانی کے ساتھ گہری محبت کا نمونہ اس جنگ میں نمایاں طور پر نظر آتا ہے ۔ ہجرت سے پہلے مکّی زندگی میں نہایت تاریک اور مہیب نقشہ نظر آتا تھا ۔ دس سال پہلے تمام کائنات پر ظلمت اور تاریکی کا دَور دورہ تھا ۔ فسق و فجور اور ظلم و ستم

کے بادل ہر طرف چھائے ہُوئے تھے۔ اور ظلمت کا نہایت موٹا پردہ دُنیا پر پڑا ہُوا تھا۔ اُس شخص کیلئے جو رُوحانیت کا سفر طے کر کے منازل سلوک پر پہنچنے کا متمنی ہو۔ یہ ناممکن امر تھا۔ کہ وہ اپنا راستہ صفائی سے ساتھ پا سکے تمام سابقہ ہدایات یا تو صفحہ ہستی سے بالکل مفقود ہو چکی تھیں۔ اور یا اس قدر تبدیلی اُن میں پیدا ہو گئی تھی۔ کہ اُن کی اصل خُوبیاں بالکل زائل ہو چکی تھیں۔ نسلِ انسانی کو اُس کے حقیقی نصب العین کی طرف لے جانے اور رہبری کرنے والی کوئی چیز نہ تھی۔ جہالت اس درجہ غالب تھی۔ کہ انسان کے بہترین احساسات کا نام و نشان مٹ چکا تھا۔ ہر قسم کا تنزل انسانی زندگی کے ہر پہلو میں جاری و ساری تھا۔ رُوحانی تعلیمات مٹ چکی تھیں۔ اخلاقی قوانین فراموش ہو چکے تھے۔ اور مجلسی رسوم و رواجات صرف انسان کی بیمانہ خواہشات کو پُورا کرنے کیلئے باقی رہ گئے تھے۔

یہ حالت تھی جب دُنیا کو اُس کی طویل خوابِ خرگوش سے بیدار کرنے کیلئے صحرائے عرب سے ایک آواز اُٹھی۔ لیکن اُس حیات افروز آواز کا خیر مقدم کرنے کے بجائے ہر قسم کی رکاوٹیں اُس کے رستہ میں پیدا کی گئیں۔ اور اُسے دبانے کی پُوری کوشش کی گئی۔ اوّل اوّل اُسے ایک مجنُون کی آواز قرار دیکر تمسخر و استہزاء سے کام لیا گیا۔ اور ایسی لاپروائی کا سلُوک اس کے ساتھ روا رکھا گیا۔ کہ جیسے ایک لق و دق صحرا میں ایک کمزور سی آواز پیدا ہو کر رہ جائے۔ لیکن جب ان حد درجہ کے جاہل لوگوں کے تمسخر و استہزا طعن و تشنیع اور بدگوئی نے کوئی اثر پیدا نہ کیا۔ اور پُوری ہمّت کے ساتھ اُسے برداشت کر لیا گیا۔ تو عرب کے ان بُت پرستوں نے اس نظام ہی کو تباہ و برباد کر دینے کا عزم بالجزم کر لیا۔ جو صحت افزا اور خوشگوار تاثرات کو پیدا کرنے کا ذمہ دار تھا۔ مُصلحین کی اس نئے عقیدت اور چھوٹی سی جمعیت کو ایسے دل دوز اور ہولناک مظالم کا تختۂ مشق بنایا گیا جن کی صُورت مادرِ گیتی نے کبھی خواب میں بھی نہ دیکھی تھی۔ داعیانِ صلح و امن کو اپنے گھروں سے مفلس و قلاش بنا کر جبراً نکال دیا گیا۔ اُن کے مال و متاع کو ضبط کر لیا گیا۔ اُن کی بیویوں اور بچوں کو ذبح کر دیا گیا اور فاقوں مرنے کے لئے چھوڑ دیا گیا۔ حامیانِ صداقت کو عرب جیسے منطقہ حارہ کی جلتی ہُوئی ریت پر لٹایا گیا۔ بھاری اور جلتے ہُوئے پتھر اُن کی پُشت پر

رکھ دیئے گئے۔ لیکن ان تمام وحشیانہ سفاکیوں اور بہیمانہ مظالم کو اُنھوں نے نہایت دلیری اور تحمل کے ساتھ برداشت کیا۔ اُن کے صبر و تحمل نے مظالم برپا کرنیوالوں کی آتش غضب کو اور زیادہ بھڑکایا۔ اُن کی ننگی اور برہنہ پیٹھوں پر جو پہلے ہی گرم پتھروں سے جل چکی تھیں، بید پر بید لگائے گئے۔ حتّٰے کہ خون ایک اُبلتے ہوئے چشمہ کی طرح بہہ نکلا۔ اور ان کے کپڑوں کو تربتر کر دیا۔ کس قدر غریب اور سعید رُوحیں ان ناشنیدہ مظالم کی نذر ہو گئیں۔" اس کا حال صرف اسی پاک ذات کو معلوم ہے۔ جہان کے ریکارڈ کو اس دن کیلئے محفوظ کئے ہوئے ہے۔ جب زمین اپنے مُردوں کو نکال باہر پھینکیگی"+

لیکن یہ تمام وحشیانہ مظالم دعوت حق کے اُن مخلص مُویدین کی چھوٹی سی جمعیت کو کچلنے میں ناکام ثابت ہوئے نہیں بلکہ اُن کی تعداد بسُرعت بڑھتی چلی گئی۔ اگرچہ اُنھیں گھروں سے نکال دیا گیا تھا لیکن اپنی جائے پناہ (یعنے مہمان نواز مدینہ) میں انھوں نے نئے لوگوں کو داخل اسلام کر لیا +

ایسی حالت میں یہ دُشمنان صداقت کس طرح خاموش بیٹھ سکتے۔ اور اس مقصد کو کامیاب ہوتے دیکھ سکتے تھے جس کو اُنھوں نے ابتداہی میں دبا دینے کی کوشش کی تھی۔ اُن کا جوش غضب دُگنا ہو گیا۔ اور اُس نُور کو جو مدینہ کے مُقدس شہر میں ٹمٹما رہا تھا ہمیشہ کیلئے گُل کر دینے کی اُنھوں نے ٹھان لی۔ ڈیڑھ دو سال قبل وہ ان ہی مُسلمانوں کے ہاتھوں سے شکست کھا چکے تھے۔ جن کو ٹھٹھا اور مخول کرتے گالیاں دیتے اور دُکھ اور اذیتیں پہنچاتے تھے۔ اسلئے اُنھوں نے اب اپنی بہت بڑی جمعیت اکٹھی کی۔ اور اُن لوگوں کو جن کا جُرم محض یہ تھا کہ وہ اُن سے مختلف عقیدہ رکھتے تھے نیست و نابود کرنے کیلئے اُن پر چڑھائی کی۔ امن پسند مُصلحین کے گروہ نے گھروں کے اندر بھیڑوں اور بکریوں کی طرح ذبح ہونے کے بجائے میدان جنگ میں باعزت موت کو ترجیح دی۔ اور دشمن کی غیر معمولی قوت اور تعداد کے مقابلہ میں حفاظت خود اختیاری کیلئے نکل کھڑے ہوئے +

یہ ایک نہایت ہولناک دن تھا۔ جہالت کی فوجوں اور ظلمت کی سیاہی نے اس روشنی کو گُل کر دینے کا ایکا کر لیا۔ جو اس وقت تک گھٹا ٹوپ بادلوں کے اندر صرف ایک شعاع کا کام دے

رہی تھی۔ شجر و حجر کے پجاریوں نے توحید الٰہی کو ماننے والی چھوٹی سی جمعیت کا نام و نشان تک مٹا دینے کا حلف اُٹھایا۔ وہ وحشی انسان جو مکہ کے غریب اور نہتے مُسلمانوں پر ظلم و ستم کرنے میں مسرت حاصل کر چکے تھے۔ اب اپنی فوجوں کی اعدادی قوت کی وجہ سے اور زیادہ دلیر ہو گئے۔ اور اس صُلح و امن اور محبت و رحم کے نئے مذہب پر آخری اور فیصلہ کُن وار کرنے کیلئے مُضطرب ہو رہے تھے۔ جنگ شروع ہُوئی جس میں متبعین ضلالت کا جوش غضب ایک اور صرف ایک ہی مقصد کو اپنے سامنے رکھے ہُوئے تھا۔ اور وہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی ذات پاک تھی۔ جن کی جان لیتا اگر ان کا واحد مقصد نہیں تو کم از کم اوّلین مُدّعا تھا۔ تیروں کی بوچھاڑ آپؐ پر کی گئی ہزار ہا نیزے آپؐ کی طرف لپکے سینکڑوں تلواریں آپؐ کے جسم مُطہر کے گرد چمکیں اور بیشمار پتھر آپؐ پر پھینکے گئے نتیجہ یہ ہُوا کہ آپؐ زخمی ہو گئے۔ ایک دانت شہید ہو گیا اور آپؐ بیہوش ہو کر گر پڑے لیکن جب ہوش آیا تو آپؐ نے دیکھا کہ جنگ کی آگ پُورے زور سے مشتعل ہے۔ اور آپؐ کے مخلص متبعین اِردگرد کھڑے ہیں۔ تاکہ اس پاک انسانؐ کی جان کو بچالیں جسے وہ اپنی زندگی سے بڑھ کر عزیز اور محبوب سمجھتے تھے۔

اُن خُون سے بھرے ہُوئے زخموں کے ساتھ جو آپؐ کے جسم اطہر پر لگائے گئے اُس بہتے ہُوئے خُون کے ساتھ جو دانت کے نکل جانے کی وجہ سے آپؐ کے مُنہ سے ٹپک رہا تھا۔ ہاں دُشمن کے اُن مظالم کے ہوتے ہُوئے جو ابھی تک آپؐ کے دماغ میں تازہ تھے۔ اور اس غم و الم کو لئے ہُوئے جو آپؐ کے پاک متبعین کے اتلاف کی وجہ سے آپؐ کے مُحبت بھرے دل میں موج زن تھا۔ اور اپنے بہت سے قریبی رشتہ داروں کی اُن لاشوں کو دیکھتے ہُوئے جو آپؐ کے سامنے خُون میں لتھڑی ہُوئی پڑی تھیں آپؐ نے اپنے ہاتھ آسمان کی طرف اُٹھائے اور کانپتے ہُوئے ہونٹوں سے جناب باری میں فریاد کی۔ ایسے موقع پر کیا کچھ آپؐ کے مُنہ سے نکل سکتا تھا۔ ہر شخص اس کو آسانی سے سمجھ سکتا ہے۔ کیا آپؐ اپنے بیرحم دُشمنوں پر غضب الٰہی کے نزول کی دُعا نہ کر سکتے تھے؟ وہ دُشمن جنھوں نے آپؐ کو مار دینا، قتل کرتے یا گولی سے ہلاک کرنے کی پُوری کوشش کی۔ اور اب تک اسی کوشش میں مصروف ہیں۔ وہ

دُشمن جنہوں نے آپؐ کے رشتہ داروں اور دینی ساتھیوں کو قتل و غارت کیا۔ اور اب تک جو لوگ میدانِ جنگ میں باقی ہیں۔ اُن کے قتل کے درپے ہیں۔ ہاں وہی دُشمن جنہوں نے آپؐ کی اُس چھوٹی سی جمعیت کو جو حامیانِ صداقت سے تعلق رکھتی ہے نیست و نابُود کرنے کی تمام ممکن تدابیر کرنے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ ان کے متعلق بددُعا کے سوا اور کیا لفظ آپؐ کے مُنہ سے نکل سکتے تھے؟ لیکن اس طبعی جوش، غُصّہ اور غم و الم کے موقعہ پر جو الفاظ آپؐ کے مُنہ سے نکلے وہ ہمیشہ ایسے موتی بن کر چمکینگے۔ جو خُوبصورتی اور چمک دمک کے لحاظ سے بینظیر ہیں اور نسلِ انسانی کی تاریخ میں ہمیشہ ہدایت اور رہبری کا کام دینگے۔ آپؐ نے فرمایا:۔

اللھم اغفر لقومی انھم لا یعلمون۔ اے میرے ربّ میری قوم کی حفاظت فرما کیونکہ وہ نہیں جانتے +

یہ دُعا بجائے خُود اس قدر معنی خیز ہے۔ کہ اس پر کسی رائے زنی کی حاجت نہیں۔ اسمیں خُود دُشمن کی حمایت کی گئی ہے کیا اس کمزور انسانی جسم کے اندر اس سے بڑھ کر محبت و رحم سے بھرا ہُوا دل پیدا ہو سکتا ہے؟ آپؐ نے خیال کیا۔ کہ جو مظالم آپؐ کے دشمنوں نے برپا کئے ہیں وہ اب انتہا کو پہنچ چکے ہیں۔ اور انتقام کا الٰہی قانُون اب اُن کے خلاف کام کر رہا ہے۔ آپؐ ڈر گئے کہ مبادا آپؐ کے مُنہ سے کوئی ایسے الفاظ نکل جائیں جو غضبِ الٰہی کو اور زیادہ بھڑکانے کا مُوجب ہُوں اور اُن کی فوری تباہی عمل میں آ جائے۔ آپؐ کے حلیم مہربان اور ہمدرد دِل نے ایسے الفاظ مُنہ سے نکالنے کی اجازت نہ دی۔ اور اس دُعا کے ذریعہ سے کہ آپؐ کے دُشمنوں کو مُہلت دی جائے۔ اور مُعاف کر دیا جائے۔ کیونکہ وہ رسُولِ خُدا کو نہیں پہچانتے آپؐ نے الٰہی سزا کو روکنے کی کوشش کی +

اُس وقت کے حالات پر غور کرو۔ جنگ کا میدان ہے۔ دُشمن کا غلبہ ہے۔ آپؐ کے مخلص دوستوں اور رشتہ داروں کی لاشیں پڑی ہُوئی ہیں خُود آپؐ کے جسم پر زخم موجُود ہیں آپؐ کے مُنہ سے خُون بہہ رہا ہے۔ ان سب باتوں کو پیش نظر رکھو۔ اور پھر مندرجہ بالا دُعا پر غور کرو کیا یہ ایک مُلہم کے سوا کسی دوسرے کے مُنہ سے نکل سکتی ہے؟ کیا دُنیا اُس سے بڑھ کر کوئی عظیم و کریم اس سے بڑھ کر شریف اور اس سے زیادہ حلیم اور بُردبار انسان پیش کر سکتی ہے؟

علاوہ ازیں آپ کے حلم اور ہمدردی کی صرف ایک ہی مثال نہیں سینکڑوں اور ہزاروں مثالیں اس کی پیش کی جا سکتی ہیں، لیکن میں صرف ایک اور ایسی مثال پیش کرنے پر اکتفا کروں گا، جو فتح مکہ سے تعلق رکھتی ہے۔ ہر شخص جانتا ہے۔ کہ آنحضرت صلعم اور آپ کے مذہب سے کفار کو کس قدر دشمنی اور عناد تھا، ہمیشہ وہ آپ کے خون کے پیاسے رہے۔ اس نئے مذہب کے کامل استیصال کیلئے تمام ذرائع جو اُن کی طاقت میں تھے وہ استعمال کر چکے تھے آپ کو اور آپ کے متبعین کو انہوں نے بُری طرح سے ظلم و ستم کا تختہ مشق بنائے رکھا، خطرناک سے خطرناک تدابیر اُنہوں نے اختیار کیں، پُرفتن معاہدات اُنہوں نے باہم کئے، زبردست فوجوں کے ساتھ حملہ آور ہوئے اور نہایت خونخوار جنگیں اُنہوں نے کیں۔ آپ کو قتل کرنے کے لئے کرایہ پر لوگوں کی خدمات حاصل کیں۔ اور عملاً آپ کو زہر دینے کا بندوبست کیا، لیکن جب وہی دشمن فتح مکہ کے موقعہ پر آپ کے سامنے لائے گئے۔ اور وہ اس سزا کے منتظر کھڑے تھے، جس کے وہ مستحق تھے اس وقت جو سلوک اُن سے کیا گیا۔ وہ تمام اقوام اور تمام ممالک کی تاریخ میں بے نظیر ہے۔ بجائے اسکے کہ کوئی انتقام اُن سے لیا جاتا آنحضرت صلعم نے عام معافی کا اعلان کر دیا۔ اور اُن دشمنوں کو بھی معاف کر دیا جنہوں نے آپ کے چچا حمزہ رضؓ کو شہید کیا تھا +

کیا ہی سچے الفاظ ہیں، جو پروفیسر ابراہیم خان نے لکھے ہیں (جنہیں میں خفیف سے تغیر کے ساتھ نقل کرتا ہوں) اور نہایت صحیح طور پر یہ ریمارک کیا ہے۔ کہ تیرہ صدیاں گذر گئیں۔ لیکن اسلام کے اُمی نبیؐ نے جو مثال قائم کی ہے، ابھی تک ایک ایسا اعلےٰ نمونہ ہے۔ جس کو ابھی دُنیا نے اپنے اندر پیدا نہیں کیا +

---

# خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم

از قلم حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مبلغ اسلام

قرآن کریم نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو نہ صرف نبی بلکہ خاتم النبیین بھی کہا ۔ اس امر کی تصدیق حدیث نے بھی کی ہے ۔ لیکن یہ دونوں امور کسی غیرمسلم کیلئے باعث اطمینان نہیں ہو سکتے ۔ پھر دنیا میں ایسے بھی لوگ ہیں جو نبوّت کو تو تسلیم کر لیتے ہیں ۔ اور آنحضرت صلعم کا نبی ہونا بھی مانتے ہیں ۔ لیکن آپ کے بعد نبوّت کے اجرا کے بھی قائل ہیں ۔ ان امور کے تصفیہ کا آسان راستہ یہ ہے کہ سب سے اوّل ہم لوازمات نبوّت کی تعیین کریں پھر دیکھیں کہ وہ باتیں کہاں تک آنحضرت صلعم میں متحقق ہیں یا کسی اور بزرگ میں بھی پائی جاتی ہیں ۔ جس کا ظہور آپ کے بعد ہوا +

اصطلاح قرآن میں جس کا نام نبوۃ ہے ۔ وہ تو کچھ ایسی ارفع و اعلیٰ ہے ۔ کہ اگر قرآن کریم بعض بزرگان سلف کی نبوّت کی تصدیق نہ کرے ۔ تو میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں کسی شخص کو بھی خواہ وہ آپ سے پہلے ہو یا آپ کے بعد آیا کس طرح سے نبی قرار دوں ۔ ہاں اگر کسی بزرگ کا وجود اس میں مجھے مستثنٰے نظر آتا ہے ۔ تو وہ جناب موسیٰ علیہ السلام ہیں ۔ اس میں شبہ نہیں کہ نبوّت کیلئے مکالمۂ الٰہیہ کا ہونا ضروری ہے ۔ اور حدیث کی رو سے یہ نعمت امتِ مرحومہ میں جاری رہی لیکن ایسے بزرگوں کے کلام میں یا انکے الہامات میں ایک بات بھی ایسی نظر نہیں آتی جو نبوت کے درجہ تک پہنچے +

نبوّت چونکہ صرف تربیت انسان کیلئے آئی ہے ۔ اور اسے کسی اور مخلوق کی ربوبیت سے تعلق نہیں ۔ اسلئے اس کے لوازمات تعیین کرنے کیلئے ہمیں ان باتوں کو دیکھنا ہوگا جو نسل انسانی سے مختص ہیں ۔ اور کسی اور مخلوق میں پائی نہیں جاتیں +

شروع سے لے کر آج تک انسان میں دو باتیں پائی گئیں ۔ ایک اس کا جذبۂ عبودیت اور دوسرا اس کا مدنی بالطبع ہونا ۔ آج علمی دنیا نے تین امور کو تسلیم کر لیا ۔ اوّل یہ کہ دنیا میں

کوئی ذی عقل، ذی ارادہ علتُ العلل ہے۔ دوم ہر ایک چیز کسی خاص فائدے اور غرض کیلئے پیدا ہوئی ہے۔ سوم یہ مطلوبہ غرض و غایت ہدایت ربانی کے ماتحت نشو و نما پاجاتی ہے +

اب اگر **عبودیت** اور **مدنیت** بر رنگ جذبات مختلطاً انسان میں موجود ہیں۔ تو اُن کی آبیاری اور نشو و نما کیلئے خُدا کی طرف سے کوئی علم آنا چاہئے۔ اسی علم کا نام **نبوّۃ** ہے۔ اور نبی وہی کہلاتا ہے جس کو سب سے اوّل خُدا کی طرف سے یہ علم دیا گیا +

## عبودیت

پیدائش کے دن سے آج تک انسان نے کسی بالاتر طاقت کی پرستش کی ہے۔ اس جذبہ کے اظہار کے سوا وہ رہ نہیں سکتا۔ حتّےٰ کہ وہ لوگ جو دہریہ کہلاتے ہیں انہوں نے بھی اسی قسم کی طاقت کے آگے سر جھکایا ہے جس کا نام **قوائے فطریہ یا قانُون کائنات** رکھتے ہیں۔ اُن کی نگاہ قانُون تک جاتی ہے۔ لیکن ایک خُدا پرست کسی **مقنن حقیقی** کے آگے سر جھکاتا ہے۔ اسی جذبہ نے انسان سے ہر قسم کے شرک و بُت پرستیاں کرائیں۔ اس جذبہ کی تسکین میں انسان نے اپنے معبود تراشے۔ اُن کو بعض اوصاف سے متّصف کیا۔ پھر ان اوصاف مفروضہ نے اس کے اخلاق و آداب پر گہرا اثر کیا۔ حتّےٰ کہ بُدھ کے زمانہ سے قبل کُل کا کُل ہندوستان نفسانی جذبات کی پرستش کر رہا تھا۔ یہی نفسانی جذبات مختلف صُورتوں میں اس کے خدا بن گئے۔ اور انہی کی پرستش میں انسان نے طرح طرح کی سیاہکاریاں کیں۔ یہی حالت ہم ایران یُونان روم مصر وغیرہ میں دیکھتے ہیں الغرض ہم اسبات کے محتاج ہیں۔ کہ خدا کا صحیح نقشہ ہمارے سامنے ہو۔ اور اس کے ایسے اخلاق کا ہمیں علم دیا جائے۔ جن کے اتّباع میں ہمارے اندر اعلےٰ قسم کے اخلاق پیدا ہو جائیں +

نبوّت کی اجراء ابتدا سے نظر آتی ہے۔ اگر حسب فرمُودہ قرآن جناب آدم کے بعد سلسلہ نبوّت شروع ہُوا تو بالضرور خُدا کا کوئی صحیح نقشہ انسان کے سامنے کبھی نہ کبھی آیا۔ مگر جن امور کو تاریخ دُنیا نے محفوظ رکھا ہے۔ اس سے تو یہی ظاہر ہوتا ہے۔ کہ انسان نے خدا کو غیر مرئی یا غیر مشہود طریق پر دیکھنا پسند نہ کیا۔ اس کے تخیل میں خُدا نے کوئی نہ کوئی شکل اختیار کی کبھی تو وہ انسانی لباس میں نظر آیا۔ کبھی مختلف مخلوقات کے اعضائے مختلفہ نے ایک ترکیب میں بعض خداؤں کی شکل

اختیار کرلی۔ ہندوؤں نے خُدا کو انسانی شکل میں ہی دیکھا۔ حتّٰے کہ ویدانت نے ہر ایک چیز میں خُدا ہی دیکھا۔ مشاہیر عالم میں جس شخص نے ایک غیر مرئی یا غیر مشہود اعلےٰ طاقت کے آگے سر جھکایا وہ جناب مُوسیٰ علیہ السّلام تھے۔ چونکہ وہ ایسے وقت میں پیدا ہُوئے جو خُدا کے کسی مجسّمہ کو ضروری قرار دیتا تھا۔ اسلئے جب پہلے دن اُنھیں خُدا نظر آیا تو آگ ہی کی شکل میں نظر آیا۔ گو بعد میں ہی اُن کو خُدا نے لن ترانی کہا ؛

نبّیانہ طاقت کا ظہُور جناب موسیٰؑ میں اس کمال کا نظر آتا ہے۔ کہ نسلاً بعد نسلاً غلام قوم جن کے متبوع وُہ مصری تھے جنھوں نے اپنے خُداؤں کو بلّی گائے یا دوسرے جانوروں کی شکل میں دیکھا اور جن کے توہّمات کی یہ حالت تھی۔ کہ مرنے کے وقت اُن کے مُردوں کے ساتھ کھانا پارچہ جات دفن کئے جاتے تھے۔ تاکہ مرنے کے بعد اُن کے کام آئے اُنہی کے وہ غُلام جن میں انسانیت کا نام تک نہ تھا۔ وہ ایک ایسے خُدا کو پُوجتے ہیں جس کی شکل وصُورت سے وہ ناواقف ہیں۔ گو پہلی نسل نے مُشرکانہ رنگ دکھایا۔ اور جناب مُوسیٰؑ سے بُتوں کے خواستگار ہُوئے لیکن عموماً جناب مُوسیٰؑ پہاڑ پر سے واپس آکر یہ کہتے ہیں۔ کہ کہ تمھارا خُدا تمہیں یہ کہتا ہے۔ کہ اس پر عمل کرو۔ یہ توہمات نہ تھے۔ کیونکہ الٰہی احکام نے اسرائیلی جیسی اسیر قوم کو تھوڑے ہی عرصہ میں فرمانروایانِ مُلک، اعلیٰ تمدّن و تہذیب کے مالک۔ بنا دیا۔ اُنھوں نے ہی ارض مُقدّس کو ناپاک لوگوں سے پاک کیا یہی ایک وقت تک اعلیٰ اخلاق کا نمُونہ بن گئے۔ یُوں تو دُنیا نے اچھّی سے اچھّی قومیں دیکھی ہونگی۔ لیکن نہ کسی ایسی ادنےٰ سے ادنےٰ قوم کا پتہ دیتی ہے۔ اور نہ کسی ایسی ترقّی کا نشان بتاتی ہے۔ جو یہُودی قوم نے ایک تھوڑے سے عرصہ میں دیکھی۔ خُدا کی زمین پر غیر مشہُود خُدا کی آواز پر چلنے والے اور اسی آواز کے ماتحت اپنے آپ کو ہر عیب سے پاک کرنے والے۔ جناب مُوسیٰؑ کی طفیل کُل دُنیا میں ایک وقت یہی اسرائیلی نظر آتے ہیں اسی لئے خُدا نے قرآن نے انی فضلتکم علی العٰلمین انھیں کہا۔ ہاں اُن کے بعد ایک اور قوم صفحۂ تاریخ پر نظر آتی ہے۔ جو مصری زمانہ کے اسرائیلی کی طرح ایک گمنام بے حیثیت اور جہالت کی سرتاج قوم تھی۔ ان میں بھی ایک نبی پیدا ہوتا ہے۔ جو اسرائیلیوں کے

مُقابل تھوڑے سے ہی عرصہ میں اُنھیں کنگرۂ تہذیب وتمدّن پر لیجاتا ہے۔ وہ کُل دُنیا کی ہدایت کا مُوجب ہو جاتے ہیں۔ بُت پرستی میں ایک وقت وہ قوم بھی اپنا نظیر دُنیا میں نہ رکھتی تھی۔ لیکن جب مُحمّد عربی (صلعم) اُن میں پیدا ہوئے تو اُن لوگوں نے بھی غیر مشہُود خُدا کو اپنا حاکم قرار دیا۔ وہ خُدا کے عشق میں دیوانہ وار پھرتے اور رات دن کسی ایسے حُکم اور اس پر عمل کرنے کی تلاش میں رہتے جو خُدا کی طرف سے نازل ہُوا ہو۔ وہ پیغمبر کے سامنے قالبِ بیجان کی طرح بیٹھتے۔ وہ وحیٔ الٰہی کے اشاروں پر جان دیتے اور غیر مرئی خُدا کی اطاعت میں وہ اسرائیلیوں سے بڑھ گئے لیکن کوئی آج نہیں کہہ سکتا کہ یہ رنگ جو دوبارہ دُنیا میں کبھی نظر نہ آیا کس وہم کے ماتحت تھا۔ اُنہوں نے اپنی گمنامی میں جو کُچھ خُدا سے سُنا وہی لفظاً لفظاً پُورا ہُوا۔ یہ رنگ جو عرب میں پیدا ہُوا آج بھی تنبیانہ طاقت کا ظہور تھا۔ پھر اگر جنابِ مُوسیٰ نے خُدا کو تجسّم سے پاک کیا۔ تو **مُحمّد** عربی (صلعم) نے نہ صرف شرک سے بچانے کیلئے انسان کو ایک ربِّ واحد دکھلایا۔ بلکہ انسانی خواہش کے پُورا کرنے کے لئے خُدا کے چند اخلاق کی تعیین بھی کر دی۔ انہی اخلاقِ حسنہ کو انسان کا زیور زینت بتلایا۔ اور اُنہی سے مُتخلّق ہو کر قرونِ اولیٰ کے مُسلمان دُنیا کے سرتاج ہو گئے +

الغرض نبُوّت کی جو غرضِ اوّل تھی یعنی **جذبۂ عبُودیت** کی تربیت بہ احسن کرنا یعنی انسان کے سامنے خُدا کا صحیح نقشہ پیش کرنا۔ اس کے قابلِ اتباع اخلاق کا پتہ چلانا۔ پھر ساتھ ہی اُن راہوں کی تعلیم کرنا۔ کہ جن سے انسان کے جذبات ردّیہ اخلاق ربّانی میں مُتشکل ہو جائیں۔ یہ تین امُور اگر سب سے اوّل جنابِ موسیٰ نے تعلیم کئے تو انہی تین امُور کو تا بحدِّ کمال مُحمّد عربی (صلعم) نے پہنچایا۔ اس وجہ سے بھی آپ پر نبُوّت ختم ہو گئی +

آج خُدا کی ہستی اور نہ اُس کے ایسے اخلاق سے کسی کو انکار ہے جس کی مظہر کائنات ہے۔ اور اس بات سے بھی کسی کو اِنکار نہیں کہ انسان کیلئے بھی وہی بہترین اخلاق ہو سکتے ہیں۔ اب اگر یہ تین باتیں آنحضرت صلعم یا جنابِ موسیٰ کے علاوہ کسی بزرگ کی تعلیم میں بالتخصیص خواہ وہ آنحضرت صلعم سے پہلے ہُوا ہو یا بعد۔ نظر نہیں آئیں۔ تو ہم اسے کیسے نبی کہیں۔

اسمیں شک کہ ان باتوں کا رنگ ایک حد تک جناب داؤدؑ۔ جناب عیسیٰؑ یا بعض اسرائیلی نبیوں میں نظر آتا ہے۔ لیکن وہ سب کے سب خادمانِ شریعت موسوی ہیں۔ دوسرا یہ وہ بزرگ ہیں جن کی نبوت کی تصدیق قرآنِ کریم نے کردی۔ اسلئے ہمیں بحیثیت مسلم تسلیم کرنا پڑتا ہے۔ کہ یہ بزرگ بھی عبودیت کی آبیاری کی تعلیم لائے جو آج زمانہ نے محو کردی +

دوسرا جذبہ جس کی آبیاری کیلئے نبوت آئی وہ **مدنیت** ہے۔ جناب موسیٰؑ سے پہلے بھی تمدن کا رنگ دنیا میں پایا جاتا ہے۔ اور بالضرور مدنیت کی تعلیم آئی البتہ مشخص رنگ میں ہمیں سب سے اول تاریخ عالم میں جناب موسیٰؑ کے دس احکام نظر آتے ہیں۔ جن کے اندر عبودیت اور مدنیت کیلئے ابتدائی تعلیم موجود ہے۔ کسی قوم کے تمدن کے قوانین کو دیکھا جائے انکی تہ میں یہی دس احکام کام کرتے نظر آتے ہیں۔ ان میں کے پہلے چار احکام تو توحید سکھاتے ہیں باقی کے قوانین ہی مدنیت کی موٹی موٹی باتیں مثلاً دوسروں کے مال اور جائداد پر دست درازی نہ کرنا کسی غیر عورت کی طرف نگاہ بد سے نہ دیکھنا۔ جھوٹ نہ بولنا خانگی آداب کا لحاظ رکھنا وغیرہ وغیرہ۔ ان باتوں کے سوا انسان مل کر نہیں رہ سکتا ہاں یہ ضروری ہے۔ کہ یہ باتیں تمدن کی ابتدائی صورت کا پتہ بتاتی ہیں۔ اسرائیلی تہذیب کی دوسری قوموں میں بھی تہذیب نظر آتی ہے۔ لیکن ایک نقص ہر تہذیب میں نمایاں طور پر دکھائی دیتا ہے۔ ہر ایک قوم نے دوسری قوم کو نفرت اور حقارت سے دیکھا۔ اور اگر وہ محکوم ہو گئیں۔ تو اُن کو ذلیل سے ذلیل زندگی میں رکھا۔ یہ پستئی تمدن ہندو قوم میں تا بحدِ کمال نظر آتا ہے جنہوں نے غیر قوموں کو ملیچھ اور ذلت قرار دیکر محکوموں کو اچھوت قرار دیا۔ اور یہ جذبہ نفرت یہاں تک پہنچا۔ کہ کئی کروڑ انسانوں کو آج تک بھی معمولی انسانیت کے حقوق سے محروم رکھا گیا ہے +

حیرت کا مقام ہے۔ کہ کوئی قوم اپنی قدیم تہذیب پر کیسے فخر کر سکتی ہے۔ جنہوں نے غیروں کے ساتھ ایسا سلوک کیا۔ ہاں عالمگیر اخوت کی تعلیم سب سے اول محمد عربی (صلعم) نے دی اور یہی تعلیم مدنیت کی جان ہے +

موسوی احکام عشرہ ایک بڑھی ہوئی تہذیب کے مطابقِ حال نہ ہو سکتے تھے۔ اسلئے جہاں

نبوّت محمدؐ نے قرآن کریم میں مدنیت کی ہر ایک شاخ کی آبیاری کی ۔ وہاں ان دس احکام کی جگہ سات احکام سورۂ مومنون میں تجویز فرمائے جن پر عمل کر دنیا نہ صرف ہر قسم کے گناہوں سے ہی پاک ہو سکتی ہے ۔ بلکہ اعلیٰ سے اعلیٰ تمدن کو بھی حاصل کر سکتی ہے جس کے تبوت میں ہم اسلامی تہذیب کو پیش کر سکتے ہیں ۔ وہ سات احکام حسب ذیل ہیں :۔

(۱) بعض صداقتوں پر عملی ایمان (۲) خشیت کے ساتھ خدا کے حضور حاضر ہونا اور ان صداقتوں پر چلنے کی توفیق مانگنا (۳) لغو اور بیہودہ امور سے بچنا (۴) تطہیر اعمال کرنا جس کی ایک شاخ زکوٰۃ دینا ہے (۵) حصانت یعنی بدنظری سے بچنا اور ناجائز تعلقات کو ناروا سمجھنا (۶) معاہدات و امانات کا احترام کرنا (۷) مطالبت نماز کو نہایت احتیاط سے پورا کرنا +

یہ سات اصول کچھ اس قسم کے جامع و مانع ہیں ۔ کہ ایک طرف ہر قسم کی بدکرداری و بدخلقی کا علاج ہو جاتا ہے ۔ اور دوسری طرف انسان ہر قسم کی نیکی کا مالک ہو جاتا ہے ۔ باقی کل کا کل قرآن ان ہی امور کی تکمیل کرتا ہے +

الغرض نبوّت کی دوسری شاخ جذبۂ مدنیت کی پرورش تھی ۔ جس طرح اس کو محمد عربی (صلعم) نے پورا کیا ۔ اس کی مثال تو تاریخ عالم میں نظر نہیں آتی ۔ اور آپ کے بعد تو کسی ملہم کی تعلیم میں یہ بات پائی نہیں جاتی +

ان مذکورہ بالا دو جذبات کو اگر ایک رنگ میں دیکھا جائے ۔ تو وہ **تعمیر اخلاق** کے ماتحت آجاتے ہیں یعنی جس قدر جذبات حیوانیہ ہم میں موجود ہیں ۔ اگر وہ صحیح تربیت کے ماتحت آکر اخلاق فاضلہ کی شکل اختیار کرلیں تو نفس انسان کی تکمیل ہو جاتی ہے ۔ اب اگر تعمیر اخلاق کے مسئلہ کو نبوّت کا ممیز نشان ٹھیرایا جائے ۔ تو میں یہ کہنے کا حق رکھتا ہوں ۔ کہ محمد عربی (صلے اللہ علیہ وسلم) کے سوا مجھے ایک نبی بھی نظر نہیں آتا ۔ ہاں اگر کوئی استثنا ہے تو جناب موسیٰؑ کو ۔ وہ لوگ جو کسی نبوت کے قائل ہو جاتے ہیں ۔ وہ صرف اس امر کو دیکھیں ۔ کہ آیا انکے ممدوح کی تعلیم میں کوئی ایسی بات ہے جس نے کسی جذبۂ طبعی کو اخلاق فاضلہ کی حد تک پہنچایا ہو میں مانتا ہوں کہ میری تحقیق ناقص ہے لیکن مجھے یہ تعلیم کم از کم آنحضرت صلعم کے بعد کہیں نظر نہیں آتی ۔ اسلئے میں آپ کو خاتم النبیین تسلیم کرتا ہوں ۔ نہ اسلئے کہ قرآن کریم میں ایسا لکھا ہے ۔ بلکہ **عقل و دانش** دھکے دیکر مجھ سے یہ بات منواتی ہے کہ آپ پر **دروازہ نبوّت کا بند ہو چکا ہے** ۔ اور آپ کے بعد کوئی نبی نہ آئیگا +

(منقول از رسالہ پیشوا دہلی)

# ایک نتیجہ خیز خط وکتابت

{رنگون سے کسی صاحب نے حضرت خواجہ صاحب کو ایک خط لکھا ہے جس کا جواب انھوں نے براہ راست دیدیا ہے۔ چونکہ اس خط وکتابت کا تعلق عام مسلمانوں سے ہے۔ لہٰذا ذیل میں ہم اُسے درج کرتے ہیں +}

از رنگون مورخہ ۲۶۔ اگست ۱۹۳۲ء

محترم جناب حضرت خواجہ صاحب!

بعد السلام علیکم عرض یہ ہے۔ کہ اس سے پہلے میں اس تحریر کا مقصد آپ پر ظاہر کروں میں یہ اپنا منصبی اور انسانی فرض سمجھتا ہوں۔ کہ میں آپ کی اُن تصنیفوں۔ تحریروں اور تقریروں کا شکریہ ادا کروں جو وقتاً فوقتاً آپ کی طرف سے شائع ہوتی رہی ہیں۔ اور جن سے میں نے اور میری طرح ہزاروں بندگانِ خدا نے رُوحانی فیض پایا ہے۔ اور میں آپ کا تہ دِل سے ممنون ومشکور ہوں۔ مختصراً یہ کہ آپ ہمارے محسن ہیں۔ اور ہر وقت آپ ہمارے دل اور آنکھوں میں بستے ہیں۔ چاہے آپ کہیں ہوں۔ لیکن آپ کی تصویر ہمارے دل پر منقش ہے۔ اور کبھی جُدا نہیں ہوتی۔ ایک میں ہی نہیں۔ بلکہ ہر ایک تعلیمیافتہ اور سمجھدار مسلمان کو آپ کی تعریف میں رطب اللسان پایا۔ اور سچ تو یہ ہے۔ کہ جو اسلامی خدمت آپ نے کی ہے وہ موجودہ زمانے میں اور کسی سے نہیں ہو سکی۔ اور یہ اُسی خدمت کا صلہ ہے۔ کہ آج آپ دُنیا میں لاکھوں انسانوں کے نُورِ نظر ہیں۔ اور جو لٹریچر آپ نے پیدا کیا ہے۔ وہ موجودہ زمانہ کے تعلیمیافتوں کیلئے شمع ہدایت ہے۔ کہ اُسکو ہاتھ میں لے کر کوئی شخص بھٹک نہیں سکتا۔ ورنہ موجودہ تعلیم اور اسلام کا اتحاد ناممکن ہے +

میں نے آپ کی تمام تصانیف منگا کر پڑھی ہیں۔ اور لٹریچروں کو بھی منگا کر دی ہیں۔ اور بیحد مفید پائی ہیں۔ لیکن آپ نے فلسفہ نماز پر آج تک کوئی کتاب اُردو میں شائع نہیں کی۔ انگریزی میں آپنے ایک کتاب شائع کی ہے لیکن وہ صرف انگریزی دانوں کیلئے ہے اُردو دانوں کے کام کی نہیں۔ یا تو اُسی کا اُردو میں ترجمہ کر دیا جائے۔ اور یا کوئی اَور ایسی کتاب لکھی جائے جس میں فلسفہ نماز بیان کیا جائے۔ اور بتایا جائے۔ کہ نماز کا دُنیاوی زندگی پر کیا

اثر پڑتا ہے۔ اور دنیا میں اس سے کیا فائدہ ملتا ہے۔ اور آخرت میں نماز کا کیا فائدہ ملیگا۔ دلائل مبینہ سے نماز کے دینی اور دنیوی فوائد کو ثابت کیا جائے۔ جو ایک اعلیٰ قابلیت کو چاہتا ہے اور ہر ایک سے یہ کام نہیں ہو سکتا۔ تمام اسلامی اصولوں کا فلسفہ میں نے سمجھا۔ لیکن نماز کا فلسفہ میری سمجھ میں نہیں آیا۔ اور اسی لئے میں نماز کا پابند نہیں۔ بلکہ پڑھتا ہی نہیں۔ اور اس کی وجہ یہ ہے کہ اس کی دینی اور دنیوی خوبیاں ہم پر نہیں کھلیں۔ اور اس کے فائدے ہم کو معلوم نہیں۔ میں نے بہت سی کتابیں فلسفۂ نماز پر دیکھی ہیں۔ لیکن ان سے میری تسلی نہیں ہوئی۔ اور جب تک آپ کوئی زبردست کتاب نہیں لکھینگے تب تک میری طرح بہت سے لوگ نماز کو سمجھنے اور اس کے پابند ہونے سے قاصر رہینگے۔ اور جیسی آپ کی اور تصنیفیں اپنا اثر کئے بغیر نہیں رہیں ایسا ہی مجھے قوی امید ہے۔ کہ آپ کی یہ تصنیف بھی ضرور اپنا اثر جما کر رہیگی۔ اور ہزاروں بندگانِ خدا کو راہ راست پر لانے کا موجب ہوگی۔ ع

گر قبول افتد زہے عز و شرف

خدا سے دعاء ہے۔ کہ وہ آپ کو صحتیاب کرے۔ اور آپ کی عمر کو دراز کرے۔ تاکہ بندگانِ خدا کو آپ کی ذات سے دیر تک فیض پہنچتا رہے۔ آمین

آپ کا تابعدار
(ش - ع)

## الجواب

از مانسہرہ ضلع ہزارہ ۶ $\frac{9}{32}$        بسم اللہ الرحمن الرحیم

مکرمی جناب شاہ صاحب!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ نوازشنامہ متعلق کتاب "نماز" ملا۔ مجھے آپ کا خط پڑھ کر خصوصاً اسلئے خوشی ہوئی۔ کہ آپنے آزادی سے اپنی دقت کا اظہار کیا۔ میرے نزدیک ہزاروں نہیں بلکہ لاکھوں اس مصیبت کے گرفتار ہیں لیکن اظہار نہیں کرتے دوسری طرف علماء دین نوجوانوں کو نماز کی طرف توجہ نہ کرنے سے تو ملامت کرتے ہیں لیکن اس مرض کا کوئی علاج نہیں کرتے۔ ہم کوئی امر کیوں کریں۔ جب وہ مفید نظر نہ آئے۔ رہا یہ کہ کل کوئی فائدہ ہوگا سو قرآن کریم نے تو کوئی بات کل پر نہیں چھوڑی۔ اس نے وہی بات منوائی ہے۔ جسے عقلِ سلیم آج قبول کرے۔

لا اکراہ فی الدین قد تبین الرشد من الغی ۔ یہ حکم تو ہر ایک امر کے متعلق ہے اکراہ سے اسلئے روکا ۔ کہ ہر امر بدلائل روشن ہو چکا ہے ۔ اب اگر نماز بدلائل روشن نہیں تو اسے پڑھنا یا پڑھانا صریحاً جبر و اکراہ ہے ۔ سو آپ کا سوال بالکل صحیح ہے +

اب آپ بالمقابل سن لیں مصلحت ربی نے مجھے چند سال سے چارپائی پر لٹا کر قرآن کریم میں غور کرنے کا موقعہ دیا ۔ گو اس امر نے مجھے اور بھی کمزور کر دیا ۔ لیکن مجھے تو اسقدر خوشی حاصل ہوئی ہے ۔ کہ میرے جسم کو جو بھی تکلیف ہو مجھے اس کے عوض میں قبول ہے میں کہہ سکتا ہوں ۔ کہ مجھے اس وقت اسلام پر ایک نیا ایمان حاصل ہوا ہے ۔ اس وقت مجھے سمجھ نہیں آتی ۔ کہ کس طرح کوئی ذی ہوش انسان خواہ اس کا کوئی عقیدہ ہو ۔ اسلام کے کسی عقیدے سے انکار کر سکے ۔ اس کا معیار کوئی عقل منطق یا فلسفہ نہیں ۔ بلکہ مفاد زندگی ہے ۔ اگر کسی تعلیم سے انسان کے تمدن و تہذیب میں فائدہ نہو ۔ یا وہ تعلیم اس پر اعتقاداً اچھا اثر نہ کرے ۔ تو اس کے قبول کرنے کی کیا ضرورت ہے ۔ میں نے ان ایام میں اسلام کو اسی رنگ میں دیکھا ۔ مجھے رنج ہے ۔ کہ کیوں میں جلد ان امور کو دنیا پر ظاہر نہیں کر سکا ۔ اسلام کی تو غرض و غایت ہی اس وقت مجھے انسانی ترقی و فلاح اور اس کی کامل بہبودی نظر آتی ہے ۔ تو پھر کیوں نماز ان امور سے خالی ہو ۔ تو بذاتِ خود اسلام کی ایک رکنِ عظیم ہے ۔ آج کل دنیا بحیثیت مجموعی مذہب سے متنفر ہو چکی ہے ۔ یہ لوگ اس امر میں سچے ہیں ۔ کیونکہ انھیں مذہب میں کوئی عملی فائدہ نظر نہیں آتا ۔ اب اگر کوئی مذہب انسان کیلئے یہاں مفید ہے ۔ تو اس کے عالمگیر ہونے کا یہی وقت ہے بشرطیکہ اُسے اس شکل میں پیش کیا جائے ۔ اگر دنیا اپنے اپنے مذہب سے متنفر ہو چکی ہے ۔ تو پھر بالیقین اسلام کی ترویج کا یہی وقت ہے ۔ اگر اس میں ایسے جوہر ہیں ۔ میں تو چاہتا ہوں ۔ اور اس کوشش میں ہوں ۔ کہ جس شکل میں مجھے اسلام نظر آیا ۔ میں دنیا کو اس سے آشنا کراؤں ۔ میں دوسروں کی شرافت عقل کا ایسا ہی قائل ہوں جس طرح میں اپنے فہم و عقل کی عزت کرتا ہوں ۔ میں اس زمانہ کو نہایت احترام سے دیکھتا ہوں ۔ کہ کس آزادی سے انسان نے اس لئے مذہب سے انکار کیا ۔ کہ مذہب میں کچھ نہیں ۔ پھر میں ایسے آزاد منش لوگوں پر کیوں اعتبار نہ کروں ۔ کہ وہ اسلام کو فوراً قبول کر سکتے ہیں ۔ اگر شعار اسلامی انھیں اپنی زندگی پر براہ راست مفید اثر ڈالتا نظر آئے

یہ بدبختی تو ہماری ہے۔ کہ ہم کیوں اس طرف توجہ نہیں کرتے۔ ایک طرف میری صحت مخدوش ہوتی
جاتی ہے۔ دوسری طرف یہ امر شروع ہو رہا ہے۔ آج چھ سال سے بستر پر ہوں۔ دماغ گو دن بدن جوان ہوتا نظر
آتا ہے۔ لیکن جسم دن بدن رو بہ انحطاط ہے۔ گھبراتا ہوں کہ کہیں اسی حسرت کو لیکر یہاں سے رخصت ہو جاؤں۔
اب میں آپ کے نصب العین کے متعلق کچھ لکھتا ہوں۔ آپ یہ سن کر خوش ہوں گے کہ
اس موضوع پر جو میری انگریزی کتاب تھی۔ اس کے پانچویں ایڈیشن کا اب وقت آیا ہے۔ اسکی ترتیب
کے وقت میں نے دیکھا۔ کہ جو کچھ میں لکھ چکا ہوں۔ وہ تو بالکل ناکافی ہے۔ اگر حقیقتِ نماز
کو کھول کر لکھا جائے۔ اور اس کے متعلق وہ باتیں بیان ہوں جن کی سمجھ اب مجھے آئی ہے
تو جیسے میں نے کہا کسی کا کوئی مذہب ہو پانچ نہیں وہ تو پچاس نمازیں پڑھنے کو تیار ہوگا۔
ممکن ہے میں اپنے اظہار مقاصد میں ناکام رہوں۔ لیکن میں خدائے حاضر و ناظر کی قسم کھا کر کہتا
ہوں۔ کہ امر واقعہ یہی ہے۔ بہرحال اسی سال کے شروع میں میں نے اس کتاب کو بصورت نو
لکھا۔ اور اس کا نام اسلام اور اسلامی نماز تجویز کیا۔ اسلام زندگی کو کامیاب
اور بافلاح بنانے کیلئے آیا ہے۔ اور اسلامی نماز ان اصولوں کا ایک بیّن خلاصہ ہے۔ یہ تو
اسلئے تجویز ہوئی ہے۔ کہ انسان کو ہر وقت ان اصولوں کی یاد دلائے۔ بہرحال اپنی طرف سے
کوشش کر کے میں نے اسی خیال سے یہ کتاب انگریزی میں لکھی ہے۔ اور شاید دو ہفتے کے اندر
شائع بھی ہو جائے۔ آپ جو لکھتے ہیں۔ وہ بالکل صحیح ہے۔ اگر تو یہ امر میرے لکھنے پر آ رہا
ہے۔ تو آپ اطمینان رکھیں۔ یہ چند دنوں کا کام ہے۔ لیکن میرے لکھ دینے سے کیا فائدہ
ہوگا۔ اگر یہ کتاب پبلک میں نہ جائے۔ مجھے تو کسی حق الخدمت کا بھی خیال نہیں۔ کتاب
کی اشاعت ہی میرا حق الخدمت ہے۔ اس موقعہ پر میں ایک عرض کرتا ہوں۔ اگر آپ چند اور
رنگونی احباب کے ساتھ مل کر یہ کوشش کریں۔ کہ صرف اس کتاب کی چھپائی کا انتظام کر لیں
تو باقی انتظام میں کر دوں گا۔ میرے نزدیک یہ کتاب جو سوا سو (۱۲۵) صفحے سے اوپر ہوگی چار آنے
فی نسخہ لاگت پر چھپ جائیگی۔ میں نے آپ کا نام دیئے بغیر آپ کے اس خط اور اسکے
اس جواب کو رسالہ اشاعت اسلام میں چھاپنے کیلئے بھیجدیا ہے۔ غرض صرف اسی قدر ہے
کہ چند اور مسلمان بھائی اس کتاب کی مفت تقسیم کیلئے آپ کے شریک ہو سکیں۔ میں کیا کہوں

مَیں مُسلمانوں کو کس طرح یقین دلاؤں۔ کہ اگر وہ تھوڑی سی کوشش کریں۔ اور صرف دس بیس سال اس طریق پر عامل ہوں۔ تو پھر خود مغرب میں "یدخلون فی دین اللہ افواجاً" کا رنگ دیکھ لیں گے۔ مَیں اوروں کو تو نہیں۔ ہاں مُسلمانوں کو کہتا ہوں ؎

مجھ کو قسم خُدا کی جس نے ہمیں بنایا
اب آسماں کے نیچے دینِ ہُدیٰ یہی ہے

میرا گذشتہ کام اگر کسی کو میری صداقت پر یقین دلا سکتا ہے۔ تو پھر مَیں حلفاً کہتا ہوں کہ آؤ صرف چند سال کے لئے میرے ساتھ مل کر ان نئے دلائل کی اشاعت کرو جن پر چل کر انسان کو کل نہیں بلکہ آج ہی فائدہ ہوگا۔ یہ اصُول جو قرآن کریم سے مجھے آج سمجھ آئے ہیں۔ انسانی ترقی کے ذمّہ وار ہیں۔ وہ علمی اصُول ہیں۔ اور علمی طور سے ہی پیش ہو سکتے ہیں۔ خُدا کا لاکھ احسان ہے۔ کہ آج علم کا زمانہ پیدا ہو گیا ہے۔ اسی کو اسلام چاہتا تھا یہی دن اسلامی قدر دانی کے ہیں۔ پھر جب خُدا تعالیٰ وہ دن کُل دُنیا میں لایا تو ہم کیا کر رہے ہیں۔ جس علم کی خاطر دُنیا نے مذہب کو چھوڑا۔ اُسی علم کی طرف اسلام لاتا ہے۔ والسلام

خواجہ کمال الدین

# مُسلم مشن ووکنگ (انگلستان) کے مکتوبات

## مکتوب نمبر ۱۳

محترمی الحاج خواجہ کمال الدین صاحب۔

مَیں آپ کی حیران کُن قوّتِ عمل بیعدیل شغفِ علم اور اسلام کے مُتعلق آپ کے ذخیرۂ معلُومات کی بیحد ثنا خواں ہوں۔ آپ کی ناسازیٔ طبع کی اطلاع سُن کر مجھے بہت رنج ہوا۔ اللہ تعالیٰ آپ کو شاندار کارہائے نمایاں اور بادیہ پیمایان ضلالت کی رہنمائی کے لئے تادیر زندہ وسلامت رکھے+

مجھے کالج کی زندگی میں ہمیشہ یہ خیال دامنگیر رہتا تھا۔ کہ فی زمانہ خطرناک مُتعصبانہ عقائد سے اُس اسلام کا دامن مُلوّث ہو رہا ہے جو سراسر صداقت۔ نُور اور جمال ہے۔ اور جو صرف اُسی

صورت میں نسل انسانی کیلئے سامان راحت بن سکتا ہے۔ جبکہ صحیح معنوں میں اُسے سمجھا جائے
چنانچہ اسی عالم افکار میں مَیں ہمیشہ کسی ایسے انسان کے دیکھنے کی آرزو رکھتی تھی جو تہذیب
مغرب سے واقفیت ہونے کے ساتھ ساتھ فہم قرآن کریم بھی رکھتا ہو۔ جو میدان عمل میں آئے
اور نہ صرف مغرب کی رہنمائی ہی کرے۔ بلکہ مشرق کی بھی اُن کے تاریکی سے نکلنے میں
دستگیری کرے۔ سو ایسا انسان جو بظاہر میرے تخیل میں ہی تھا۔ وہ درحقیقت کہیں زندہ
بھی تھا۔ اور وہ انسان آپ تھے +

آپ کی مخلص مُسلمہ بہن (شہزادی) اسماء

---

## مکتوب نمبر ۳۲

لاس اینگلیز (کیلیفورنیا) بخدمت امام صاحب مسجد ووکنگ

پیارے بھائی! السلام علیکم۔ پچھلے خط کے بعد مجھے خوش قسمتی سے خواجہ کمال الدین صاحب کی کتاب
"دی آئیڈیل پرافٹ"[له] مل گئی۔ مَیں نے کبھی کوئی ایسی دلچسپ اور ایسی مفید کتاب نہیں دیکھی
جس سے میرے دل کو ایسی راحت اور طمانیت حاصل ہُوئی۔ جو سالہا سال سے مجھے مُیسّر
نہ تھی۔ مَیں اب اُسے دوسری مرتبہ پڑھ رہا ہُوں۔ قرآن کریم کی دو یا تین سُورتیں بھی روزانہ
تلاوت کرتا ہوں۔ کاش میرے لئے مسجد ووکنگ میں حاضر ہونا اور اسلام کے متعلق
زیادہ معلومات حاصل کرنا ممکن ہوتا۔ خواجہ کمال الدین جیسے انسان سے تعلق پیدا کرنا کس قدر
راحت افزا اور سرور انگیز امر ہوگا۔ میری دُعا ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ اُنھیں لمبی اور راحت افزا
زندگی عطا کرے۔ تاکہ وہ اس نیک کام کو جس میں وہ مُنہمک ہیں۔ تا دیر جاری رکھ سکیں۔
میرے پیارے دوست! آپ نے جو میری امداد کی ہے۔ وہ نہایت قابل قدر اور مُوجب امتنان ہے
اگر دُنیا کو کبھی اسلام کی ضرورت ہوسکتی ہے۔ تو وہ زمانہ آج آیا ہُوا ہے۔ مَیں خوش ہُوں
اور بہت مسرور ہوں۔ کہ مجھے اس نُور کی پیروی کی توفیق نصیب ہُوئی۔ جو سب سے بڑے
مشعلبردار حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم نے دُنیا کو دیا۔ اسلام میرے نزدیک بہت بڑی
چیز ہے۔ یہ ایک نہایت معقول مذہب ہے + آپ کا بھائی ہیری ای، ہینیکل (نومسلم)

[له] اس کتاب کا اُردو ترجمہ "نبوت کا ظہورِ اتم" نامی کتاب کی صورت میں چھپ چکا ہے +

# نکات وحقائق قرآنیہ

بعض حقائق قرآنیہ کی تصریح میں علماء نے اپنے اپنے زمانے میں اپنے اپنے خیالات ظاہر فرمائے ہیں گو ان میں سے بعض میں اختلاف بھی ہوتا ہم وہ سب کے سب خیالات قابل عزت ہیں۔ یہ تصریحات احتمالی بیانات تو ہو نہیں سکتیں ہاں وہ کسی صریح نص قرآنی یا کسی مستند حدیث کے خلاف نہیں ہونی چاہئیں۔ ہمارا زمانہ بھی جدید تکلفات کے باعث نئی تصریحات کا محتاج ہوگیا ہے میں نے پسند کیا ہے کہ تفسیر جدید کے خاتمہ سے پہلے ایسی تصریحات کو وقتاً فوقتاً درج رسالہ ہذا کردیا کروں۔ مجھے اہل علم کی خدمت میں یہ عرض کرنا ہے کہ وہ ان تصریحات کو بہ نگاہ استنباط ملاحظہ کریں۔ اور جہاں وہ اختلاف پائیں۔ مجھے اس سے اطلاع دیں۔ میں حسب ضرورت تکمیل تفسیر پر بالضرور ان سے استفادہ کرونگا۔ مجھے دعوئے الہام نہیں۔ اور یہ ایک ملہم کی شان ہے۔ کہ وہ حسب ارشاد خداوندی اپنی تصریحات کو ربانی قرار دے۔ والسلام

خواجہ کمال الدین ۱۰ ستمبر ۱۹۳۲ء

# ارواحِ لطیفہ وخبیثہ اور اُن کی پیدائش

از حضرت خواجہ کمال الدین صاحب

علمی دُنیا نے یہ امر تسلیم کرلیا ہے۔ کہ مادّے کی ابتدائی سے ابتدائی شکل بھی کسی تدبیر اور قانون کے ماتحت کام کرتی ہے۔ یہ قانون مادّے کا کوئی ذاتی جوہر نہیں۔ بلکہ یہ ایک بیرونی چیز ہے۔ جو مادے کو اپنے تصرف وحکومت میں لے آتی ہے۔ مثلاً روحِ حیات اگر جسم سے نکل جائے۔ تو جسم ایک بیجان چیز ہے۔ جب کسی خارجی تدبیر کے ماتحت جسم میں حیات نمودار ہوگئی۔ تو خود اسمیں عقل۔ ارادہ۔ وہمہ۔ تدبیر وغیرہ پیدا ہوگئیں۔ آج سائنس نے عناصر سے چل کر کئی ارتقائی منازل اولے طے کرلی ہیں۔ اور اس وقت ایک سیاہ نور کا دروازہ کھٹکھٹا رہی ہے۔ جسے سائنس نے ایتھر کو اینرجی (قدرت) کی مخلوق بیان کیا ہے جو مولّد مادہ تو ہے۔ مگر خود کسی شکل میں مادہ نہیں ہوسکتی۔ لیکن اینرجی بھی کسی ایسی تدبیر کے ماتحت کام کرتی نظر آتی ہے۔ جس کے لازمی اجزا **علم حکومت۔ طاقت** نظر آتے ہیں۔ انہی وجوہ پر غور کرنے سے علمی دُنیا نے خلق کائنات سے پہلے ایک وجودِ باری کو تسلیم کیا۔ اُسے **مُدرکہ اعظم** کہدیا جائے۔ یا **رُوح اولین** جس کے لازمی صفات **علم قدرت۔ تعقل** اور **حکومت** ہونے چاہئیں۔ صحیفۂ قدرت سے یہ بھی نظر آتا ہے کہ مصاحبت مدرکہ اعظم نے اپنے ارادے کو وسائط سے پورا کرنا چاہا ہے۔ مثلاً اسے طاقت تھی۔ کہ وہ ہمیں قوّتِ سماعت وبصارت بخشے۔ لیکن ان قوتوں کے ظہور کے ذرائع کے طور پر اُس نے ہوا اور روشنی پیدا کردی۔ اسی طرح جس گوشۂ کائنات کو دیکھا جائے۔ وہاں ارادۂ باری کے ظہور کے لئے ہر طرف ذی ارادہ وسائط نظر آتے ہیں۔ یہ تو ظاہر ہے۔ کہ مادّے

کی ابتدائی سے ابتدائی شکل میں بھی کوئی نہ کوئی رُوح کام کرتی دکھائی دیتی ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ مواد سے پہلے ارواح کا ہونا ضروری ہے۔ یعنی باریتعالےٰ نے کائنات کی پیدائش سے پہلے یا بالفاظ دیگر دُخان سے پہلے کسی قسم کے ارواح پیدا کئے۔ یہ بھی کائنات میں نظر آتا ہے کہ ہر پیدا شدہ چیز کسی خاص انداز میں استعمال ہونے پر اپنے جوہر مخفیہ کو ظاہر کرتی ہے۔ لیکن اس مقررہ انداز میں اگر فرق آجائے۔ تو جس غرض کیلئے وہ چیز بنائی گئی تھی۔ وہ ظاہر نہیں ہوتی۔ چنانچہ قرآن کریم نے سورۂ الرحمٰن میں "وضع المیزان" بیان فرماکر اس حقیقت کیطرف اشارہ فرمایا۔ یہی فرق چیزوں کی بناوٹ میں باعث فساد ہو جاتا ہے۔ یہ انداز سے پہلے ہی سے مقرر شدہ ہیں اسلئے اسلامی ایمانیات "والقدر خیرہ من اللہ تعالیٰ" پر ایمان رکھنا قرار دیا گیا ہے جس سے مُراد یہ ہے۔ کہ کسی چیز کا نیک و بد اس انداز پر مُنحصر ہے۔ جو باری تعالےٰ نے اس کے لئے تجویز کیا ہے۔ ہم ان اندازوں پر ایمان رکھنے کیلئے اس لئے مُکلّف ہیں۔ کہ ان کے اٹل نتائج پر یقین رکھیں۔ یعنی یہ سمجھ لیں۔ کہ جو انداز (نیک اور بد) ہم نے استعمال کیا۔ وہ اپنا نتیجہ پیدا کر کے ہی رہیگا۔ اسی ایمان سے ہی دُنیا ضرر اور بدی سے بچ سکتی ہے۔ یہی فلسفہ خیر و شر کا ہے۔ خدا تعالیٰ کی طرف سے تو ہر ایک چیز برنگ خیر ہی آئی ہے۔ ہم اس بات پر مُکلّف ہیں۔ کہ ہم اس انداز سے واقف ہوں۔ جس سے وہ چیز بدی کی شکل اختیار کر لیتی ہے۔ تاکہ ہم انداز شر سے بچیں۔ +

یہ اُوپر لکھا جا چکا ہے۔ کہ خدا کے ہر قانُون کے نفاذ کے لئے کوئی نہ کوئی کارندہ یا ایجنسی موجود ہے۔ اسی طرح خیر و شر کے اندازے پر نتائج مُرتّب کرنے کیلئے کوئی نہ کوئی ایجنسی ابتدا میں مقرر ہو جانی چاہیئے۔ بلکہ خلق اشیا سے پہلے یہ ایجنسیاں وجُود میں آجانی چاہئیں۔ بعض متکلمین اسلام نے چیزوں کی خلق کے ساتھ ساتھ ان ایجنسیوں کا پیدا ہونا سمجھا ہے باتیں دونوں ایک ہی ہیں۔ انہی ایجنسیوں کا نام ارواح لطیفہ یا خبیثہ ہیں۔ جنہیں مذہبی اصطلاح میں ملائکہ یا شیاطین کہا گیا ہے۔ مگر اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیئے۔ کہ خالق شیاطین ہونے کے باعث خدا تعالےٰ خالق شر ہے۔ اسی کائنات میں ایک اَور قانُون ابتدا ہی سے کام کرتا نظر آتا ہے جس کا نام قانُون اضداد ہے۔ چیزیں بالطبع خواص میں ایک دوسرے کے

مخالف ہوتی ہیں۔ لیکن اُن کی مقررہ ترکیب سے بہتر سے بہتر نتائج پیدا ہو جاتے ہیں قرآنی اصطلاح میں انہی اشیاء کا نام ازواج رکھا گیا ہے۔ جیسے کہ قرآن کریم میں سُورۃ "الذاریات" کے یہ الفاظ اشارہ کرتے ہیں۔ ومن کُلّ شیءٍ خلقنا زوجین لعلکم تذکرون جو چیز شر بناتی ہے۔ وہ دراصل چیز کی خدمت کے لئے ہی پیدا ہوئی ہے۔ وہ ایک وقت خیر سے تزویج پا کر دُنیا میں بہترین چیزوں کی مؤلد ہو جاتی ہے۔ اس امر کو کسی قدر وضاحت کے ساتھ میں نے ایک اور مقالہ بہ عنوان "شیطان ایک اخلاقی ضرورت ہے" میں لکھا ہے۔ شیطان تو تعمیر اخلاق کا ایک مزدور ہے۔ ایسی صورت میں جبکہ وہ صحیح قانون پر چلایا جائے ہاں اگر صحیح قانون کی عزت نہ کی جائے۔ تو شیطان موجب فساد ہو جاتا ہے۔ الغرض ہر خیر و شر کے محرک بھی دونوں قسم کے ارواح ہیں۔ اب دیکھنا یہ ہے۔ کہ یہ کس چیز سے پیدا ہوئے یہ لکھا جا چکا ہے۔ کہ ان کی پیدائش جسمانیات سے پہلے ہونی چاہئے۔ چونکہ انہوں نے جسم میں نفوذ کر کے اپنے افعال کو پیدا کرنا ہے۔ اس لئے ضروری ہے۔ کہ ان کی پیدائش سب سے اول اسی مواد سے ہو۔ جس پر عمل کر کے ان ارواحوں نے دوسرے اُمور "خلق" میں لانے ہیں کائنات کی پہلی شکل ایتھر یا دُخان ہے جس میں دھوآں اور روشنی دونوں شامل ہوتے ہیں روشنی کا نام اگر مذہبی اصطلاح میں نُور ہے۔ تو دھوئیں کا نام ظلمت رکھا گیا ہے۔ نُور کی جو الطف سے الطف شکل ہو سکتی ہے۔ اس سے بعض مسلم محققین کے نزدیک ارواح لطیفہ یعنی فرشتے پیدا ہوتے ہیں۔ اور ظلماتی مواد سے شیاطین پیدا ہوتے ہیں۔ یہی نُور جو ایتھر میں مُضمر ہوتا ہے دوسری منزل پر عالم الوان (رنگ) میں آ کر تیسری منزل پر ایک مشہود شکل اختیار کر لیتا ہے جسے قرآن کریم نے نجم اور علمی اصطلاح میں اسٹراسیٹرم کہا گیا ہے۔ یعنی یہ وہ نوری ذرات ہیں جو کروڑوں کی تعداد میں آسمان پر کسی تاریک رات میں کہکشاں کی شکل اختیار کر لیتے ہیں الغرض سب سے اوّل نُور و نار پیدا ہوئے۔ نُور کی الطف شکل نے فرشتے اور نار لطیفہ نے شیاطین کی صُورت اختیار کی دھواں اگرچہ خادم نُور ہے اور آخر یہی نُور میں منتقل ہو جاتا ہے جیسے کہ ہر شعلہ آتش پہلی صُورت میں دھواں ہوتا ہے جو بالطبع مُضر ضرور ہے مگر بہرحال وہ نُور کا زوج ہے چنانچہ قرآن نے یہی فرمایا ہے۔ کہ شیطان کا کوئی غلبہ مسلم پر نہیں ہوتا۔ بلکہ وہ اس کا آخر کار خادم ہو جاتا ہے +

# شیطان

## ایک اخلاقی ضرورت

(از جناب حضرت خواجہ کمال الدین صاحب)

دُنیا اضداد سے بھری پڑی ہے۔ کیونکہ پیدائش اور نشوونما کا اصول ایسے جزئیات پر قائم ہے۔ جو آپس میں ایک دوسرے کی ضد ہیں۔ گویا دُنیا کا نظام مختلف الخواص اشیاء کے باہم ملنے پر موقوف ہے۔ اگرچہ قوائے کے لحاظ سے ہر شئے اچھی اور بہتر ہے۔ مگر اس کی اصلیت اُس وقت تک مخفی رہتی ہے۔ جب تک کہ وہ اپنی کسی ضد سے ٹکرا نہ لے۔ تصادم کے بعد ہی اُس کی مخفی اصلیت نمایاں ہوجاتی ہے۔ علاوہ ازیں اشیاء کے باہمی تصادم سے ادنٰے شئے اعلےٰ کے نقائص دُور کرنے کا باعث بنتی ہے۔ اور اعلےٰ شئے اپنی خاصیت واضح کردیتی ہے۔ اعلےٰ اور ادنےٰ شئے میں ہمیشہ اسی طریق پر مقابلہ رہتا ہے۔ اس مقابلہ کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اعلےٰ شئے کے اندر ایک ایسی قوت پیدا ہوجاتی ہے۔ جو اُسے آیندہ کے خطرات سے محفوظ کردیتی ہے مثال کے طور پر میں اس مقابلہ کو لیتا ہوں۔ جو انسان کو زندہ رکھنے کیلئے اُس کے جسمانی نظام میں پایا جاتا ہے۔ قُدرت نے انسان کے جسم کے اندر سفید ذرات خون (کریتہ البیضاء) کی ایک فوج رکھی ہوئی ہے۔ جن کی رفتار سے ہمارے اندر وہ قوت مدبرہ پیدا ہوتی ہے۔ جو بیرونی صدمات اور امراض کے حملوں کا مقابلہ کرتی ہے۔ اب سفید ذرات طبعی طور پر سست اور جامد ہوتے ہیں۔ لہٰذا اُنھیں برانگیختہ کرنے کیلئے کسی بیرونی چیز کی طرف سے پہل ہونی ضروری ہے۔ اس غرض کیلئے بعض زہریلی ادویات باہر سے ہمارے جسمانی نظام کے اندر داخل کی جاتی ہیں۔ جن کا فوراً ہی سفید ذرات مقابلہ شروع کردیتے ہیں۔ یہ جنگ انسان کے اندر قوت مدبرہ پیدا کرتی ہے۔ جس سے ہماری صحت عود کر آتی ہے۔ اس کے بعد پھر سمیات جسم پر کوئی بُرا اثر نہیں ڈال سکتیں۔ وہ گویا ایک طرح سے سفید ذرات کی خوراک بن جاتی ہیں۔ اور بالواسطہ جسم کی محافظت کا باعث بنتی ہیں۔ پس

جس طرح جسم کو بیماریوں سے محفوظ رکھنے کے لئے یہ ضروری ہے۔ کہ کوئی خارجی زہر اسمیں داخل کیا جائے۔ اسی طرح گناہوں سے محفوظ رہنے کیلئے ہمیں کسی اخلاقی زہر کی ضرورت ہے میں یہ بات محض تشبیہاً بیان نہیں کرتا۔ کیونکہ مشابہت منطق میں ہمیشہ کام نہیں آسکتی۔ بلکہ اس مماثلت کے ذریعے میں قانونِ قدرت کی اس یکسانیت کو بیان کرنا چاہتا ہوں۔ جو فطرت میں ہر جگہ پائی جاتی ہے۔ دنیا میں ہر جگہ پیدائش اور نشو و نماء کے جملہ قوانین ایک ہی طرز پر کام کر رہے ہیں۔ ان کا زاویۂ عمل خواہ مادہ کی کوئی شکل مثل جمادات۔ نباتات حیوانات یا انسان وغیرہ کیوں نہو۔ ان کی نوعیت بہرحال یکساں ہے۔ مثلاً تمام اشیاء کی پیدائش ایسی چیزوں سے ہوتی ہے۔ جن کا وجود بہت حقیر بلکہ عدم کے برابر ہوتا ہے۔ بالفاظ دیگر تمام چیزیں پیدائش کے وقت بہت چھوٹی ہوتی ہیں لیکن پھر وہ آہستہ آہستہ بڑھنا شروع ہو جاتی ہیں تا آنکہ تکمیل پا جاتی ہیں سکے بعد ان میں زوال اور انحطاط آنا شروع ہو جاتا ہے۔ حتٰی کہ وہ پھر فناء ہو جاتی ہیں +

الغرض عالم مادیات کی طرح عالم اخلاق و روحانیات میں بھی کسی ہر بلی شئے کا وجود ضروری ہے۔ تاکہ وہ سچائی کے اصولوں کا مقابلہ کر کے انھیں حِرکس اور متحرک کر دے۔ لیکن چونکہ انسانی عالم روحانیات میں ادراک اور تمیز پائی جاتی ہے۔ لہٰذا اس میں تحریک پیدا کرنے والی چیزوں میں بھی ایسی سمجھ اور ادراک کا پایا جانا ضروری ہے۔ جو انھیں برے جذبات سے متمیز کر سکے۔ ظاہر ہے۔ کہ محض برے جذبات ہمارے لئے روحانی زہر نہیں پیدا کر سکتے۔ کیونکہ ایسی صورت میں ممکن ہو سکتا ہے۔ کہ وہ ان بُرے ارادوں کو بھی پہچان سکتے ہوں۔ جن کا ازالہ کرنا ہمیں مقصود ہے۔ پس اگر جسم ایسے نفس (روح) کو پیدا کرتا ہے جس کی صحت صرف اس بات پر منحصر ہے۔ کہ اچھے اخلاق پر مداومت اور مزاولت کی جائے۔ تو پھر اسکے ساتھ ہی کسی بدروح کی بھی ضرورت ہے۔ تاکہ اس سے تمام کدورت اور سستی دور کر دے یہی بدروح مذہبی علم الکلام میں شیطان کہلاتی ہے۔ ہمیں اس کے وجود کی اشد ضرورت ہے، تاکہ وہ ہر وقت غلط راستہ اختیار کر کے ہمارے صاف نفس کو ابھارتا ہے۔ پس جس طرح عالم مادیات میں اشیاء اپنی ضد سے ٹکرا کر حیثیت اور قوی ہو جاتی ہیں۔ اسی طرح عالم روحانیات میں بھی ہمیں کسی بدِ مقابل کی ضرورت ہے۔ تاکہ وہ ہماری اخلاقی طاقتوں کو ابھارتا رہے۔

ورنہ بصورت دیگر وہ خفتہ ہی رہ جاتیں۔ الغرض شیطان عالم روحانیات میں وہی حیثیت رکھتا ہے جو زہریلی دوا عالم جسمانیات میں رکھتی ہے۔ قرآن کریم کی رُو سے بھی اُس کے اغراض و مقاصد وہی ہیں جو عالم جسمانیات میں کسی زہریلی دوا کے ہوتے ہیں۔ شیطان بھی ان ادویات کی طرح ہم میں باہر سے ہی داخل ہوتا ہے۔ بظاہر تو اس کا کام ایک دوشمن کا سا ہوتا ہے۔ وہ ہمارے اخلاق کو کمزور کرنے اور بگاڑنے کی کوشش کرتا ہے۔ لیکن اگر ہماری اخلاقی فطرت جرأت سے کام لے۔ اور ہم قوانین قدرت کی پیروی کریں۔ تو ہم ہر قسم کے گناہوں سے مامون و محفوظ رہ سکتے ہیں۔ اور شیطان بھی پھر زہر کی طرح کمال انسانی میں خود ممد بن جاتا ہے۔ ہر دو قسم کی زہریں یعنی سمیات اور شیطان ہماری صحت اور ہمارے نفس میں علی الترتیب بالکل مشابہ طور پر عمل کرتے ہیں۔ قرآن کریم کی رُو سے بدی کی روش بھی وہی ہے جو شیطان کی ہے۔ بالفاظ دیگر دونوں ایک ہی شئے ہیں +

یہاں صرف ایک سوال تصفیہ طلب رہ جاتا ہے۔ کہ آیا شیطان خود ہماری ہی ضمیر کی ناملائمت اور ہٹ دھرمی کا دوسرا نام ہے یا وہ کوئی الگ ہستی ہے۔ جو ہمارے جسم سے باہر رہ کر ہمارے دل کو گناہ کی ترغیب دیتی ہے یا بلفاظ دیگر کیا شیطان محض قوت کا نام ہے یا وہ کوئی ایسی ہستی ہے۔ جو ہماری قوتوں کو گناہ کی تلقین کرتی ہے۔ یہ تو ظاہر ہے کہ وہ ہماری جسمانی فطرت کا کوئی حصہ نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ اگر اچھے اخلاق نفس (یا رُوح) کی کوشش پر منحصر ہوتے ہیں۔ تو اس نفس (یا رُوح) کو حرکت دینے کے لئے کوئی دوسرا نفس (یا رُوح) چاہئے۔ پس وہ بدرُوح شیطان ہے +

شیطان کے مقام کے متعلق بھی ایک سوال پیدا ہوتا ہے۔ کہ آیا وہ کوئی بیرونی ہستی ہے یا کوئی ایسی ہستی ہے۔ جو انسان کے اندر ہی رہ کر اُسے گناہ پر مائل کرتی ہے۔ یہ سوال فی الواقعہ اسی طرح مشکل پیدا کرتا ہے جس طرح اہل مذہب کے سامنے اس بات کے ماننے میں مشکل پڑتی ہے کہ خدا کا الہام باہر سے آیا کرتا ہے۔ القاء خواہ اچھا ہو یا بُرا اپنی ماہیت کے اعتبار سے کوئی جسمانی پہلو اپنے اندر نہیں رکھتا۔ یہ ایک قسم کا علم ہوتا ہے۔ اور علم ہمیشہ بیرونی دُنیا سے آیا کرتا ہے۔ لہذا تمام قسم کا القاء ہم بیرونی اشیاء سے ہی حصول کرتے ہیں پس یہ نتیجہ نکلا۔ کہ تمام گناہ کا القاء کرنیوالی کوئی بیرونی ہستی ہے + (باقی آیندہ)

---

# حادثۂ فاجعہ

ہانگ کانگ کی ایک افسوسناک اطلاع بوساطت مسٹر اے حمید صاحب مظہر ہے۔ کہ دوکنگ مسلم مشن کے دیرینہ کرمفرما بابو نور خان صاحب ۲۹ اگست کو انتقال فرما گئے ہیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون موجودہ دور قحط الرجال میں آپ جیسی فیاض ہستیوں کا ملت اسلامیہ میں سے چلا جانا از بسکہ الم انگیز ہے دعا ہے کہ اللہ تعالے مرحوم کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دے۔ اور آپ کے اعزہ کو صبر جمیل کی توفیق عطا عطا فرمائے +

سکرٹری

# گوشوارہ آمد و خرچ دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ لاہور بابت ماہ اگست ۱۹۳۲ء

## تفصیل آمد

| تفصیل آمد | نمبر نقشہ | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|
| آمد مشن - ریویو - کتب خانہ و اشاعت اسلام | نقشہ ۱ | ۳ | ۱۱ | ۱۱۲۱۰ |
| آمد مفت تقسیم رسالہ اسلامک ریویو | نقشہ ۲ | ۰ | ۰ | ۱۳۰ |
| آمد ریزرو فنڈ | نقشہ ۳ | ۰ | ۸ | ۲۷۲ |
| میزان | | ۳ | ۳ | ۱۱۶۱۳ |

## تفصیل خرچ

| تفصیل خرچ | نمبر نقشہ | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|
| خرچ ووکنگ مشن - ریویو - کتب خانہ | نقشہ ۴ | ۰ | ۲ | ۹۰۵۰ |
| میزان | | | ۲ | ۹۰۵۰ |

دستخط - فنانشل سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ - عزیز منزل - لاہور

## نقشہ ۱ تفصیل آمد مسلم مشن ووکنگ و اسلامک ریویو و اشاعت اسلام ہندوستان و انگلستان بابت ماہ اگست ۱۹۳۲ء

| تاریخ | نمبر رسید | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱/۸/۳۲ | ۶۴۰ | میسرز سلطانی اینڈ کو کیپالہ - مشن | ۰ | ۰ | ۵۰ |
| ۲/۸/۳۲ | ۶۴۱ | حضرت خواجہ کمال الدین صاحب لاہور نصف مشن نصف ریویو | ۰ | ۰ | ۲۰ |
| ۳/۸/۳۲ | ۶۵۶ | جناب محبوب خان صاحب - لورڈھا دوار مشن | ۰ | ۰ | ۲ |
| | ۶۷۰ | ″ عمر توسن صاحب اسکندریہ ″ | ۰ | ۶ | ۲۶۴ |
| ۴/۸/۳۲ | ۶۷۱ | ″ عبدالحق صاحب گجرات ″ | ۰ | ۰ | ۵ |
| ″ | ۶۷۳ | ″ یوجی احمد صاحب - رنگون ″ | ۰ | ۰ | ۶ |
| ″ | ۶۸۰ | ″ شیخ محمد رزاق صاحب لائلپور ″ | ۰ | ۰ | ۵ |
| ″ | ۶۸۱ | میسرز ملک پرنٹنگ پریس لاہور ″ | ۰ | ۰ | ۱ |
| ″ | ۶۸۳ | قرضہ از سرمایہ محفوظ (بحوالہ نقشہ ۳ خرچ ریزرو فنڈ) بابت ماہ جولائی ۱۹۳۲ء | ۰ | ۰ | ۶۳۹۰ |
| ″ | ۶۸۴ | منافع سرمایہ محفوظ فی -/-/۶۳۹۰ | ۰ | ۸ | ۲۸۷ |
| ۵/۸/۳۲ | ۶۸۵ | جناب منہاج الدین صاحب سرگودھا مشن | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| ″ | ۶۸۶ | جناب کپتان صاحبزادہ ایم خورشید صاحب کراچی مشن | ۰ | ۰ | ۵۰ |
| | ۶۸۹ | جناب حاجی شیخ عبدالعزیز صاحب کلکتہ | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۶/۸/۳۲ | ۶۹۰ | جناب ایم حامد صاحب گورکھپور - مشن | ۰ | ۰ | ۲۵ |
| ۸/۸/۳۲ | ۶۹۲ | جناب محمد عمر صاحب سکرنڈ ″ | ۰ | ۰ | ۵ |
| ″ | ۶۹۳ | ″ دلاور خان صاحب پشاور ″ | ۰ | ۰ | ۴ |
| ″ | | ″ غلام حسن صاحب ″ | ۰ | ۰ | ۲ |
| | ۶۹۶ | ″ ڈاکٹر غلام محمد صاحب لاہور ″ | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۹/۸/۳۲ | ۷۰۳ | ″ کے بی قاضی محمد شوکت حسین صاحب مرادآباد | ۰ | ۰ | ۴ |
| ۱۰/۸/۳۲ | ۷۰۸ | ″ چودھری محمد رفیع صاحب گوجرانوالہ مشن | ۰ | ۱۴ | ۷ |
| ″ | ۷۰۹ | ″ میجر ایم اے جعفری صاحب - آگرہ ″ | ۰ | ۰ | ۱۵ |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] ٹرسٹ بحوالہ نمبر ۲۷ | ۰ | ۰ | ۱۰۰۰ |
| ۱۲/۸/۳۲ | ۷۱۶ | جناب محمد حنیف صاحب اعظم گڑھ رسالہ اشاعت اسلام مشن [illegible] | ۰ | ۸ | ۶ |
| ۱۵/۸/۳۲ | ۷۲۸ | جناب ایچ اے ڈی جی صاحب پٹنہ مشن | ۰ | ۰ | ۵ |
| ″ | ۷۲۹ | جناب محمود الحق صاحب کھلنہ ″ | ۰ | ۰ | ۱۵ |
| ″ | ۷۳۴ | ″ عبدالمجید خان صاحب فیروزپور ″ | ۰ | ۰ | ۲۵ |
| ۱۶/۸/۳۲ | ۷۳۵ | ″ احمد ملا داؤد صاحب - رنگون مشن اسلامک ریویو | ۰ | ۸ | ۳۷ |
| ″ | ۷۴۳ | سینٹرل ٹرسٹی دائی بے غنی صاحب مرحوم از وقف فنڈ رنگون | ۰ | ۰ | ۲۵۰ |
| ۱۷/۸/۳۲ | ۷۴۴ | جناب اہلیہ صاحبہ ڈاکٹر غلام محمد صاحب - لاہور مشن | ۰ | ۰ | ۲ |
| ″ | ۷۵۲ | جناب چودھری نور غنی صاحب - گوجرانوالہ مشن | ۰ | ۱۴ | ۷ |
| ۱۹/۸/۳۲ | ۷۵۸ | جناب عبدالکریم صاحب بلوچستان - مشن | ۰ | ۰ | ۵ |
| | ۷۵۸ | جناب ڈاکٹر ایچ اکبر صاحب ٹانگہ ٹولی | ۰ | ۰ | ۲ |
| ۲۲/۸/۳۲ | ۷۸۳ | ″ آغا محمد ابراہیم صاحب بھوالی | ۰ | ۰ | ۲ |
| ″ | ۷۸۴ | ″ سید بشیرہ صاحب جہلم مشن | ۰ | ۰ | ۵ |
| ″ | ۷۸۵ | جناب محمد بشیر حسن صاحب کاکوری ″ | ۰ | ۰ | ۱ |
| ۳۰/۸/۳۲ | ۸۳۰ | جناب سردار خان صاحب ہانگ کانگ ″ | ۰ | ۰ | ۱۰۰ |
| ″ | ۸۳۱ | ″ ابراہیم خان صاحب عدن ″ | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| ۳۱/۸/۳۲ | ۸۳۸ | جناب محمد عالم صاحب آسٹریلیا ″ | ۳ | ۵ | ۱۳۱۷ |
| ″ | ۸۴۸ | واپسی پیشگی از مترجم ٹرسٹ بحوالہ نمبر ۵۹ | ۰ | ۰ | ۵ |
| ″ | ۸۴۹ | واپسی پیشگی از سفیر اول مشن بحوالہ نمبر ۳۸ مشن | | | ۳۰ |
| ″ | ۸۵۰ | آمد محصول از سفیر اول مشن [illegible] از جنوری ۱۹۳۲ء تا جون ۱۹۳۲ء (بحوالہ نمبر ۶۵) | ۰ | ۸ | ۲۷۱ |
| | | فروخت رسالہ اسلامک ریویو بابت ماہ اگست ۱۹۳۲ء | ۰ | ۱۱ | ۸۰۲ |
| | | ″ رسالہ اشاعت اسلام ″ | ۰ | ۰ | ۱۴۷ |
| | | میزان | ۳ | ۱۱ | ۱۱۲۱۰ |

## نقشہ ۲ تفصیل آمد مفت تقسیم لاہور بابت ماہ اگست ۱۹۳۲ء

| تاریخ | نمبر رسید | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲/۸/۳۲ | ۶۴۲ | جناب یوسف عبداللہ نتھانی صاحب بمبئی یک کاپی | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۵/۸/۳۲ | ۶۸۴ | ″ سید محمد شاہ صاحب مری ″ | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۹/۸/۳۲ | ۶۹۷ | ″ محمد فرید الدین صاحب [illegible] ″ | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۱۱/۸/۳۲ | ۷۱۰ | ″ علی احمد صاحب [illegible] ۲۰ کاپی | ۰ | ۰ | ۱۰۰ |
| ۲۰/۸/۳۲ | ۷۶۴ | جناب مصطفیٰ الکمال پاشا صاحب لکھنؤ ۲ کاپی | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| | | ″ محمد [illegible] صاحب لکھنؤ یک کاپی | ۰ | ۰ | ۵ |
| | | میزان | ۰ | ۰ | ۱۳۰ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ...میں اشاعت اسلام

## مسلم مشن ووکنگ انگلستان کی تبلیغی تگ و دو

یورپ میں اشاعت اسلام کے لئے ذیل کے ذرائع اختیار کئے جاتے ہیں۔ جو سب کے سب ہی مسلم امداد کے محتاج ہیں:۔

### (۱) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کی مفت اشاعت

یورپین نومسلمین و غیر مسلمین اخوان و خواتین میں کی جاتی ہے

### (۲) دنیا بھر کی مشہور و معروف لائبریریں

کو رسالہ اسلامک ریویو مفت بھیجا جاتا ہے

### (۳) مبلغین مشن کے ہفتہ واری لیکچر

ہفتہ میں ایک بار لندن میں اور ایک دفعہ مسجد ووکنگ میں لیکچر ہوتا ہے جن میں سامعین کی چائے سے تواضع کی جاتی ہے۔

### (۴) لندن میں جمعہ و عیدین کی نمازیں

عیدین کے مجمع میں چار پانچ صد کے لگ بھگ نو مسلمین و مسلمین شامل ہوتے ہیں۔ نماز کے بعد انہیں دعوت دی جاتی ہے جس پر یکصد پونڈ فی عید صرف ہوتا ہے

### (۵) رسالت مآب حضرت نبی کریم صلعم کے سالانہ یوم ولادت

کی تقریب پر چار پانچ صد سے زاید مجمع ہوتا ہے جن کی تواضع دعوت کی جاتی ہے یہ مجمع مسلمین نو مسلمین اور غیر مسلمین پر مشتمل ہوتا ہے۔

### (۶) دور دراز ممالک کے غیر مسلمین

کو مبلغین مشن بذریعہ خط و کتابت تبلیغ کرتے رہتے ہیں۔ جس پر محصول ڈاک صرف ہوتا ہے۔

### (۷) تالیف قلوب

بعض غیر مسلمین و نو مسلمین کی حسب ضرورت مالی امداد بھی کی جاتی ہے

### (۸) انگریزی اسلامی ادبیات

کی مفت اشاعت کی جاتی ہے۔ نو مسلمین۔ غیر مسلمین کو مفت نذر کی جاتی ہیں۔

### (۹) مسجد ووکنگ میں زائرین

کی آمد و رفت جن میں مسلم نو مسلم و غیر مسلم ہوتے ہیں۔ ان سب کی تواضع چائے سے کی جاتی ہے

### (۱۰) عملہ مشن

کی آمد و رفت کے اخراجات اور ان کے ماہواری مشاہرے

### (۱۱) اسلامک ریویو انگریزی مجریہ مسجد ووکنگ انگلستان

زیر ادارت

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل۔ مبلغ اسلام مغرب میں اسلام کا داعی و مشعلبردار ماہواری انگریزی رسالہ۔ جس میں زبردست اہل قلم حضرات کے مذہب۔ اخلاق۔ تمدن و معاشرت۔ اسلام میں تصوف اور حالات حاضرہ پر مسلمین اور نو مسلمین کے مضامین ہوتے ہیں۔ ہر رسالہ کو اہل قلم کے فوٹو سے زینت دی جاتی ہے۔ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کے قلم گوہر بار سے شرح قرآن مجید کا سلسلہ بھی آغاز سال ۱۹۳۲ء سے شروع ہے۔ جو از حد دلچسپ ہے سالانہ چندہ ۱۰ مفت تقسیم و طلبہ کو معہ محصول ڈاک نمونہ مفت۔

### (۱۲) رسالہ اشاعت اسلام اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

زیر ادارت

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل مبلغ اسلام اس رسالہ میں اسلامک ریویو کے اردو تراجم کے علاوہ مشہور اہل قلم حضرات کے مضامین بھی ہوتے ہیں۔ جن میں حالات حاضرہ پر مذہبی نقطۂ نگاہ سے بحث کی جاتی ہے۔ مسجد ووکنگ کی جملہ تبلیغی جدوجہد کے کوائف درج ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کی شرح قرآن کریم کا بھی اردو ترجمہ چھپتا ہے۔

تمام خط و کتابت بنام سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور (پنجاب)

SEPTEMBER, 1932. Registered L. No. 908.

وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ

# رسالہ اشاعت اسلام

اُردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

مجریہ



## شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان

زیر ادارت

## خواجہ کمال الدین

بانیٔ مسلم مشن ووکنگ

قیمت تین روپے آٹھ آنہ (عہ) سالانہ — قیمت پانچ روپے (صہ) ممالک غیر کیلئے

درخواستہائے خریداری بنام مینیجر رسالہ اشاعت اسلام - عزیز منزل - برانڈرتھ روڈ - لاہور - پنجاب انڈیا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ رجسٹرڈ

الف۔ ووکنگ مسلم مشن کا جملہ تبلیغی کاروبار ایک باضابطہ رجسٹری شدہ ٹرسٹ کے ماتحت ہے۔ اس ٹرسٹ میں (۱) ووکنگ مسلم مشن (۲) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی (۳) رسالہ اشاعت اسلام (۴) کتب خانہ بشیر مسلم لائبریری (۵) مسلم لٹریری ٹرسٹ (۶) ریزرو فنڈ یعنی سرمایہ محفوظ مشن ووکنگ شامل ہیں۔

## اغراض و مقاصد

ب۔ (۱) ووکنگ مسلم مشن اور اس کی متعلقہ تحریکات کو انگلستان میں غیر فرقہ وارانہ اصول پر زندہ قائم رکھنا۔

(۲) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی و دیگر اسلامی ادبیات کو شائع کرنا اور مفت تقسیم کرنا۔

(۳) انگلستان اور دیگر ممالک میں اسلام کی اشاعت کرنا۔

(۴) سستا سے سستا قرآن کریم چھپا کر مفت تقسیم کرنا اور فروخت کرنا۔

(۵) اس کے لئے تمام وہ امور انگلستان اور دیگر ممالک میں سرانجام دینے جن کی اشاعت اسلام کے لئے ضرورت ہو۔

## بورڈ آف ٹرسٹیز

ج ۱۔ جناب دی رائٹ آنریبل سر رولینڈ جارج الممن الفیض ن بیرن الحاج لارڈ ہیڈلے بالقابہ الفاروق۔ بی اے (کینٹب) ایم۔ آئی سی ای۔ آئی ای آئی آف اکاؤ ہوس۔ کیلا رنے۔ آئرلینڈ (چیرمین)

۲۔ جناب سر عباس علی بیگ صاحب کے۔ سی۔ آئی۔ ای۔ سی۔ ایس۔ آئی ایل۔ ایل۔ ڈی۔ بی۔ اے۔ ایف۔ یو۔ بی۔ آف بمبئی اینڈ کلکتہ۔

۳۔ جناب میاں احسان الحق صاحب بیرسٹرایٹ لا سشن اینڈ ڈسٹرکٹ جج لائلپور

۴۔ جناب حکیم محمد جمیل خان صاحب رئیس اعظم فرزند جناب حکیم اجمل خاں صاحب رئیس اعظم دہلی

۵۔ کنور شری بدر الدین خان صاحب فرزند عالیجناب ہز ہائی نس شیخ جہانگیر میاں صاحب والئے ریاست منگرول (کاٹھیاواڑ)

۶۔ جناب شیخ عبدالحمید صاحب مالک انگلش ویئر ہوس۔ دی مال۔ لاہور

۷۔ جناب شیخ محمد اسمٰعیل صاحب مالک کالونی فلور ملز۔ لائلپور

۸۔ جناب خان بہادر غلام صمدانی خاں صاحب ریونیو اسسٹنٹ پشاور (سرحد)

۹۔ خان بہادر مولوی غلام حسن صاحب آنریری مجسٹریٹ اینڈ وائس پریزیڈنٹ میونسپلٹی۔ (سرحد) پشاور۔

۱۰۔ جناب ملک شیر محمد خان صاحب بی اے سپیشل اسسٹنٹ ٹو منسٹر مال ریاست جموں و کشمیر

۱۱۔ جناب خواجہ نذیر احمد صاحب بیرسٹرایٹ لا اینڈ وکیٹ ہائی کورٹ لاہور

۱۲۔ جناب مولوی عبدالمجید صاحب ایم اے۔ بی ٹی (قائمقام امام مسجد ووکنگ انگلستان

۱۳۔ جناب خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل بانئ ووکنگ مسلم مشن (وائس پریزیڈنٹ)

۱۴۔ جناب ڈاکٹر غلام محمد صاحب ایم بی بی ایس سابق سول سرجن سرحد (آنریری فنانشل سکرٹری)

۱۵۔ جناب شیخ محمد دین جان صاحب بی اے ایل ایل بی ایڈووکیٹ ہائیکورٹ لاہور

۱۶۔ جناب مولوی مصطفےٰ خان صاحب بی اے لاہور۔ مسلم مشنری

۱۷۔ جناب خواجہ عبدالغنی صاحب (سکرٹری)

## ٹرسٹ کی منتظمہ کمیٹی

د۔ ۱۔ جناب سر میاں محمد شفیع صاحب کے۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ سی۔ آئی۔ ای۔ ڈاکٹر آف لٹریچر۔ بیرسٹرایٹ لا لاہور

۲۔ جناب سلطان خانصاحب سعادت علی خانصاحب رئیس اعظم سکرٹری انجمن اسلامیہ پنجاب لاہور

۳۔ جناب محمد دین جان صاحب بی اے ایل ایل بی ایڈووکیٹ۔ لاہور

۴۔ جناب ملک شیر محمد خان صاحب بی اے سپیشل اسسٹنٹ ٹو منسٹر مال صاحب بہادر ریاست جموں و کشمیر

۵۔ جناب کنور شری بدرالدین صاحب بی اے خلف الصدق عالیجناب ہز ہائی نس نواب صاحب بہادر۔ ریاست منگرول (کاٹھیاواڑ)

۶۔ جناب خان بہادر شیخ محمد اسماعیل صاحب مالک دکان احمد دین برادرز راولپنڈی۔

۷۔ جناب خان بہادر مولوی غلام حسن صاحب آنریری مجسٹریٹ و وائس پریزیڈنٹ میونسپلٹی۔ پشاور (سرحد)

۸۔ جناب میجر شمس الدین صاحب بی اے۔ فنانشل سکرٹری (ریاست بہاولپور)

۹۔ خانصاحب جناب محمد اسلم خانصاحب برہ خان خیل آنریری مجسٹریٹ رئیس اعظم مردان (سرحد)

۱۰۔ جناب حمد ملا داؤد صاحب مدنی سوداگر۔ رنگون۔ برہما۔

۱۱۔ جناب شیخ محمد اسمٰعیل صاحب مالک کالونی فلور ملز۔ لائلپور۔

۱۲۔ جناب خواجہ نذیر احمد صاحب بیرسٹرایٹ لا لاہور۔

۱۳۔ جناب خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل۔ بانئے ووکنگ مسلم مشن انگلستان (پریزیڈنٹ)

۱۴۔ جناب ڈاکٹر غلام محمد صاحب ایم بی بی ایس۔ سابق سول سرجن سرحد۔ لاہور (آنریری فنانشل سکرٹری)

۱۵۔ جناب خواجہ عبدالغنی صاحب (سکرٹری ٹرسٹ)

## ضروری ہدایات

ھ۔ ۱۔ ٹرسٹ کے متعلق جملہ خط و کتابت بنام سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہونی چاہیئے

۲۔ جملہ ترسیل زر بنام فنانشل سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہو۔

۳۔ ہیڈ آفس عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب)

۴۔ دفتر انگلستان دی ماسک ووکنگ سرے انگلینڈ
The Mosque Woking
Surrey, England.

۵۔ بنکرس۔ لائڈز بنک لمیٹڈ لاہور (پنجاب)

۶۔ تار کا پتہ۔ "اسلام" لاہور (پنجاب)

۷۔ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کا سالانہ چندہ بمعہ محصول ڈاک۔

رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کا سالانہ چندہ لائبریریوں۔ طلبہ و مفت تقسیم کے لئے ۔ بمعہ محصول ڈاک

تمام خط و کتابت بنام } سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب)



**Mr. Mahmoud Mubarak Dalton, Derby.**

Born May 1910– brought up a Protestant Christian– heard of Theosophical Movement at the age of 18– studied it for 2 years, in the course of which he came to know of the teachings of Islam –got a copy of the book, "*from Drury Lane to Mecca*"– inspired by its reading, wrote to Lord Headley for further information about Islam – got literature from the Woking Muslim Mission –embraced the faith of Islam in November 1931.

بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم


# اشاعت اسلام

جلد ۱۸ بابت ماہ ستمبر ۱۹۳۲ء نمبر ۹


# مقالات

## سیاسی مشکلات کا حل

سرزمین ہند میں علے الخصوص مسلمانوں کا سیاسی انتشار کچھ اس قدر مزمن صورت اختیار کرچکا ہے۔ کہ ہر وہ کوشش جو آج تک اس کے علاج اور مداوا کی غرض سے کی جاتی رہی ہے وہ بجائے فائدہ کے اُلٹا مضر اثر پیدا کرکے سابقہ قومی مشکلات پر ایک اور مشکل کا اضافہ کردیتی ہے، تحریک عدم تعاون ہجرت۔ کانگرس میں شمولیت اور سول نافرمانی کے جو تلخ نتائج مسلمانوں کے حق میں برآمد ہوئے ہیں۔ وہ کسی وضاحت کے محتاج نہیں۔ مگر پھر بھی یہ حالات اس قدر مایوس کن نہ ہوتے۔ اگر بعض علمائے اسلام یا بالفاظ دیگر ناخدایانِ قوم خود ان تحریکوں کے بانی مبانی بن کر شیرازہ قوم کو منتشر کرنے کا باعث نہ بنتے +

---

اسلام نے تو سیاسیات کی بنیاد آیات پر رکھ کر مسلمانوں کے سامنے ہمیشہ کیلئے رفعت و بلندی کا پروگرام رکھ دیا تھا۔ مگر بدقسمتی سے بعض علماء نے اس بلند نصب العین کو نظرانداز کرکے دوسری قوموں کی طرح قومیت کی محدود اور تنگ وادی کو اپنی سیاست کا جولانگاہ بنا دیا جس کا نتیجہ یہ ہوا۔ کہ اسلام کے عالمگیر اصول، سیاست کی غیر استوار بنیادوں پر متزلزل ہوگئے۔ پس جب وقت پر اپنے قول و اقرار سے بدل جانا موجودہ سیاسیات کا اصل الاصول ہے۔ تو لامحالہ ان ناخدایانِ ملت کے سیاسی اعمال و افعال کو دیکھ کر نہ صرف

غیر قومیں ہی اسلام جیسے عالمگیر مذہب سے متنفر ہو گئیں۔ بلکہ خود مسلم قوم کا شیرازۂ اتحاد بھی درہم برہم ہو گیا۔ آسمانِ رفعت پر پرواز کرنیوالے مسلم دل و دماغ جب قومی ناخداؤں کی محدود تعلیم کے دباؤ سے یکلخت سکڑ کر شہروں اور کوچوں کی تنگ سیاسی فضا میں آ گئے۔ تو انبساط کے بعد فوری انقباض سے جس طرح ایک بلوریں برتن کا پھٹ کر اس کے اجزا کا منتشر ہو جانا یقینی امر ہے بعینہٖ مسلم قوم کے آراء و افکار کا حشر ہوا۔ اسی لئے تو ایک مقتدر عالم یہ کہنے پر مجبور ہو گئے "کہ سیاسیات میں پڑنے سے علماء کی مثال اس مٹی کے برتن کی سی ہو گئی ہے جسے استعمال کرنے کے بعد جب چاہا اور جہاں چاہا ٹپک دیا"+

ہر چھوٹے بڑے نے ان واقعات کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا۔ اور ان کے اسباب کو معلوم کر لیا مگر مرض کا تشخیص کر لینا ہی صرف کافی نہیں۔ جب تک اس کا علاج نہ کیا جائے۔ پس آیندہ سطور میں ہم ان مشکلات سے مخلصی کا ایک حل اور ایک علاج پیش کر کے اپنے فرض سے سبکدوش ہوتے ہیں +

سب سے پہلے اس حقیقت کو کبھی فراموش نہ کرنا چاہیئے۔ کہ دنیا میں جب کبھی بھی مطلع اسلامی پر مصائب و مشکلات کی گھٹائیں چھائیں۔ تو اسوقت مسلمانوں نے اسلام کو نہیں بچایا۔ بلکہ خود اسلام نے ہی آخر مسلمانوں کو بچایا۔ موجودہ حالات بھی ایک پہلو سے اس حقیقت کی تائید کرتے ہیں مسلمان اپنی تمام کوششیں صرف کر چکے ہیں۔ اور اپنا قوتِ بازو آزما چکے ہیں۔ مگر ابتک ان کا نہ تو کوئی خاص نتیجہ برآمد ہوا ہے اور نہ قومی مشکلات میں کوئی آسانی کی صورت بنی ہے۔ لہذا آج بھی جب اسلام کا روشن سورج مصائب و مشکلات کی گھنگھور گھٹا میں تقریباً تقریباً مستور ہو گیا ہے۔ تو پھر طبعاً یہ سوال پیدا ہوتا ہے۔ کہ آج اسلام مسلمانوں کو کیسے بچائیگا؟ پس ذیل کی سطور میں ہم اس سوال کا جواب تاریخ کی روشنی میں دیتے ہیں +

مکہ معظمہ میں قریش کے چاروں طرف سے گوناں گوں مظالم نے مسلمانوں پر جب عرصۂ حیات تنگ کرنا شروع کر دیا تو کون کہہ سکتا تھا۔ کہ یہ مٹھی بھر جماعت کفار کے پنجہ سے بچ نکلیگی۔ جماعت کثیر کے مقابلہ میں قلیل اور بے بضاعت جماعت کا تباہ ہو جانا تاریخی مشاہدات میں سے ہے مگر جب آخر کار نتائج مسلمانوں کے قلیل گروہ کے حق میں ہی رہے۔ تو ظاہر ہے۔ کہ کامیابی خود انکی عددی یا مالی طاقت کی ثمر شدہ احسان نہیں ہو سکتی۔ بلکہ اس کا باعث اسلام تھا۔ حج کے موقعہ پر یثرب (مدینہ) سے آئے ہوئے پانچ چھ اشخاص کو جب اسلام کی تبلیغ کی گئی۔ تو اس کی پاک تعلیم سے متاثر ہو کر انہوں نے نہ صرف خود ہی اسلام قبول کر لیا۔ بلکہ دو سال کے اندر مزید پچاسی یثربیوں کو حلقۂ اسلام میں لے آئے۔ ان لوگوں کے اسلام قبول کرتے ہی واقعات نے پلٹا کھایا۔ مکی مسلمانوں نے جب یثرب کی طرف ہجرت کی۔ تو وہاں کے نومسلم انصار نے انکے خیر مقدم کیلئے اپنی آنکھیں فرش راہ کیں اور انھیں اپنے اموال میں برابر کا حصہ دار بنا دیا غرضیکہ اس کے بعد مسلمانوں کی تمام کلفتیں راحتوں سے مبدل ہو گئیں اور ایک دن آگیا۔ جب وہ پھر اسی شہر مکہ میں فاتحانہ داخل ہوئے۔ جہاں سے انھیں مجبور و لاچار ہو کر نکلنا پڑا تھا +

اسی طرح پھر تاتاری حملۂ بغداد کو لیجئے۔ ہلاکو خاں کی تباہی خیز یورش نے نہ صرف اسلامی حکومت کی بنیاد کو مسمار کر دیا تھا بلکہ اس کے ساتھ مسلمانوں کے خون کی بھی اتنی ارزانی کر دی تھی۔ کہ بغداد کی گلیاں اور دریائے دجلہ کا سرخ پانی کئی دنوں تک اس بے پناہ ظلم کی داستان زبانِ حال سے بیان کر رہا تھا حضرت شیخ سعدی علیہ الرحمۃ بھی اس خونیں واقعہ کو دیکھ کر یوں پکار اٹھے ۔۔

آسماں را حق بود گر خوں ببارد بر زمیں  بر زوالِ ملکِ مستعصم امیر المؤمنین

غنیم کی شوکت وہیبت سے مسلمانوں کے دلوں پر جسقدر خوف وہراس طاری ہوگیا تھا۔ اسکی ایک چھوٹی سی مثال یہ ہے، کہ ایک ترک بیس عربوں کو سلاسل سے پابند کئے بغیر مقتل کی طرف ہنکاتے لے گیا۔ لیکن ان میں سے کسی ایک کو بھی اتنی جرأت نہوئی۔ کہ اسکی غیبت میں جبکہ وہ اپنی بھلائی ہوئی تلوار کو لانے کی غرض سے گھر گیا کم از کم بھاگ کر جان بچا سکنے کی جرأت کرلے پس ان حالات میں کون جان سکتا تھا۔ کہ مسلمان بھی کبھی پنپ سکینگے لیکن تبلیغ اسلام کے کاری حربہ نے چند سالوں کے اندر ہی مغلوں کو گھائل کر کے انکی حکومت کو مسلمانوں کے قدموں پر لا ڈالا +

---

تبلیغ اسلام کے یہ ناقابل تردید اثرات تاریخی صفحات پر ہمیشہ کیلئے مسلمانوں کے واسطے درس عبرت چھوڑ گئے ہیں۔ پس آج بھی اگر مسلمان تبلیغ اسلام کو اپنا نصب العین قرار دیں۔ تو کوئی وجہ نہیں۔ کہ وہ سیاسی الجھنوں سے آزاد نہو جائیں۔ خدانعالیٰ نے بھی مسلمانوں کی فلاح[۱] اور کامیابی کیلئے تبلیغ اسلام کو ہی حقیقی حل قرار دیا ہے۔ اور پھر سورۂ توبہ آیت ۱۲۲ میں تبلیغ اسلام کا حکم سیاق وسباق کے لحاظ سے جنگی احکامات کے عین درمیان رکھ کر اس بات کی بھی وضاحت کردی۔ کہ مصائب و مشکلات کے موقعہ پر یہ ایک کاری اور کامیاب حربہ ہے +

---

علاوہ جماعتی فلاح اور کامیابی کے تبلیغ اسلام کا ایک اور عظیم الشان فائدہ یہ ہوتا ہے کہ انفرادی طور پر انسان کے اپنے اندر بھی اس سے وہ خلوص ایمان پیدا ہو جاتا ہے۔ جو کسی دوسری صورت میں بہت کم میسر آسکتا ہے۔ کسی انسان کا کام آنریری طور پر کرنے سے جب کام کرنیوالے کے دل میں اس انسان کی طرف جذبہ محبت پیدا ہو جاتا ہے۔ تو پھر خدائے رحیم کا کام کرنیسے خلوص ایمان کا کیا ٹھکانہ ہو سکتا ہے

جہانتک موجودہ ملکی فضاء کا سوال ہے۔ ہندوستان میں تبلیغ اسلام کچھ زیادہ کامیاب نہیں ہو سکتی۔ اسلام سے برادران وطن کی نفرت **کفار** مکہ سے کسی طرح کم نہیں۔ لہٰذا ہندوستانی سیاست کی پیچیدہ مشکلات کے سلجھانے کے لئے اگر کوئی کامیاب صورت ہے۔ تو **وہ حکمران قوم میں تبلیغ اسلام ہے** واقعات بتلاتے ہیں۔ کہ اگر برطانیہ کے چند سو سربرآوردہ اشخاص مسلمان ہو جائیں۔ تو ہندوستانی مسلمانوں کی تمام مشکلات کا ازالہ ہو سکتا ہے۔ لارڈ ہیڈلے بالقابہ کا وہ مکتوب جو چند ماہ پیشتر انہوں نے برطانوی اخبارات کو دیا تھا۔ اس حقیقت کی تائید میں عملی ثبوت مہیا کرتا ہے۔ لارڈ موصوف نے اپنے مکتوب میں برطانوی حکومت کو یہ تنبیہ کی تھی۔ کہ ہندوستانی مسلمانوں کے حقوق کا پاس نہ رکھنے کی صورت میں وہ نہ صرف ہندوستانی بلکہ ہم تمام غیر ہندوستانی مسلمانوں کے قلوب کو بھی مجروح کرنے کا باعث ہیگی +

---

[۱] ولتکن منکم امۃ یدعون الی الخیر ویامرون بالمعروف وینھون عن المنکر واولٰئک ھم المفلحون (سورۂ آل عمران)

یُوں تو ہر مُسلمان **اسلام** کا مُبلّغ ہے۔ مگر غیر ممالک میں تبلیغ **اسلام** کا کام صرف جماعتی رنگ میں ہی مفید ہو سکتا ہے۔ چنانچہ خدا تعالےٰ نے بھی سُورۂ توبہ کی آیت ۱۲۲ کے اندر یہی حکم دیا ہے۔ مگر تبلیغی جماعت اُس وقت تک کچھ نہیں کر سکتی۔ جب تک کہ باقی مسلمان زکوٰۃ کی مقررہ مقدار کے علاوہ صدقات سے اُس کی امداد کر کے تبلیغ اسلام میں اُس کے ساتھ بالواسطہ شریک ہوں۔

---

اس ضمن میں **ووکنگ مُسلم مشن** کا بھی ذکر کر دیا جائے تو بیجا نہ ہوگا۔ اُسے قائم ہوئے بیسواں سال ہے۔ اس عرصہ میں خدائے رحیم نے جو کامیابی اِسے بخشی ہے۔ وہ محتاج تعارف نہیں۔ علاوہ اس بات کے کہ اس کا نظم و نسق ایک ایسی غیر فرقہ وار جماعت کے ہاتھ میں ہے۔ جو مسلمانانِ ہندوستان کے تمام فرقوں کا خلاصہ ہے مشن با قاعدہ طور پر رجسٹری شُدہ ہے۔ پس جب مشن کی تبلیغی سرگرمیوں نے تھوڑے سے عرصہ میں ایسے عظیم الشان رنگ میں مذہب عیسائیت کی تخریب کر کے اُس کا تار و پُود بکھیر کر رکھ دیا ہے کہ پادریوں اور اُسقفوں پر مشتمل جماعت جدت پسندان (ماڈرنسٹ) نے تمام عیسوی عقائد کا انکار کر دیا ہے۔ تو کیا ہر مُسلم کا یہ فرض نہیں۔ کہ دل و جان سے اس کی قدر کرتے ہُوئے اس کی خدمت اپنے ذمہ لے۔

اس وقت مشن کے مالیات کی حالت فوری امداد کی محتاج ہے۔ ہندوستان کی دس کروڑ مُسلم آبادی میں سے اگر ایک لاکھ مُسلمان ایک روپیہ فی کس کے حساب سے مشن کی امداد کریں۔ تو وہ اس قابل ہو سکتا ہے۔ کہ نہ صرف چند سالوں تک اپنی زندگی کو بھی قائم رکھے۔ بلکہ اپنی تبلیغی سرگرمیوں کو بھی وسعت دے۔ مُسلمانوں جیسی فیّاض قوم کے سامنے یہ کام مشکل نہیں ہاں مشکل اگر کوئی چیز ہے۔ تو وہ صرف یہ ہے کہ انھیں مشن کی ضروریات سے آگاہ کیا جائے پس اس مشکل کو حل کرنے کی صورت یہ ہے کہ ہر وہ مُسلم بھائی جسے ان تحریک کا علم ہو جائے۔ اپنے ذمہ دو اُمور فرض قرار دے لے۔ ایک تو خود اپنی رقم مشن کو بھیجے دوسرا دس اور بھائیوں کو اُس کی ترغیب دے۔ پھر ان میں سے ہر ایک اپنے ذمہ کی رقم ادا کرنے کے علاوہ دس اور دوستوں کو اس طرف متوجہ کرے۔ جب خُدا تعالےٰ کسی دوسرے انسان کی کوئی محنت ضائع نہیں کرتا۔ تو مشن کا کام تو خود اس کا اپنا کام ہے اگر ایک ہزار مخلص رضا کار بھی اس تحریک کو کامیاب بنانے کی سعی کریں۔ تو کوئی وجہ نہیں کہ خدائے رحیم اسے کامیاب نہ فرمائے +

---

**تشریح تصویر** اشاعت حاضرہ کی تزئین ایک نومسلم مسٹر **محمد مُبارک ڈیلٹن** صاحب ساکن ڈربی کے فوٹو سے کی گئی ہے آپ سنہ ۱۹۱۰ء میں پیدا ہوئے مذہب کے لحاظ سے عیسائیت کے پروٹسٹنٹ فرقہ سے تعلق رکھتے تھے اٹھارہ سال کی عمر میں تھیوسوفی کی تعلیم کا شوق ہُوا۔ اور ابھی دو ہی سال اُس کا مُطالعہ کرنے پائے تھے۔ کہ اُنھیں اسلام کا علم ہُوا ایک کتاب الموسوم From Lane Mecca کا مُطالعہ کیا جس سے متاثر ہو کر آپ نے مزید اسلامی معلومات کیلئے لارڈ ہیڈلے کو لکھا وو کنگ مُسلم مشن سے اُنھیں ضروری کتب بھیجی گئیں۔ چنانچہ نومبر ۱۹۳۱ء میں بالآخر اسلام قبول فرمایا +

# ملاحظات

**ایک بشپ کا اسلام کی طرف رجحان** گذشتہ بیس سال کے عرصہ میں اسلام کے متعلق علم اور لٹریچر کی جو اشاعت مغرب میں ہوئی ہے۔ اس نے مغربی اقوام کے دلوں میں بہت بڑی تبدیلی پیدا کر دی ہے۔ اس صورت حالات پر ان صفحات میں ہم اپنے خیالات کا اظہار کر چکے ہیں۔ حال ہی میں اس تبدیلی کا ایک اور ثبوت لندن کے مؤقر جریدہ "ایوننگ سٹینڈرڈ" کے ایک مضمون میں دیا گیا ہے۔ جس میں ایک عبادت کا جو تانٹیس برج کے ایک گرجا میں ہوئی تفصیل کے ساتھ ذکر کیا گیا ہے۔ اس رپورٹ کے مطابق وہ پادری جس نے نماز پڑھائی رائیٹ ریورنڈ بشپ فریڈرک جیمس تھے۔ خطبہ میں انھوں نے مختلف مذاہب پر بحث کی۔ اور کہا کہ یہ امر زیادہ اہمیت کے قابل نہیں۔ کہ کونسا عقیدہ کسی شخص نے پسند کیا ہے۔ کیونکہ یہ زیادہ تر انسان کی پیدائش سے تعلق رکھتا ہے۔ بہت سے عیسائی اس وجہ سے عیسائی ہیں۔ کہ وہ اتفاق سے ایس رُوئے سویز پیدا ہوئے ہیں اور بس۔ اگر وہ سویز کی دوسری طرف پیدا ہوتے تو وہ غالباً مسلمان ہوتے۔ حضرت مسیح کا ذکر کرتے ہوئے انھوں نے کہا۔ کہ میں یہ ماں نہیں سکتا کہ کوئی اتنا کامل انسان جیسا کہ حضرت مسیح کے متعلق کہا جاتا ہے کبھی صفحۂ ہستی پر موجود بھی تھا۔ بہت سی باتیں جو جناب مسیح نے فرمائیں وہ غلط تھیں۔ تاہم وہ ایک بہت بڑے معلم تھے۔ بشپ نے اپنے خطبہ کو اسلام کے ذکر پر ختم کیا۔ اور فرمایا۔ کہ یہ مذہب (اسلام) بہت سی باتوں میں مسیحیت سے بہتر ہے۔ بشپ صاحب نے ایک ایسی صداقت کا اظہار کیا ہے۔ جس کا انکار بہت کم لوگ کر سکتے ہیں۔ عیسائیوں کیلئے یقیناً اسلام ہی ایک ایسا مذہب ہے۔ جو آئندہ کام دے سکتا ہے۔

---

**منشی شراب کا استعمال** منشیات کے استعمال کے متعلق ہماری روش بالکل صاف ہے۔ قرآن کریم نے انھیں من عمل الشیطان (شیطانی افعال) قرار دیا ہے۔ مغربی

اقوام بتدریج مجبور ہو رہی ہیں۔ کہ اس صداقت کا جو اس اصول کے ماتحت کام کر رہی ہے اعتراف کرتی چلی جائیں لیکن پھر بھی ایسے لوگوں کا ایک گروہ موجود ہے۔ جو شراب کے موقعہ بموقعہ استعمال کو جائز مانتے ہیں۔ اور تمام امتناعی قوانین کو غیر منصفانہ اور غیر مسیحی قرار دیتے ہیں یہ وہ لوگ ہیں جن سے ہمارا اختطاب ہے۔ کیا یہی وہ غیر مسیحی قوانین نہیں جو ان ممالک میں جہاں امتناع مسکرات کا قانون سختی کے ساتھ نافذ کیا جاتا ہے چاروں طرف خوشگوار اثرات پیدا کرتے ہیں۔ اس کے برخلاف ان ممالک میں جہاں منشیات کا استعمال آزادانہ طور پر ہوتا ہے نہایت خراب حالات پائے جاتے ہیں۔ فرانس کو مثال کے طور پر لیجئے اسکی آبادی روز افزوں تنزل پر ہے۔ ایک نیم سرکاری تحقیقاتی کمیٹی اس غرض سے تجویز کی گئی کہ یہ معلوم کیا جائے۔ کہ کیوں ہر سال فرانس میں مرنیوالوں کی تعداد پیدا ہونیوالوں سے زیادہ ہوتی ہے۔ اس کمیٹی نے یہ معلوم کیا کہ اس زیادتی اموات کے بہت سے اسباب ہیں لیکن ان میں سب سے بڑا سبب شراب نوشی ہے۔ رپورٹ میں لکھا ہے :-

"شراب نوشی سے انسان اپنے فطری علائق کو کھو بیٹھتا ہے اور ان ذمہ داریوں کو بھول جاتا ہے جو بحیثیت ایک بیٹے یا خاوند یا باپ کے اس پر عاید ہوتی ہیں شراب نوشی کی وجہ سے وہ مستعدی کے ساتھ کام نہیں کر سکتا اور چور اور ڈاکو اور عادی قانون شکن اسے بنا دیتی ہے صرف یہی نہیں بلکہ شراب نوشی بہت سی بیماریوں کی اصل جڑ ہے مثلاً فالج پیٹ جگر اور گردوں کی بیماریاں سل ودق نیمونیا دیوانگی وغیرہ اس کے علاوہ خون کی نالیوں کی حالت بھی بیماری سے خراب ہو جاتی ہے شراب نوشی نہ صرف ان بیماریوں کی جڑھ ہے۔ بلکہ حکماء نے یہ دریافت کیا ہے کہ جب وہ لوگ جو شراب نہیں پیتے ان بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں تو ان کے بچاؤ کی امید ہوتی ہے۔ لیکن ایک شراب پینے والے کے صحتیاب ہونے کی بہت کم امید ہوتی ہے"۔ مذکورہ بالا رپورٹ سے یہ ظاہر ہے۔ کہ شراب نوشی جسم کو صرف نقصان پہنچاتی ہے۔ کوئی فائدہ اس سے حاصل نہیں ہو سکتا +

گلیڈسٹون انگلستان کے ایک سابق وزیر اعظم نے کہا ہے۔ جنگ قحط اور وبا کی تین بڑی بیماریاں

اس قدر خطرناک نہیں جس قدر شرابنوشی' +

## شراب زہر ہے نہ کہ خوراک

شراب ایسی چیز نہیں جو قدرت کی پیدا کردہ چیزوں میں پائی جاتی ہو - یہ ایک مرکب چیز کے تجزیہ کا نتیجہ ہے - اور بڑی طاقتور زہر ہے' کسی شخص کو فوراً موت کے گھاٹ اُتارنے کیلئے کوئی بہت زیادہ خالص شراب کی ضرورت نہیں' اس کا ثبوت دینا کوئی مشکل نہیں - اگر کسی زمینی کیڑے یا مچھلی کو ایسے برتن میں ڈال دیا جائے جسمیں ایک اور نناوے کے تناسب سے شراب ملا ہؤا پانی ہو تو وہ فوراً مرجائیگی' اگر ایک انڈے کی سفیدی شراب میں ڈال دی جائے وہ فوراً جم جائیگی! اور سخت اور سفید بن جائیگی' بعینہ اسی طرح جیسے اُبلتے ہوئے پانی میں یا گرم لوہے پر اسے ڈالا جائے پس اس امر کو ملحوظ رکھتے ہوئے کہ پیٹ' دل' جگر' گردے اور اعصاب زیادہ تر اسی قسم کے مادّہ سے بنتے ہوئے ہیں جس سے یہ انڈے کی سفیدی' تو یہ حقیقت عیاں ہو جاتی ہے - کہ شراب زیادہ تر اسی طرح ان پر اثر انداز ہوتی ہے' علاوہ ازیں شرابنوشی کوئی خوراک نہیں' کیونکہ غذائی نالیوں میں داخل ہوکر نہ تو وہ ہضم ہوتی ہے اور نہ ہی کسی اور شکل میں تبدیل ہوتی ہے' جب وہ خون میں داخل ہوتی ہے - تو اُس وقت بھی وہ شراب ہی ہوتی ہے' شراب جسم کے جس حصہ سے چھو جائے اُس کو مُرجھا دیتی ہے - اور جسم کو کوئی طاقت نہیں پہنچاتی' علاوہ ازیں جب معدہ تندرست ہو اور معمولی غذا کھائی جائے' تو معدہ اُسے قبول کرلیتا ہے' لیکن جب پہلی دفعہ شراب پی لیں تو معدہ حسب معمول اُسے قبول نہیں کرتا اور اُلٹی ہو جاتی ہے' معدہ شراب کو اپنا دشمن سمجھتا ہے - اور اسلئے جسقدر جلد ممکن ہو اس سے خلاصی حاصل کرنا چاہتا ہے' غذا جسم کی نشوونما کیلئے ہے - لیکن شراب نشوونما کو روکتی ہے - جن بچوں کو پینے کیلئے شراب دیجاتی ہے وہ اس جسمانی طاقت کو حاصل نہیں کرسکتے جو اس صورت میں کہ وہ شراب کو وہ استعمال نہ کرتے اُنھیں حاصل ہوتی + کھلاڑی اور وہ لوگ جو طاقت اور مشقت کے کاموں میں مقابلہ کرتے ہیں' شراب کے استعمال سے قطعی پرہیز کرتے ہیں - کیونکہ شراب اعصاب کو کمزور کردیتی ہے' یہ بات کی وجہ کہ بہت سے

---

ملاحظہ ہو ڈاکٹر سیلمن کی کتاب ہیلتھ اینڈ لانگویٹی (صحت اور درازیٔ عمر) +

لوگوں کا خیال ہے۔ کہ شراب طاقت کو بڑھاتی ہے یہ ہے کہ شراب سے دماغ اس طرح اکڑ جاتا ہے۔ کہ انسان اس دھوکہ میں مبتلا ہو جاتا ہے کہ گویا شراب پینے کے بعد اسے طاقت حاصل ہو گئی ہے +

---

**شرابنوشی کا اثر دل پر** ایک شراب پینے والا غلطی سے یہ خیال کر لیتا ہے کہ شرابنوشی تخیلات کو بڑھانے میں امداد کا موجب ہے۔ یہ سچ ہے۔ کہ تھوڑی سی شراب پی لینے کے بعد ابتدائی دس یا زیادہ منٹ تک ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دل زیادہ کام کرنے لگا ہے اور خیالات زیادہ آزادی کے ساتھ آنے لگتے ہیں لیکن وہ زیادہ پریشان اور منتشر ہوتے ہیں کیونکہ ایک شخص جس کا چال چلن درست ہو اور قول و فعل کے لحاظ سے فرزانہ اور عقلمند ہو شراب کو آزادانہ استعمال کرنے کے بعد بالکل مختلف اور عجیب و غریب حرکات کرنے لگتا ہے کہ گو انسان زیادہ بکنے لگتا اور موزوں الفاظ استعمال کرنے کے ہوش و حواس کھو دیتا ہے اور اکثر اوقات گندی زبان استعمال کرتا اور ایسے کام کرتا ہے جو معقولیت اور موزونیت کی حدود سے متجاوز ہوتے ہیں وہ شخص جو شراب کو آزادانہ استعمال کرتا ہے شراب پینے کے چند منٹ بعد سر میں بڑا بھاری پن محسوس کرنے لگتا ہے۔ وہ چپ ہو جاتا اور لیٹ کر سو جانا چاہتا ہے اس کی وجہ یہ ہے۔ کہ شراب اس کے دماغ کو مختل کر دیتی ہے + انسان کو ایسا ضمیر دیا گیا ہے جو اسے صحیح اور غلط باتوں میں امتیاز کرنے کے قابل بناتا ہے۔ شراب کا اثر اس طاقت کو زائل کرنے کیلئے ہے۔ قریباً تمام جرائم جن کا انسان مرتکب ہوتا ہے۔ اور جو اسے جیلخانہ لے جاتے ہیں جیسے لڑائی دنگا قتل و غارت یا زنا بالجبر وغیرہ اس وقت سرزد ہوتے ہیں۔ جب انسان شراب کے اثر سے مغلوب ہو +

---

**شرابنوشی بیماری پیدا کرتی ہے** وہ شخص جو روزانہ تھوڑی سی شراب پی لیتا ہے ممکن ہے وہ اس بات کو نہ سمجھتا ہو۔ کہ اسے کوئی بہت زیادہ نقصان پہنچ رہا ہے لیکن اگر وہ اپنے جگر گردوں پھیپھڑوں معدہ اور خون کی نالیوں کو دیکھ سکتا ہو تو اسے نظر آ جائے کہ یہ تمام اعضا بتدریج بگڑتے جا رہے ہیں۔ معمولاً جسم کے اندر بیماری یعنے ان جراثیم کو جو

اس میں داخل ہوتے ہیں زائل کرنے کی طاقت موجود ہے۔ شراب نوشی بیماری کے مقابلہ کی اس طاقت کو تباہ کردیتی ہے۔ اور اعضائے جسمانی کو ایسا نقصان پہنچاتی ہے کہ شراب پینے والا آسانی سے نمونیا۔ دق۔ برائیٹ کی بیماری، کالرا، پلیگ یا پیچش کی بیماریوں میں گرفتار ہو جاتا ہے۔ اور جب وہ ایک مرتبہ بیمار ہوتا ہے تو اس شخص کی نسبت جو شراب استعمال نہیں کرتا۔ اس کے صحتیاب ہونے کا بہت کم موقع ہوتا ہے" +

شراب کا بُرا اثر یا نقصان صرف اسی شخص کو نہیں پہنچتا جو شراب کا عادی ہے۔ بلکہ اُس کی اولاد پر بھی اس کا اثر ہوتا ہے۔ کمزور دل بچوں کی حفاظت گاہوں میں دیکھا گیا ہے۔ کہ ایسے ہر فی صدی بچوں میں سے قریباً ساٹھ فیصدی بچے اُن والدین کی اولاد ہیں۔ جو شراب پینے کے عادی ہیں + 

---

**کیا شراب کوئی مفید دوائی ہے** کچھ زیادہ زمانہ نہیں ہوا۔ کہ طبیب بیماروں کو باقاعدہ طور پر اس خیال سے شراب استعمال کراتے رہے ہیں۔ کہ بیماری سے صحتیاب ہونے میں وہ امداد کا موجب ہوگی۔ لیکن آج طبیب دوسری دوائیوں میں بہت ہی تھوڑی سی شراب ملاتے ہیں۔ یہ اب معلوم ہو چکا ہے۔ کہ شراب بیماری کو اچھا نہیں کرتی عملاً ایک ہی جگہ اور ایک ہی صورت جو شراب کو مفید بنا سکتی ہے۔ وہ یہ ہے کہ بعض خاص جلدی بیماریوں کو دور کرنے کیلئے اُسے جسم پر ملا جائے۔ اخبارات میں عموماً کسی نہ کسی خاص قسم کی شراب کے شاندار اشتہار ہوتے ہیں۔ جو کہا جاتا ہے۔ کہ ہاضمہ کی درستی اور اعصاب کی چُستی میں امداد کا موجب ہوتی ہے۔ ایسے اشتہارات بہت ہی غلط فہمی پیدا کرنے کا موجب ہیں۔ ایک بیمار کیلئے جس اصول حفاظت کی پیروی کرنا ضروری ہے۔ وہ یہی ہے کہ وہ ہر قسم کی منشی شراب سے پرہیز کرے +

---

**غیر مسیحی قانون** قرآن کا حکم جس کو "غیر مسیحی قانون" کے نام سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ اور جس نے دُنیائے اسلام میں بہترین اثر پیدا کیا ہے۔ شراب کے بارہ میں حسب ذیل ہے :-

یسئلونک عن الخمر والمیسر قل فیھما اثم کبیر ومنافع للناس واثمھما اکبر من نفعھما ویسئلونک ماذا ینفقون قل العفو کذالک یبین اللہ لکم الآیات لعلکم تتفکرون ۔ ترجمہ تجھ سے شراب اور جوئے کے متعلق پوچھتے ہیں ۔ کہو ان دونوں میں بڑی برائی ہے ۔ اور لوگوں کیلئے فائدے بھی ہیں ۔ اور ان کی برائی ان کے فائدے سے بڑھ کر ہے ۔ اور تجھ سے پوچھتے ہیں ۔ کہ کیا خرچ کریں ۔ کہو جو کچھ (حاجت سے) بڑھ رہے ۔ اسی طرح اللہ تعالےٰ تمہارے لئے کھول کر باتیں بیان کرتا ہے ۔ تاکہ تم فکر کرو (البقرہ آیت ۲۱۹)

یاایھا الذین امنوا انما الخمر والمیسر والانصاب والازلام رجس من عمل الشیطان فاجتنبوہ لعلکم تفلحون ۔ انما یرید الشیطان ان یوقع بینکم العداوۃ والبغضاء فی الخمر والمیسر ویصدکم عن ذکر اللہ وعن الصلوٰۃ فھل انتم منتھون ترجمہ ۔ اے لوگو جو ایمان لائے ہو شراب اور جوا اور بت اور پاسے ناپاک کام صرف شیطان کے عمل سے ہیں جو ان سے بچو ۔ تاکہ تم کامیاب ہو شیطان صرف یہ چاہتا ہے کہ تمہارے درمیان شراب اور جوئے کی وجہ سے عداوت اور بغض ڈال دے ۔ اور تم کو اللہ کے ذکر سے اور نماز سے روک دے سو کیا تم (ان باتوں سے) رک جاؤ گے؟ (المائدہ ۵ : ۹۰-۹۱)

---

# اعلان

حضرت خواجہ صاحب کی تازہ تصنیف اسلام اور عیسائیت (بزبان انگریزی) چھپ کر تیار ہو گئی ہے ۔ یہ کتاب گرجا سینٹ پال (ہانگ کانگ) کے اسقف اعظم کے جواب میں بالکل اچھوتے اصولوں پر لکھی گئی ہے +

قیمت فی جلد ایک روپیہ دو آنے . . . . . .

سکرٹری

# تفسیر القرآن

بہ تسلسل صفحہ ۳۰۱ - اشاعت اسلام ماہ اگست ۱۹۳۴ء

از کلک حقائق رقم حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مبلغ اسلام

---

**جنت** } بہت سے لوگ جنت اور دوزخ کے تصور ہی کو مضحکہ قرار دیتے ہیں جب سائنس ہمیں تسلسل حیات پر ایمان رکھنے کا فتویٰ دیتا ہے۔ تو اس کے ساتھ ہمیں آیندہ زندگی کے مسرت افزا اور تکلیف دہ پہلوؤں کے امکان کو بھی تسلیم کرنا چاہئے۔ قرآن شریف نے انھیں دونوں پہلوؤں کا نام جنت اور دوزخ رکھا ہے۔ ورنہ اگر اصول علت و معلول ایک حقیقت ثابتہ ہے۔ اور ہمیں اپنے کئے کی جزا سزا ضرور ملتی ہے تو ہمارے بہت سے اعمال جو اس زندگی میں سرزد ہوئے ہیں بغیر جزا و سزا کے رہ جائینگے۔ ایسے اعمال کے محاسبہ کیلئے ایکدن معین ہونا عقلی طور پر لازمی معلوم ہوتا ہے[1]۔ یہ ممکن ہے۔ کہ ان آیندہ حالات کی نوعیت ہماری سمجھ میں نہ آسکے لیکن ہماری ناقابلیت ان حالات کے وجود سے انکار کرنے کی دلیل نہیں ہو سکتی۔ زبردست قوت متخیلہ کے ہوتے ہوئے ہم بعض اوقات ارضی اشیاء کا صحیح ذہنی نقشہ کھینچنے سے قاصر رہ جاتے ہیں۔ لہٰذا اگر ہم حیات بعد الموت کے واقعات کو صحیح طور پر نہ سمجھ سکیں خصوصاً اس حالت میں جبکہ ان کی نوعیت یہاں کے معاملات سے جداگانہ ہے، تو کوئی تعجب کی بات نہیں ہے۔ ایک طور پر ہم کہہ سکتے ہیں۔ کہ ہمارا نفس و ادراک جنت اور دوزخ کی بنیادیں ہیں۔ آنحضرت صلعم نے ایک حدیث قدسی بیان کرتے ہوئے ایک صداقت کا اعلان کیا ہے۔ خدا فرماتا ہے "میں نے اپنے نیک بندوں کیلئے، وہ چیزیں طیار کر رکھی ہیں جن کو نہ کسی آنکھ نے دیکھا ہے نہ کسی کان نے سُنا ہے۔ اور نہ کسی کے دل میں اُن کا خیال گزرا ہے" بہرکیف قرآن

(۱) سورت ۶ آیت ۴ +

نے ان حقائق کو عمومیت کے رنگ میں بیان کر دیا۔ یہ سچ ہے کہ اسمیں جنت کی لذتوں کا تذکرہ ہے۔ اور انھیں دُنیاوی اشیاء کے ناموں سے پکارا گیا ہے مثلاً دُودھ، شہد، مُشک، پھل وغیرہ لیکن اس کے ساتھ ہی ہمیں مُتنبّہ کر دیا گیا ہے کہ ہم ان چیزوں کو ارضی رنگ میں قیاس نہ کریں۔ بقول قرآن ان کا تذکرہ تمثیل[1] اور استعارہ کے رنگ میں کیا گیا ہے۔ چنانچہ لکھا ہے۔ کہ خُدا نے ہمارے لئے دو جنّتیں[2] بنائی ہیں ایک یہاں اور دوسری عقبےٰ میں۔ اور یہی حال دوزخ کا ہے۔ اور یہ بات اس لئے ہے کہ ہم آیندہ حالات کا کچھ[3] علم اسی زندگی میں حاصل کر سکیں ہاں مگر یہ فرق ضرور رہیگا۔ کہ ارضی جنّت و دوزخ آیندہ حقائق کا محض ایک عکس ہیں۔ اس کے علاوہ ایک فرق یہ ہے۔ کہ یہاں ہمیں ہر شے دُنیاوی رنگ میں حاصل ہوگی۔ اور وہاں یعنی آیندہ عالم میں جُملہ اشیاء مادی علائق سے پاک ہونگی +

اگر نفس لوّامہ حشر و نشر کی صُورت میں پُوری شدّت کے ساتھ ظاہر ہو سکتا ہے تو ہمارے نفس کی ترقی کی دیگر چار منازل بھی جن کا تذکرہ ہو چکا ہے ظاہر ہونی چاہئیں اور اپنی بہترین شکل میں جنت کی صُورت اختیار کر لینگی۔ لہٰذا کسی متشکک کا قیامت یا جنّت اور دوزخ کے تصوّر پر ہنستا بالکُل غیر واجب ہے۔ جبکہ وہ اسی دُنیا میں ضمیر کی ملامت کا ذائقہ چکھ چُکا ہو۔ اور اسی راحت کا مشتاق ہے۔ جو اُن مبارک لوگوں کو نصیب ہوتی ہو جو نفس کی کشمکش سے آزاد ہو گئے ہیں۔ اور اُنھیں طمانیت قلب حاصل ہو گئی ہے کوئی شخص زندگی کی مشقّتوں کو دُور نہیں کر سکتا۔ لیکن متذکرہ بالا اصحاب ہر حال میں مطمئن رہتے ہیں۔ اور رنج و راحت سے بے نیاز ہو جاتے ہیں۔ اگر طمانیت قلب اور اطمینان رُوحانی قابل رشک باتیں ہیں۔ تو یہ نعماء جنّت میں ہمیں پوری خوبی کے ساتھ حاصل ہونگی۔ اس حالت کے خصائص جیسا کہ قرآن میں مذکور ہے یہ ہیں :- جنّت میں ہم تمام تکالیف اور بلاؤں سے آزاد ہونگے (۳۵ : ۳۵) اور ہر قسم کے فکر، خوف اور رنج سے پاک ہونگے (۳۴ : ۶۸ و ۶۹) ہمیں کوئی لغو یا مُہمل بات نہ سُننی پڑیگی (۱۹ : ۶۲)

(۱) سورت ۱۲ آیت ۶۵ (۲) سورت ۵۵ آیت ۴۶ و ۶۲ (۳) سُورت ۲ آیت ۲۵ +

اور نہ ہماری فطرت میں کوئی ہلکاپن یا شیخی نظر آئیگی۔ بیشک ہمیں اپنی پرورش کیلئے کسی نہ کسی قسم کی غذا ضرور ملیگی، لیکن اُن غذاؤں کے کھانے سے کوئی تکلیف یا بیماری لاحق نہوگی (۵۶ : ۱۹) قرآن کریم نے ہمارے یہاں کے اعمال کو جنتی ثمرات کے رنگ میں ظاہر کیا ہے۔ یہاں بھی ہم اپنی محنت کے ثمرات سے متمتع ہوتے ہیں۔ اگر اس دُنیا میں صداقت پر ایمان رکھنا نیک اعمال کا ذریعہ ہوجاتا ہے۔ تو وہی وہاں کے ثمرات کا تخم ہوجائیں گے۔ اور اُنھیں ایک خوشنما باغ کی شکل میں تبدیل کر دینگے یہی وجہ ہے کہ جہاں کہیں قرآن عقاید اور اعمال کا ذکر کرتا ہے۔ تو اُنھیں باغوں سے تشبیہ دیتا ہے جن کی آبیاری اُن دائمی نہروں سے ہوتی ہے۔ جو اُن کے نیچے بہتی ہیں (۲ : ۲۵ و ۴ : ۱۲۲ و ۹ : ۴۳ و ۷ : ۴۲) وہاں ہمارے اعمال ان نہروں کو پیدا کر دینگے ممکن ہے کہ نہریں اُس پانی کی ہوں جس کے عناصر ترکیبی کا ہمیں علم نہیں۔ لیکن وہ ہمارے دُنیاوی اعمال کی تبدیل شدہ صُورت ہیں۔ عربی لفظ جنّت بہت معنی خیز ہے۔ اس کے ایک لغوی معنی تو پوشیدہ شے کے ہیں۔ دوسرا ایسا باغ جسمیں کثرت سے درخت ہوں۔ زمین کا ہر خطہ جسمیں مختلف بیج بوئے جائیں۔ ایک بالقوہ باغ ہے۔ جب اسمیں تخم پوشیدہ ہوں تو پہلے معنوں میں وہ جنّت ہے لیکن جب اس میں سے درخت پیدا ہوجائیں۔ تو لفظ کے دوسرے معنے صادق آجاتے ہیں۔ یہاں بھی جو لوگ خراب زندگی بسر نہیں کرتے اور جملہ بدکاریوں سے بچے رہتے ہیں۔ تو وہ ایک قسم کی بہشتی زندگی بسر کرتے ہیں۔ اور اُس کا سبب اُن کے صحیح عقاید اور حُسن اعمال ہیں۔ آیندہ جنّت انہی عقاید اور اعمال کی مجسم صُورت کا نام ہے۔ جنّت ہماری اپنی ہی طبیعت ہے جہاں ہماری اعلیٰ استعدادیں ترقّی کرینگی۔ اور سوگنا پھل لائینگی (۹۱ : ۹) +

واضح ہو کہ اسلامی بہشت عیاشوں کی تفریحگاہ نہیں ہے جہاں وہ عورتوں کی صُحبت میں بیٹھ کر درختوں کے سایہ میں شام اور صبح شراب کے جام پئینگے۔ اور عیاشی میں مشغول ہونگے۔ بیشک قرآن میں حُور کا لفظ آیا ہے (۴۴ : ۵۴ و ۵۵ : ۷۲ وغیرہ) اور ہمیں بتایا گیا ہے۔ کہ ہماری مستورات بھی وہاں ہونگی۔ اور وہ ہماری ہی طرح پاکیزہ ہونگی (۱۳ : ۲۳ و ۳۶ : ۵۶)

قرآن کے بعض مفسرین نے انہی ہماری عورتوں کو حُور قرار دیا ہے بعض ان کو بہشتی جنس سمجھتے ہیں۔ جہاں خوبصورت عورتوں اور لڑکوں کو حُور اور غلمان قرار دیا گیا ہے۔ مجھے اس تاویل میں عیب نظر نہیں آتا۔ عورت یہاں کی زندگی میں قابلِ نفرت رفیق تو نہیں ہے۔ اگرچہ بعض ناقص خیالات کے عیسائی مصنفین نے عورت کو دوزخ کا دروازہ بتایا ہے (سینٹ جیروم سینٹ سرل اور سینٹ ٹرٹولین وغیرہ نے اس صنف کو ایسے ہی طعنہ آمیز الفاظ میں یاد کیا ہے جنہیں انہیں اپنا صنف لطیف کہنا چاہئے) عورتیں تو ہماری جنس کا ایک بہترین حصہ ہیں۔ وہ ہمارے لئے بہترین خوشی کا سامان اور خدا کی سب سے بڑی نعمت ہیں۔ لیکن جب بدقسمتی سے اُن کا خیال اور اُن کی دلچسپی کسی غیر سے وابستہ ہو جائے تو وہ مرد کی زندگی کو دوزخ بنا دیتی ہیں لیکن ہمیں یقین دلایا گیا ہے۔ کہ حورانِ جنت ان باتوں سے پاک ہونگی۔ اور حُور کے لفظی معنیٰ بھی یہی ہیں (۵۶ : ۲۲) اُن کی آنکھیں اگرچہ دلکش ہونگی لیکن اُن میں عشق انگیزی کا کوئی شائبہ نہ ہوگا اور نہ وہ کسی ناجائز خواہش کا آلہ کار ہوں گی۔ لیکن نہ اُنھیں نظام دُنیا سے تعلق ہے۔ اور نہ اُن کے ساتھ معاشرت کے تعلقات ہونگے۔ کیونکہ وہاں ہم سب جسمانی خواہشات سے آزاد ہونگے اور نہ وہاں توالد و تناسل کا کوئی سلسلہ ہوگا۔ اور یہی غرض یہاں زناشوئی سے ہے۔

یہ اعتراض ہو سکتا ہے۔ کہ جب حُوریں یہاں کی عورتوں کے موافق نہ ہونگی تو پھر اُن کی ضرورت ہی کیا ہے؟ لیکن اس سے معترض کے دماغ کی کمزوری کا اظہار ہوتا ہے۔ موجودہ زندگی میں بھی بستر ہماری راحت کا جُزو نہیں ہے۔ اور ایک خاص عُمر میں ہر انسان دُنیاوی لذتوں سے نفور ہو جاتا ہے۔ صرف رُوحانی اور عقلی مسرت ہی ہمیں ہمیشہ کیلئے مسحور کر سکتی ہے۔ ہماری حقیقی خوشی جسمانی نہیں بلکہ علمی ہے +

آئندہ زندگی کی اشیاء کیلئے قرآن نے مختلف نام استعمال کئے ہیں اگر ہم اُن کے لفظی معنٰی لیں۔ تو وہ سب کسی نہ کسی قسم کے علم کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ چنانچہ جنت اور دوزخ کے درمیانی مقام کا نام بھی اعراف (۷ : ۴۶) ہے جس کے معنے علم ہیں +

القصّہ بہشت ایک اعلےٰ درجہ کے روحانی حالت کا نام ہے۔ جہاں ہماری خواہشات کا پورا پورا سامان مہیّا ہوگا (۱۶ : ۳۳ تا ۳۵ و ۱۴ : ۳۱ تا ۳۳ و ۴۳ : ۶۸ تا ۷۴) ہر شے

محترم اور پاکیزہ طور کی ہوگی۔ اور اسمیں کوئی مذموم پہلو نہ ہوگا۔ جب قرآن ان لوگوں کی فہرست پیش کرتا ہے۔ جو جنت میں داخل ہونے کے حقدار ہیں تو وہ اس خیال کو واضح ترین انداز میں پیش کرتا ہے۔ ان لوگوں کی سیرت ہی سے اس امر کا فیصلہ ہو سکتا ہے کہ جنت بوالہوسوں کے لئے نہیں ہے +

(۱) جنت میں وہ لوگ جائینگے جو پاکیزہ عقاید رکھتے ہیں اور نیک اعمال کرتے ہیں (۲ : ۲۴ و ۴ : ۱۲۲ و ۷ : ۴۲ وغیرہ)

(۲) جو نیک زندگی بسر کرتے ہیں یا جو مہربان خُدا کی رحمت کے پیچھے ہیں۔ (۳ : ۱۲۸ و ۱۲۹ - ۱۶ : ۳۳ تا ۳۵ ' ۱۹ : ۶۲ تا ۶۵ ' ۴۱ : ۳۱ تا ۳۳) +

(۳) جو حلیم اور مسکین ہیں (۱۱ : ۲۶) اور توبہ کرتے ہیں۔ اور جن کے خیالات پاکیزہ ہوتے ہیں (۱۹ : ۶۲ تا ۶۵ و ۵۰ : ۳۱ تا ۳۵ و ۶۶ : ۹) +

(۴) جنہوں نے دُنیا میں وعدہ پُورا کیا۔ اور ایفائے عہد کیا (۱۳ : ۲۰ تا ۲۵) +

(۵) جو راستباز ہیں اور نہ صرف نمازیں پڑھتے ہیں۔ بلکہ اقتضائے نماز کو عملی جامہ پہناتے ہیں (۱۳ : ۲۰ تا ۲۵ و ۴۱ : ۳۱ تا ۳۳) +

(۶) جو تمام ناپاک خواہشات سے پاک ہو چکے ہیں۔ اور جن کے قلوب ہر قسم کی لغزش سے پاک ہیں (۷ : ۴۱ تا ۴۲ و ۴۷ : ۶ تا ۸) +

القصہ حسنات جمیع اقسام مثلاً پرہیز گاری' راستبازی' صبر' عفت' سخاوت' التفات' صداقت' غرور اور شیخی سے اجتناب' نیک مشورہ دینا۔ یہ ان لوگوں کی صفات ہیں جو جنت میں داخل ہو سکینگے +

علاوہ بریں جیسا کہ بیان ہو چکا ہے' سلامتی کا جنت میں دور دورہ ہوگا۔ حتےٰ کہ جنت کو اسی وجہ سے کئی جگہ دار السلام یعنی سلامتی کا گھر قرار دیا گیا ہے (۱۰ : ۲۸ و ۲۹ ' ۳۶ : ۵۶ تا ۵۸ ' ۵۰ : ۳۱ تا ۳۵) اور ہماری جملہ بہترین استعدادیں جو یہاں مخفی ہی ہیں' وہ سب جنت میں بروئے کار آجائینگی۔ اسی لئے جنت کو دارالنعیم بھی کہا گیا ہے یعنی عُمدہ نعمتوں کا گھر (۷۰ : ۳۹ و ۴۰) +

اس ضمن میں چند اُن چیزوں کا بیان کرنا بھی ضروری معلوم ہوتا ہے۔ جو ہمیں دوزخ

میں پہنچائینگی مثلاً جرم (۵۵ : ۴۳ و ۱۹ : ۹۸ و ۴۳ : ۴۷) ظلم اور ناانصافی (۷ : ۴۸، ۴۳ : ۴۴)
غرور (۱۶ : ۲۹ و ۳۹ : ۶۰ و ۳۹ : ۷۱) بخل (۹ : ۳۵) ناشکرگزاری (۵۰ : ۲۴)
بغاوت (۵۰ : ۲۴) افراط و تفریط (۷۸ : ۲۲) شکوک فی الحقائق (۵۰ : ۲۴) غلو ۵۰/۲۵
اعمال صالحہ سے روکنا (۵۰ : ۲۵) فقدان اعمال حسنہ و انکار (۳۵ : ۳۶) مخالفت خداوندی
(۹ : ۶۳) شرک (۵۰ : ۲۶ و ۱۹ : ۲۷) ان مذکورہ بالا نیکیوں اور بدیوں سے جنت اور دوزخ
کی حقیقت بخوبی معلوم ہو سکتی ہے۔ ان میں کوئی تصور دنیاوی اشیاء کا شامل نہیں ہے۔ اور یہ سب
ذہنی یا روحانی اشیاء سے متعلق ہیں۔ اوپر جو کچھ مذکور ہوا اس بات پر شاہد ہے کہ قرآن
شریف نے نہایت صاف مگر صحیح تصویر آیندہ واقعات کی کھینچی ہے۔ وہ فرماتا ہے کہ
انسان دنیا میں اعلےٰ ترین استعدادیں لے کر آتا ہے، لیکن شروع میں وہ زینہ کی پہلی سیڑھی
سے ترقی کرتا ہے۔ انسان کو ترقی اپنے آپ ہی کرنی پڑتی ہے، اور خود ہی ترقی کی آخری
منزل تک پہنچنا ہوتا ہے۔ ہم ارتقائی سفر کر رہے ہیں۔ اور ہمیں ہر قسم کی ہدایت دی گئی
ہے۔ تاکہ ہم منزل مقصود تک پہنچ جائیں۔ ہم دنیا میں اس لئے آتے ہیں کہ اپنے آپ کو
آیندہ ترقی کیلئے تیار کر سکیں۔ اگر ہم اپنی استعدادوں کو اس حد تک ترقی دے لیں کہ ہم
آیندہ ترقی کی زندگی میں داخل ہو جائیں تو گویا ہم اس دنیا سے کامیاب جاتے ہیں۔
(۹۱ : ۹) لیکن اگر ہم ایسا نہیں کر سکتے تو پہلے ہمیں اپنی آلائشوں سے پاک ہونا ہوگا
جو ہمارے دنیاوی قیام میں ہم سے وابستہ ہو گئی تھیں۔ اور جب ہم پاک ہو جائیں گے تو
پھر ترقی کا دور شروع ہوگا۔ اور آخرکار اس مقام پر پہنچ جائینگے۔ جہاں سے آئے تھے
ہم نور سے آئے تھے۔ اور آخرکار نور میں ترقی کر کے داخل ہو جائیں گے ‪+‬

## بہشت کہاں ہے؟

قرآن شریف نے جنت کا ذکر کرتے ہوئے کہا ہے۔ کہ وہ اپنی وسعت میں زمین و آسمان کے
برابر ہے۔ جب آنحضرت صلعم نے اس آیت کا ذکر اپنے صحابہ سے کیا تو اتفاقاً رومی حکومت کا
ایک سفیر بھی وہاں موجود تھا، اس نے کہا۔ اگر آپ کی بیان کردہ جنت اس قدر وسیع ہے
تو پھر دوزخ کس جگہ ہے؟ یہ سوال بظاہر معقول بھی تھا۔ آپؐ نے فرمایا۔ سبحان اللہ جب

دن ہوتا ہے تو رات کہاں چلی جاتی ہے؟ ممکن ہے یہ جواب جو سوال سے زیادہ معقول ہے اُن لوگوں کو پسند نہ آئے جو کائنات کو سہ منزلہ مکان سمجھتے ہیں۔ بہشت بالائی، زمین درمیانی اور دوزخ زیرین منزل۔ لیکن قرآنی آیت اور آنحضرت صلعم کی تفسیر نے تمام مسائل کو سائنٹیفک طور پر حل کر دیا ہے۔ ہمارے اندر جو زمینی مادہ ہے۔ یہی زمین کی طرف مائل ہوتا ہے۔ اور یہ مادہ ہمارے نظام جسمانی میں جس قدر کم ہوگا۔ اسی قدر جلد ہم دُنیا سے رُخصت ہو سکتے ہیں۔ چنانچہ پرندوں کے معاملہ میں یہ بات ظاہر ہے۔ اگر موت نام ہے رُوح اور جسم کی جُدائی کا، تو رُوح اگر اسمیں مادی رجحان نہو تو وہ مادہ سے وابستہ نہیں رہ سکتی۔ اور جس رُوح میں جسمانی آلائش ہے وہ مخصوص طبقات سے بلند تر نہیں جا سکتی۔ جس طرح کہ غبارہ ہوتا ہے۔ چونکہ اس میں ہائڈروجن بھرا ہوتا ہے وہ نہ زمین پر رہ سکتا ہے اور نہ ایک خاص بلندی سے زیادہ اُوپر جا سکتا ہے۔ جب تک دُنیاوی خواہشات ہمارے اندر موجود ہیں اس وقت تک ہم اُس مقام میں مُعلق رہینگے جسے دوزخ کہتے ہیں۔ اور جنّت کے دروازے ہمارے لئے اسی وقت کھلینگے جبکہ ہم تمام آلائشوں سے پاک ہو جائینگے۔ خواہ ہمارا جسم کسی مادہ کا کیوں نہ ہو۔ وہ مٹی سے ضرور پاکیزہ تر ہوگا۔ وہ جسم ممکن ہے برق پاروں کا یا روشنی کا ہو۔ جیسا کہ ہم قرآن میں پڑھتے ہیں۔ اگر ہم برق پاروں سے مُرکب کسی غبارہ کا تصوّر کر سکیں، اور اس کے اندر ایک آدمی بیٹھا ہُوا ہو اور کھانے پینے کی مختلف ترکیبیں ہوں لیکن وہ سب اُسی مادہ کے ہوں، تو پھر اس شخص کیلئے فضائے کائنات میں بجلی کی سی سُرعت کے ساتھ سیر کرنا ممکن ہوگا۔ بلکہ بہت آسان ہوگا۔ اور آنحضرت صلعم نے جنّت میں ہماری حرکات و سکنات کا تقریباً ایسا ہی بیان فرما دیا ہے +

## نعمائے جنّت

جنّت کی نعمتوں کے بارہ میں یہ ہے۔ کہ ہم انھیں سرمایۂ لُطف بنا سکتے ہیں، جس طرح کہ ہم دُنیاوی نعمتوں سے بہرہ اندوز ہوتے ہیں۔ لیکن چونکہ جنّت میں ہمارے اعضا مثلاً ذوق، لمس، ہاضمہ وغیرہ زمینی مادہ سے مُرکّب نہ ہونگے۔ اس لئے نعمائے جنّت بھی دنیاوی نعمتوں کی طرح نہ ہونگی۔ میں نہ مُبالغہ کر رہا ہوں۔ نہ کوئی بات اپنی طرف سے کہ رہا ہوں کہ میں ایسے

پاک سیرت مسلمانوں سے واقف ہوں جو بغیر کھائے مختلف پھلوں کے ذائقہ سے لذت اندوز ہو سکتے تھے۔ اس قسم کے لوگ بعض اوقات دلکش نغمے سُنتے ہیں۔ حالانکہ کوئی مادی شے انھیں پیدا نہیں کر سکتی۔ مجھے ایک دوست کا واقعہ یاد ہے۔ جو بڑا عجیب تھا۔ وہ نہ خواب دیکھ رہا تھا اور نہ بیہوش تھا۔ بلکہ جاگ رہا تھا۔ اور آدھی رات کے وقت مراقبہ میں مصروف تھا۔ اس نے اپنے آپ کو ایک عورت کی معیّت میں محسُوس کیا۔ اور وہی لذت حاصل کی جو ہم حاصل کرتے ہیں جبکہ کسی عورت سے ہمارے تعلقات زناشوئی قائم ہو جاتے ہیں۔ ہاں اسکے معاملہ میں ایک فرق تھا۔ وہ یہ کہ یہ لذّت ایک یا دو منٹ نہیں ہی بلکہ نصف گھنٹے تک۔ قرآن شریف نے بھی اس کی طرف اشارہ کیا ہے۔ جبکہ کہا کہ جنّت کے رہنے والوں کو اُس ثمر کا کچھ حصّہ ملیگا۔ اور اس کو چکھنے کے بعد وہ کہینگے کہ یہ وہی ہے۔ جو اس سے پہلے ہمیں دیا گیا تھا۔ اُن کو اس کے مانند ہی ملیگا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ نعمائے جنّت ایسی ہی ہونگی جیسی کہ دُنیا میں ہمیں نصیب ہوتی ہیں۔ لیکن اُن کی نوعیّت جُداگانہ ہوگی۔ سُورتِ دھر میں بھی ایسا ہی بیان کیا گیا ہے۔ اور جنّت کی مختلف نعمتوں کا تذکرہ کیا گیا ہی۔ جو ہمیں وہاں نصیب ہونگی۔ کافُور ایک بہترین کیڑے مارنے والی دوا ہے۔ چنانچہ قرآن میں گنہگاروں کا جو دوزخ میں ہونگے، حال بیان کرنے کے بعد نکوکاروں کے متعلق بیان کیا گیا ہے۔ کہ وہ اس پیالہ میں سے پئینگے جس میں کافور کی آمیزش ہوگی (۷۶ : ۵) مریض کی آنتیں صاف ہو جانے کے بعد اُسے جراثیم کُش دوا کی ضرورت ہوتی ہے۔ کیونکہ نظامِ جسمانی میں جراثیم تو موجود ہوتے ہیں۔ اور جب وہ پُورے طور سے صحتیاب ہو جاتا ہے تو اُسے ٹانک کی ضرورت ہوتی ہے۔ اور" ادرک" جیسا کہ لوگ کہتے ہیں دُنیا کی بہترین مقوی دواؤں میں سے ہے۔ اسی لئے ہم آگے چل کر پڑھتے ہیں کہ جنّت کے رہنے والوں کو اس پیالہ میں سے پینے کو ملیگا جسمیں ادرک کی آمیزش ہوگی (۷۶ : ۱۷) ہم جہاں کہیں بھی ہوں ہمیں غذا کی بہرحال ضرورت ہے۔ اور اگر ہم ان پھلوں کی غذائی قیمت کا اندازہ کر سکیں جن کے ہمنام ہم کو جنّت میں ملینگے تو معلوم ہوگا۔ کہ وہ سب مقوی اور محرک ہیں، خصوصاً کمزوری قلب کے لئے نافع ہیں۔ اگر دل رُوح کا مسکن ہے، تو اُسے آسمانی

عالم میں وہی غذا ملنی چاہیئے جو اس دنیا میں اس کے لئے مفید تھی +

## جنت اور دوزخ کا کھانا

مذکورہ بالا امور سے اس مسئلہ کے مختلف پہلوؤں پر روشنی پڑتی ہے' جن کا قرآن میں مذکور ہے اور ان میں سے ایک مسئلہ' کھانے کا ہے۔ ہر شے کو غذا کی ضرورت ہے لیکن اُسکی غذا اسی مادہ سے حاصل ہوتی ہے' جس سے اس کا جسم بنا ہوتا ہے۔ اگر مرنے کے بعد ہم اپنے اجسام کو اس دُنیا میں چھوڑ جائینگے تو ظاہر ہے۔ کہ ہم آیندہ عالم میں دُنیا کی کوئی شے ہضم نہیں کر سکتے۔ لیکن چونکہ گنہگار کا دل دنیا دی چیزوں کیلئے طلبگار ہوگا۔ تو چونکہ یہ چیزیں اُسے وہاں مُیسر نہ ہونگی۔ اس لئے اُن کے نہ ملنے کی وجہ سے وہ سخت بیچین ہوگا۔ اور اُسے معلوم ہوگا کہ کسی نے اُسے ان چیزوں سے روک دیا ہے جن سے اُسے لذّت حاصل ہوتی تھی۔ اس کے علاوہ وہ آسمانی غذا کی طرف بھی مائل ہوگا۔ کیونکہ وہ اپنے بعض احباب کو اُسے کھاتے ہُوئے دیکھیگا۔ اگر وہ اُن سے درخواست کریگا۔ کہ وہ اُسے بھی ان نعمتوں میں شریک کریں۔ اور وہ انکار کر دینگے تو یہ بالکل قدرتی بات ہوگی۔ (۵۷ : ۱۳) آیت زیر بحث یہ بھی بتاتی ہے۔ کہ وہ کھانا کن اشیاء سے مرکب ہوگا ؟ وہ شے نُور ہے' ہمارے اجسام نُوری ہونگے۔ کیونکہ اگر وہ نُوری نہوں تو نُوری غذا ہضم نہیں کر سکینگے۔ اب ہم ایک قدم اور آگے جاتے ہیں۔ کوئلہ میں بھی نُور کے اجزا ہوتے ہیں اور ایک وقت ہر کوئلہ کیلئے آتا ہی ہے کہ وہ تمام نُور ہو جاتا ہے۔ مگر نُوری ہونے سے پہلے ضروری ہے۔ کہ اسمیں سیاہی اور دھوئیں کے جملہ اجزاء ختم ہو جائیں۔ اور ضروری ہے۔ کہ اُسے آگ میں ڈالا جائے۔ تاکہ وہ اپنی ذاتی چمک حاصل کر سکے۔ یہی حال ہمارا ہوگا' ہم نُوری خطہ سے آئے ہیں۔ جیسا کہ پہلے بیان ہُوا' وہ نُور کثیف تر ہوتا گیا۔ حتّٰے کہ اُس نے مٹی کی شکل اختیار کر لی۔ اور مٹی سے انسان پیدا ہُوا۔ جو اس کی بہترین پیدا وار ہے۔ اب گویا ہم پیچھے کو سفر کرتے ہیں۔ اور ہمیں نُوری حالت پہ واپس آتا ہے۔ پس کوئی تعجب نہیں۔ اگر ایک رُوح کو جس میں دُنیاوی آلائش اور مادّی دھواں موجود ہے' آگ میں ڈالا جائے تاکہ وہ پاک ہو جائے لیکن ہمیں کچھ نہ کچھ غذا بھی درکار ہوگی۔ اور وہ غذا شجرۃ زقّوم کا پھل ہوگی۔

جیسا کہ قرآن میں مذکور ہے۔ اور یہ درخت دوزخ کی تلی میں پیدا ہوتا ہے (۳۷ : ۶۴) اس درخت کا پھل دوزخیوں کی غذا ہوگا۔ اور وہ ان کے پیٹوں میں کھولیگا۔ وہ پیاسے ہونگے، اور پانی کیلئے دوڑینگے۔ اور اُنھیں کھولتا ہُوا پانی ملیگا (۴۶ : ۴۳ تا ۴۶) اس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ یہ دست آور غذا ہوگی۔ ایک مسلمان عالم نے، جو طبیب بھی تھا، آتشک کے مریض کا علاج تھوہڑ (زقوم) کے درخت کے پھل سے کیا تھا۔ مریض کو بہت پیاس معلوم ہُوئی۔ اور طبیب نے اُس کو گرم پانی پینے کو دیا، جس کی وجہ سے اُسے خوب دست آئے۔ ہر دست کے ساتھ سیاہ مواد بکثرت خارج ہُوا اور مریض صحتیاب ہوگیا۔ یہ خیال اُس کو قرآن کے مطالعہ ہی سے پیدا ہُوا۔ اور وہ بعض سخت امراض میں اس طریق علاج کا تجربہ کیا کرتا تھا۔ دوزخ اور ہسپتال میں ایک مماثلت یہ ہے۔ کہ جب کوئی مریض شفاخانہ میں داخل ہوتا ہے۔ تو اس کے احباب اس کے ساتھ آتے ہیں، لیکن اگر وہ کسی سخت مرض میں مُبتلا ہوتا ہے۔ تو کسی ملاقاتی یا عزیز کو اس کی ملاقات کی اجازت نہیں ہوتی۔ گویا تندرستوں کے اور اس کے درمیان ایک دیوار کھڑی ہو جاتی ہے اور تاوقتیکہ وہ پُورے طور سے صحتیاب نہ ہو جائے ان سے ملاقات نہیں کر سکتا۔ اس کے دوست خیریت معلوم کرنے کیلئے آسکتے ہیں۔ مگر ملاقات نہیں ہوسکتی۔ اسی طرح ہم قرآن میں پڑھتے ہیں۔ کہ مومنوں اور منافقوں کے درمیان ایک دیوار قائم ہوگی (۵۷ : ۱۳) اور ایک جماعت کو دوسری سے الگ کر دیگی +

## دوزخ اور جنّت کی مُدّت

دوسرے موقع پر دوزخ اور جنّت کا ذکر کرتے ہُوئے قرآن شریف نے اُن کی مُدّت کا تذکرہ بھی کیا ہے (دیکھو ۱۱ : ۲۷) جنّت کے متعلق فرمایا۔ کہ یہ ایک ابدی نعمت ہے جو ختم نہ ہوگی (۱۱ : ۱۰۸) اس آیت سے جنّت کی ہمیشگی ثابت ہوگئی۔ لیکن یہ واضح ہو کہ دوزخ صرف ایک تصفیہ کی جگہ ہے۔ اور اگر لوگوں میں آلائش باقی نہ رہے جس کو صاف کرنے کی ضرورت ہو تو دوزخ بھی بیکار ہوگی۔ اس کی ضرورت اُسی وقت تک ہے۔ جب تک آلائش اور بُرائی کا وجود باقی ہے۔ کیونکہ کوئی شخص دوزخ سے نکل کر جنّت میں داخل نہیں ہوسکتا جب تک اُسکی رُوح پاکیزہ نہ ہو۔ اور آلائشیں وہی دُنیاوی خواہشات ہیں۔ جن کو قابُو میں نہ رکھنے کی وجہ سے دُنیا میں

ہم غلطیوں کے مرتکب ہوئے تھے۔ مرنے کے بعد ممکن ہے ہم گناہ نہ کر سکیں۔ کیونکہ گناہ کرنے کے آلات ہمارے پاس نہ ہونگے لیکن جب تک کہ نفسانی خواہشات موجود ہیں اس وقت تک گناہ کرنے کی خواہش بھی موجود رہیگی۔ گویا نفسانی خواہشات گنہگار اور جنت کے درمیان ایک دیوار ہیں اور اسی فصل کی وجہ سے دوزخ کا وجود ہے۔ اگر ہم گناہ کرتے ہیں۔ تو اس میلان کے سبب سے جو ان خواہشات سے پیدا ہوتا ہے۔ اور اگر یہ میلان بعد وفات بھی باقی رہے تو اس کا سبب یہی ہے۔ یہ جذبات اپنی غیر مصفے حالت میں ضرور زمین کی طرف مائل ہونگے تاکہ بعد وفات اُن کی تسلی کا سامان مہیا ہو سکے۔ اور جب تک زمین قائم ہے وہ بھی باقی رہینگے۔ وہ ہمارے اندر دوبارہ دنیا میں واپس آنے کی خواہش پیدا کرتے رہینگے لیکن ہم ان خواہشات کو تسکین نہ دے سکینگے کیونکہ ہمارے پاس مادی جسم نہ ہوگا۔ اور مادی جسم دنیاوی زندگی کیلئے اشد ضروری ہے۔ اور ظاہر ہے۔ کہ موت کے بعد جسم خاکی تو یہیں رہ جاتا ہے اور عناصر میں تبدیلی ہو جاتی ہے (۳۴ : ۵۴) یہ ناقابلیت گویا دوسری دیوار قائم کر دیگی۔ جو ہمارے میلانات اور اُن کی تسلی کے ذرائع کے درمیان حائل ہوگی۔ گویا گنہگار لوگ دو دیواروں میں ہونگے (۳۶ : ۹) ایک اُن کے پیچھے ہوگی۔ دوسری اُن کے آگے ہوگی۔ خواہش اور اس کو تسکین نہ دینے کی وجہ سے گنہگار کیلئے اک نئی رُوح پیدا ہو جائیگی جو کہ جیسا میں نے کہا زمین کے ساتھ ساتھ قائم ہوگی۔ اور قدرتی طور پر اس کا خاتمہ ہو جائیگا اگر ہمارے کرہ ارضی کا خاتمہ کر دیا جائے۔ قرآن میں ایک زبردست مصیبت کا ذکر ہے۔ جو اس دنیا کا خاتمہ کر دیگی۔ اور خوفناک زلزلوں اور جھٹکوں کی وجہ سے یہ کرۂ ارض پارہ پارہ ہو جائیگا جن کی وجہ سے پہاڑ، جو کہ زمین کو ساکن کرنے کیلئے بنائے گئے تھے دھنکی ہوئی اُون کی طرح ہو جائینگے (۱۰۱ : ۵) اور انسان منتشر پروانوں کی طرح۔ یہ آفت ایسی ہوگی کہ زمین کسی بڑے جرم فلکی سے ٹکرائیگی۔ اور سائنس بھی جبکہ وہ زمین کی آخری قسمت کے متعلق رائے زنی کرتا ہے یہی کہتا ہے پس اگر دوزخ کا وجود زمین کے ساتھ ہی ہے تو وہ بھی اس کے ساتھ ساتھ ناپید ہو جائیگی۔ لیکن ہم دوزخ کے ساتھ ایک تیسری چیز کا بھی ساتھ ساتھ ہونا پڑھتے ہیں قرآن شریف جبکہ دوزخیوں کا ذکر کرتا ہے تو کہتا ہے۔ کہ وہ وہاں اس وقت تک رہینگے جب تک زمین و آسمان قائم

ہیں گے۔ اس بیان سے میری بات کی تردید نہیں ہوتی۔ عربی الفاظ ارض اور سمٰوات کے لفظی معنے زمین اور آسمان کے نہیں ہیں۔ اُن کے اصلی معنے اس مقام کے ہیں جو انھیں فضاء میں حاصل ہے۔ نہ اُس مادہ کے جس سے وہ بنے ہیں! ارض ہر اُس چیز کو کہہ سکتے ہیں جو کسی شئے کے نیچے ہو۔ اور سماء، جو سماوات کا واحد ہے۔ اس کے معنے بلندی کے بھی آتے ہیں۔ پس یہ دونوں الفاظ اضافی ہیں۔ حتےٰ کہ آپ پہلے آسمان کو بھی ساتویں کی نسبت سے ارض کہہ سکتے ہیں (ملاحظہ ہو مفردات امام راغب اصفہانی) اور اسی طرح تیسرے یا چوتھے کی نسبت سے دوسرے کو ارض کہہ سکتے ہیں۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ خطے جن کو سماوات کہا گیا اگرچہ زمین کے فنا ہو جانے کے بعد باقی رہ سکتے ہیں، لیکن اُن کو موجودہ ناموں سے موسوم نہیں کیا جائیگا۔ اگر زمین کے فنا ہو جانے سے دوزخ کا خاتمہ ہو جائیگا تو پھر سمٰوات کا لفظ آسمان کیلئے استعمال نہ ہوگا +

بہرکیف، آیت زیر بحث میں ایک لفظ اور بھی ہے جس کی بناء پر دوزخ کی ہمیشگی کے متعلق غلط فہمی پیدا ہو جاتی ہے۔ اور وہ لفظ ابد ہے جس کا ترجمہ غلطی سے ہمیشہ کر لیا گیا ہے۔ لیکن ابد کی جمع آباد آتی ہے۔ اور ظاہر ہے کہ ہمیشگی ایسا مفہوم ہے جسمیں جمع کو دخل نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ ہمیشگی تو ایک غیر قابل تقسیم چیز ہے لہٰذا آباد کے معنی صرف ایک طویل مُدت کے ہوئے +

دوزخ کا وجُود خُدا کے انتقامی جذبہ یا ناراضگی پر مبنی نہیں ہے قرآن ان باتوں کا مُطلق انکار کرتا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ خُدا کو ہمارے سزا دینے میں کسی قسم کی دلچسپی نہیں ہے۔ لیکن چُونکہ ہم نے اُسکے نعماء کو صحیح طور پر استعمال نہیں کیا ہے۔ اور اس وجہ سے ہم میں ترقی کی صلاحیت پیدا نہیں ہُوئی۔ پس ہمیں بُرے جذبے دوزخ میں بھیجا جائیگا۔ تاکہ وہاں، وہ موانع دُور ہو جائیں۔ جو ہماری آیندہ ترقی کی راہ میں حائل ہیں +

# یورپ کیلئے اسلام مشعلِ ہدایت بنا

## پروفیسر گرمانوس کے خیالات

دُنیا کی تمدّنی تاریخ کا حال بیان کرتے ہُوئے پروفیسر صاحب نے کہا۔ کہ یورپ نو صد عیسوی تک اندھیرے میں پڑا ہوا تھا۔ اسلام مشعلِ ہدایت اور آزادی کی روشنی لے کر یورپ میں پہنچا۔ اور اُس نے قوموں کو اخوت اسلامی کا پیغام دیا۔ اس نے اپنی اخلاقی کشش سے دُنیا کی سلطنتوں کو فتح کر لیا۔ اسلام نے قومیّت کا قلع قمع کیا۔ اور مختلف النسل افراد کو سر جوڑ کر ایک رشتہ میں منسلک کر دیا۔ اسلامی تمدّن مشرق و مغرب میں پھیل گیا اور اس نے چار دانگ عالم کو منوّر کر دیا۔ مگر یورپ نے اس مشعل ہدایت کی روشنی سے پورا پورا فائدہ نہ اُٹھایا۔ اور علم الٰہی کی بجائے جدید سائنس کی تحقیقاتوں اور مادّی تہذیب نے جگہ لے لی۔ یورپ نے مادیت اختیار کر لی۔ اور روحانیت جو اسلام نے پھیلائی تھی اس سے مُنہ موڑ لیا۔ اور اُسے اٹھارھویں صدی سے برابر زوال شروع ہو گیا +

## یورپ میں مسلمانوں کے زوال کے اسباب

یورپ میں اسلام کی ترقی رُک گئی۔ اس کی وجہ یہ نہیں تھی۔ کہ اسلام کی روحانیت اور اس کی تعلیم میں نقص واقع ہو گیا یا اس کے حاملین نے اسلام کی شرافت کا ثبوت دینا بند کر دیا تھا۔ نہیں بلکہ اس کے شعرا اور خدا رسیدہ بزرگوں نے اعلےٰ منازل طے کرنے کی کوششیں جاری رکھیں۔ لیکن خوش اعتقادیوں نے اسلام کے مقاصد عظمےٰ کو نقصان پہنچانا شروع کیا۔ اور مادہ پرستی کی جانب یورپ کے رُجحان کو روکنے کیلئے مجتہدین اسلام نے ایسے جدید آلات نہ کئے جو اس کے لئے ضروری تھے۔ اور اقتصادی معاشرتی روحانی معلومات کے متعلق اٹھارھویں صدی عیسوی کے یہ بزرگ جدید تحقیقاتوں کو پیش کرنے سے معذور رہے +

## اسلام نہیں بلکہ مُسلمان اسکے ذمّہ وار ہیں

اسلئے اٹھارھویں صدی عیسوی میں مُسلمانوں کی قوّت اور اُن کی حالت روز بروز کمزور ہوتی گئی عظیم الشان اسلامی سلطنتیں تباہ ہونے لگیں ۔مُسلمانوں کی طاقت کا زور توڑ دیا گیا ۔ اور یُورپ میں یہ عقیدہ عام ہوگیا ۔کہ اسلام آخری سانس لے رہا ہے ۔ اور اسلام کی قُوّت گھٹ رہی ہے ۔لیکن ان کے ساتھ ہی ساتھ اب جبکہ عیسائیّت کے مقابلہ میں اسلام موجُود نہ تھا ۔یُورپ کے عالموں نے اسلام اور اُس کی تاریخ کا بغور مُطالعہ کیا ۔ اور اسلام کے اسبابِ زوال دریافت کرنے شروع کئے +

## مُسلمانوں کا تنزّل اسلام کا تنزّل نہیں

اب مطالعہ سے اسلام پر جو الزامات عاید کئے جاتے تھے ۔ وہ غلط ثابت ہونے لگے اور یہ ثابت ہُوا ۔کہ مُسلمانوں کا تنزّل اسلام کا تنزّل نہیں ہے ۔ اس تنزّل کا اسلامی تعلیمات سے کوئی تعلّق نہ تھا ۔ بلکہ ان مسلمانوں پر ان کی ذمّہ واری عاید ہوتی تھی ۔جنہوں نے اپنی ۔رُحنیاتِ اسلامی کے وسائل کو ترک کردیا تھا ۔ اور جو تساہل میں پڑکر اس نُور معرفت سے جسے اسلام نے پیش کیا تھا مستفید نہ ہوتے تھے ۔ ان مسلمانوں نے اسلام کے اصُولوں کو ترک کردیا تھا ۔ اور وہ اسلامی روایات اور اُسوۂ حسنہ کے پابند نہ رہے تھے +

---

# ضرورت

دفتر مشن ( عزیز منزل ۔ برانڈرتھ روڈ ۔ لاہور ) کو ایسے احباب کے پتوں کی ضرورت ہے جنہیں ہردو اُردو و انگریزی رسالوں کی خریداری کیلئے تحریک کی جائے +

کیا ہمارے مخلص احباب عملی طور پر اس ضرورت میں ہمارا ہاتھ بٹا کر تبلیغ اسلام کیلئے بالواسطہ اپنے وقت کی قُربانی کرنا گوارا فرماسکینگے ؟

(نوٹ) جو پتے بھی بھیجے جائیں وہ قابلِ وثوق ہوں ۔ اور ہر پتہ کے ہمراہ اُردو یا انگریزی رسالہ کی تعیین کردی جائے ۔ برما کے احباب خاص طور پر قابلِ توجّہ ہیں +

سیکرٹری

# عبادت اور قربانی

بقلم مسٹر کے کیو ڈاس

خدا نے عبادت کا جذبہ ہمارے اندر اعلےٰ مقاصد کے حصول کیلئے رکھا ہے لیکن اگر عبادت صرف رکوع اور سجود میں منحصر ہو جائے۔ تو پھر اصلی مقصد فوت ہو جائیگا۔ ہمارے اندر تین فطری میلان ہیں۔ جو باہمدگر کام کرتے ہیں۔ اور اگر ہم دیانتداری کے ساتھ ان پر عمل کریں تو نہایت عمدہ نتائج پیدا ہو سکتے ہیں۔ ہم فطرتی طور پر اُن چیزوں کی طرف مائل ہوتے ہیں۔ جن سے ہمیں مسرت حاصل ہوتی ہے۔ اور ایسی اشیاء کو حاصل کرنے کے بعد ہمیں اُن سے اُلفت ہو جاتی ہے۔ اور وہ اُلفت عبادت کی شکل اختیار کر لیتی ہے۔ جبکہ اس کے ساتھ کچھ جسمانی حرکات اور تریقی الفاظ بھی شامل ہو جائیں۔ تب ہم اُن کی نقل کرنے لگتے ہیں۔ یہ تین میلانات اُلفت عبادت اور نقل یا تقلید ہماری مخفی قوتوں کو کامل کر سکتے ہیں۔ اگر ہم اُن کی ترقی کے لئے بہترین اخلاق اختیار کر لیں۔ لیکن بدقسمتی سے ہماری ادنےٰ خواہشات ہمارے فیصلہ کو تاریک کر دیتی ہیں۔ اور رفتہ رفتہ اُن کی ضروریات ہماری عبادت کا مرکز بن جاتی ہیں۔ خوف اور اُمید اس طرز عمل میں بہت حصہ لیتی ہیں۔ اور دراصل یہی جذبات ہماری خواہشات کو ربّانی لباس پہناتی ہیں۔ بعض اوقات ہم فطرت کے عناصر کو اپنے نفع یا نقصان کا ماخذ قرار دیتے ہیں۔ اور خوف اور اُمید ہمیں مجبور کرتی ہیں۔ کہ ہم اُنھیں اُلوہیت کے مرتبہ پر پہنچائیں۔ مختلف نقلی معبودوں کو ہم یہ بلند مرتبہ دیتے ہیں۔ لیکن یہ ہماری ادنےٰ خواہشات ہی ہیں جو انتخاب معبود میں ہم پر حکمرانی کرتی ہیں۔ ہم اُن کو قدیم یونان اور ہندوستان کی دیوتاؤں میں پاتے ہیں۔ یہ دیوتا ہمارے اپنے دماغ کی پیداوار ہیں۔ اور ہم دیکھتے ہیں۔ کہ وہ انہی چیزوں میں لذّت پاتے ہیں جو عموماً ہمارے حواس جسمانی کو خوش کرتی ہیں۔ عبادت گاہیں، نہایت عمدہ طور پر سجائی جاتی ہیں۔ اور ان میں موسیقی، نغمہ اور خوشبودان ہوتے ہیں۔ جن میں مسالے جلائے جاتے ہیں۔ اور اُن کی وجہ سے

خوشبو دار دھواں نکلتا ہے۔ اور یہ سب کچھ ہم اپنے معبود کو خوش کرنے کیلئے کرتے ہیں جس کے متعلق ہمارا قیاس یہ ہے۔ کہ وہ قربانی کے خون کو پسند کرتا ہے۔ خصوصاً جبکہ وہ قربانی آگ میں جلائی جائے۔ اس طرح عبادت کا مقصد فوت ہو جاتا ہے۔ اور ہم اپنے ایک اعلیٰ جذبہ کا جہات۔ بُرا استعمال کرتے ہیں۔

دُنیا میں نیک اور عقلمند لوگ وقتاً فوقتاً پیدا ہوتے ہیں جنہوں نے لوگوں کو غلطی سے آگاہ کیا۔ اور اس شریف جذبہ کا صحیح استعمال بتایا۔ ان لوگوں نے خدا تعالےٰ کے رسول ہونے کا دعوےٰ کیا۔ اور اُن کے دعوے کی کچھ ہی قیمت کیوں نہ ہو۔ تاریخ نے مفصلہ ذیل باتیں اُن کے متعلق پورے طور پر ثابت کر دی ہیں :-

(۱) یہ لوگ اس وقت ظاہر ہوئے جبکہ مخلوقِ الٰہی تباہی کے کنارہ پر تھی +

(۲) اُنھوں نے ایک ایسی ہستی کا ذکر کیا جو دُنیا کی خالق، پالنے اور پرورش کرنے والی ہے

(۳) اُنھوں نے اُس ہستی کی اطاعت کا وعظ کیا۔ اور اس اطاعت کو لوگوں کا مذہب قرار دیا

(۴) اُن کی شدید مخالفت ہوئی +

(۵) جن لوگوں نے اُن کی بات مانی وہ پھلے پھولے اور اُن کے مخالفین تباہ ہو گئے۔

یہ وہ حقائق ہیں جو تاریخی طور پر ہر زمانہ میں ثابت ہوئے ہیں۔ اور اسکی وجہ بالکل ظاہر ہے۔ اگر یہ کائنات کسی خالق کی پیدا کردہ ہے۔ اور اس کا قیام اُس خالق کے وضع کردہ قوانین پر منحصر ہے۔ تو قوانین کی اطاعت کرنیوالے یقیناً مرفہ الحال ہونگے۔ خالق ہماری اُلفت کا مرکز ہونا چاہئے۔ اور اس لئے ہمیں اُسی کی عبادت اور اتباع کرنی چاہئے۔ انسان فطری طور پر ملنسار واقع ہوا ہے۔ اس کیلئے کسی نہ کسی سوسائٹی میں رہنا ضروری ہے۔ اور اُن بنیادی اصولوں کا محتاج ہے۔ جن کی بناء پر افراد باہم اس طرح ملجائیں۔ کہ ایک جماعت قائم ہو جائے رسولوں نے ایسے قوانین بنائے جن کی بدولت خدا کی عبادت اُن کے مذہب کا مرکزی ستون بن گئی۔ لیکن انسان کی ادنےٰ خواہشات اس سادی چیز یعنی عبادت میں بھی ظاہر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں۔ مندر اور معابد آراستہ کئے گئے۔ اور ان میں موسیقی نغمہ اور خوشبو جلانے کا رواج از سرِ نو قائم ہو گیا +

اس کی بہترین مثال موسوی شریعت میں ملتی ہے ۔ کوئی شخص حضرت موسیٰ کی عظمت کا انکار نہیں کرسکتا ۔ وہ بہت بڑے قوم پرور اور اپنی قوم کو مصریوں کی غلامی کی آزاد کرانیوالے تھے ۔ وہ شارع اور قوم بنانیوالے تھے انھوں نے اپنی قوم کو غلامی میں پایا لیکن انھیں سپاہی بنا دیا ۔ جو آگے چل کر بادشاہت کے مالک ہو گئے ۔ وہ خدا کے رسول کی حیثیت سے ظاہر ہوئے ۔ اور قوم کو آزاد کر کے انھوں نے دس سادہ احکام دیئے جو قانون مابعد کی بنیاد ہیں ۔ انھوں نے لوگوں کو خدا کی عبادت کا حکم دیا ۔ اور اس مقصد کیلئے ایک سادہ عبادت خانہ بنایا +

"تو میرے لئے ایک مٹی کی قربان گاہ بنائیگا ۔ اور اگر تو پتھر کی قربانگاہ بنائیگا تو اسکو تراشے ہوئے پتھر سے نہ بنانا ۔ کیونکہ اگر تو نے اس پر اوزار رکھا تو وہ ناپاک ہو جائیگی"
(خروج باب ۲۱ درس ۲۴ و ۲۵) +

خدا کے حکم سے حضرت موسیٰ کوہ طور پر گئے ۔ اور وہاں چالیس شبانہ روز بسر کئے روزہ رکھے ۔ اور خدا آپ سے ہمکلام ہوا ۔ خدا نے حکم دیا کہ آپ بنی اسرائیل سے سونے چاندی اور پیتل، نیلے سرخ ارغوانی کپڑے اور بکری کے بالوں اور بجو اور بھیڑ کی کھالوں اور شطم کی لکڑی اور تیل اور مسالے جو مسح کرنے میں مستعمل ہوں ۔ اور "خوشبویات" کا ہدیہ قبول کریں ۔ ان چیزوں سے ایک محراب بنائی جائے جس پر چاروں طرف سونے کا تاج ہو اور حلقوں کونوں اور تختوں پر سونا منڈھا ہوا ہو ۔ خالص سونے کی ایک "نشست رحم" بھی بنائی گئی جس کے دونوں کونوں پر سونے کے دو فرشتے بنائے گئے اور یہ نشست اس محراب میں نصب کی گئی ۔ اور اس محراب میں خدا کی ملاقات کے ثبوت میں عطا کردہ دستور رکھی گئی ۔ گویا یہ جگہ خدا سے ملاقات کرنے کیلئے مخصوص کی گئی +

محراب کے علاوہ ہم ایک سونے کی میز کا حال بھی پڑھتے ہیں جس کے چاروں طرف سونے کا تاج نصب کیا گیا تھا ۔ اور اس میز پر رکابیاں چمچے پیالے وغیرہ رکھے گئے، اور روٹی بھی گویا خدا کے سامنے رکھی گئی ہے ۔ علاوہ ازیں سونے کے شمعدان بھی نصب کئے گئے جن میں شاخیں، پیالے پھول پتی، وغیرہ بنی ہوئی تھی ۔ اور چراغ، چمٹے

نسوار کی پیالیاں، پردے، نقاب، چاندی کی چول کے تختے، سلاخیں، توے، کڑچھے، طشت اور گوشت لٹکانے کے ہُک وغیرہ وغیرہ۔ دراصل یہ خیال کرنا حیرت کا موجب ہے۔ کہ کس قدر دولت خانۂ خدا کی تعمیر میں صرف کی گئی تھی اور بہت سلیقہ کے ساتھ یا دریوں کیلئے سونے کے اور ارغوانی، سُرخ، اور نیلے رنگ کے، اور باریک ململ کے جُبّے بھی مُعیّن کر دیئے گئے ہیں اور خروج جیسی الہامی کتاب کے دس ابواب انہی تفصیل کیلئے وقف کر دیئے گئے ہیں +

کتاب احبار میں مختلف قربانیوں مثلاً سوختنی قربانی، گوشت کی قربانی، گناہ کی قربانی، نافرمانی کی قربانی، تقدیس اور صلح کی قربانی وغیرہ کا مذکور ہے۔ قربانی میں سانڈ سے لے کر فاختہ تک ذبح کرتے تھے۔ قربانی کا کچھ حصہ جلایا جاتا تھا۔ اُن کا خون چھڑکا جاتا تھا۔ اور کچھ حصہ پادریوں کے کھانے میں صرف ہوتا تھا۔ اور یہ سب کچھ خُدا کے حکم سے ہوتا تھا۔ یہ الہام کا کیسا غلط تخیّل ہے! کیا ان مُقدس لغویات کے بغیر خُدا کی عبادت نہیں ہو سکتی؟ کیا ہم اُسے معبد کیلئے اس سے بہتر مکان دے سکتے ہیں۔ جس کا گنبد آسمان ہو جس میں چراغوں کی جگہ ستارے لگے ہُوئے ہیں؟ کیا تیل اور گرم مسالوں کی خوشبو (یہ چیزیں یہُودی عبادت میں ضروری ہیں) قُدرت کے پھُولوں کی زیادہ فرحت بخش ہو سکتی ہے؟ جب مَیں نے مُوسےٰ کی تیسری یا چوتھی کتاب میں ان باتوں کے متعلق پڑھا تو سکتہ کا عالم طاری ہو گیا۔ اور اگر قرآن مجید میری رہنمائی نہ کرتا تو میرے دل سے مُوسےٰ کی عظمت بالکل دُور ہو جاتی۔ اگر قرآن پاک ایک طرف، موسےٰ کا ذکر نبی کی حیثیت سے شاندار طریق پر کرتا ہے تو وہ ان خرابیوں کا بھی بار بار تذکرہ کرتا ہے جو موسےٰ کے متبعین نے صحف مقدسہ میں پیدا کر دیں (۲: ۷۹ و ۴: ۴۶ و ۵: ۴۰ تا ۴۱)۔ یہُودیوں کی تحریفِ توریت کے متعلق جو کچھ قرآن مجید میں مذکور ہُوا ہے۔ اُس تسلیم کرنے کیلئے عقل سلیم ہمیں مجبُور کرتی ہے۔ اگر خروج میں یہ بیان کیا گیا ہے (خروج ۲۰: ۲۴ و ۲۵) کہ خُدا کا گھر بنانے میں مُطلق کوئی اوزار استعمال نہ کیا جائے۔ اور جملہ اشیاء اُن کی قدرتی حالت میں استعمال کی جائیں۔ تو پھر وہی خُدا اس کتاب کا مُصنّف کیسے ہو سکتا ہے۔ جو معابد کی اس قدر شاندار تفصیل دیتی ہے؟ (خروج ۲۵: ۲۶ تا ۲۸)

بیشک عبادت کی رُوح مُردہ ہوگئی۔ اور رسُوم نے اس کی جگہ لے لی۔ خروج اور احبار کی کتابیں نہ صرف رسُومات کی ذمّہ دار ہیں۔ بلکہ قربانی کی بھی گناہ کی معافی کے لئے ہم مختلف قسم کی قربانیوں کا ذکر پڑھتے ہیں۔ یہ مختلف جانوروں اور پرندوں کے ذبح کرنے پر مشتمل ہیں۔ اور گُناہ کی نوعیت اور گُناہگار کی دُنیاوی حیثیت کے لحاظ سے ان میں اختلاف ہوتا تھا خصوصاً احبار میں بار بار کہا گیا ہے۔ کہ ان قربانیوں سے گناہ معاف ہو جاتا ہے۔ قدیم قربانیوں کا لازمی نتیجہ یہ ہوتا تھا۔ کہ انسانی قربانی کا رواج ہو گیا۔ اور تاریخ میں قُربانی کے ایک طویل سلسلہ کا ذکر پڑھنے میں آتا ہے +

لوگ یقین کرتے تھے۔ کہ عظیم الشان قُربانی سے مصائب عظمٰے بھی دُور ہو سکتی ہیں۔ اس سلسلہ میں مذہبی ممنُوعات رائج ہوگئیں۔ قدیم تمدّن میں نوجوان آدمیوں کو قربانی کے لئے خُوب کھلا پلا کر موٹا تازہ کیا جاتا تھا۔ ان لوگوں کو خُدا کو خوش کرنے کیلئے قتل کیا جاتا تھا۔ پادری ایک پتھر کا چاقو اُس کے سینہ میں گھونپتا تھا۔ اور یہ کہتا تھا۔ کہ اے خدا آج میں تجھے خُوش کرنے کے لئے یہ قُربانی کرتا ہُوں۔ اس قسم کی قُربانیاں کُچھ عرصہ کے بعد مُقدّس ہوگئیں۔ اور مخصوص افراد کا محض چھُو لینا ہی ایک نکوکاری اور گُناہ معاف کرنے کے لائق سمجھا جاتا تھا۔ انگریزی حکُومت سے پہلے ہندوستان کے ہندو بھی اس قسم کے اعجازی چھُونے پر یقین کرتے تھے۔ اور بیوہ عورتیں مُردہ خاوندوں کے ساتھ ستی ہو جاتی تھیں ستی کا چھُونا بھی ایک بڑی بات تھی۔ اس عقیدے نے بھی حضرت مسیح ابن مریم سے پہلے بہت سے "مسیح" پیدا کر دیئے بحیرۂ رُوم کو ایک جھیل سمجھنا چاہیئے جس کے گرد اگرد بارہ چودہ ممالک آباد تھے۔ اور ہر مُلک میں ایک مخصُوص "مسیح" تھا۔ جسے لوگ اپنا خدا سمجھتے تھے۔ یہ سب مسیح کنوّاریوں کے پیٹ سے پیدا ہُوئے تھے۔ اور ۲۵ دسمبر کے پہلے گھنٹے میں پیدا ہوئے تھے۔ اور ۲۵ دسمبر کے پہلے گھنٹے میں دُنیا میں ظاہر ہُوئے۔ اور یسُوع مسیح کے کلیسیائی قصّہ میں جو کچھ ہم نے پڑھا ہے (جو کہ در اصل مُشرک قوم کے معبُود کی داستان کا نمونہ ہے) وہ تاریخ نے پہلے ہی سے لکھ دیا ہے بحیرۂ رُوم کے ممالک میں انہی قصّوں کی بدولت مذاہب پیدا ہُوئے میں اس جگہ اُن کنواری عورتوں سے پیدا شدہ خداؤں کے نام لکھے دیتا ہُوں

جن کی پرستش ہوئی ہے۔ اس حیثیت سے کہ وہ خدا کے بیٹے ہیں۔ ان سبھوں کی داستان یکساں ہے۔ ان کے نام یہ ہیں۔ متھرا بعل ایڈانس بکیس ہورس اسرس اپالو اور کیوٹزاکوٹل وغیرہ۔ جب کلیسیا کے بزرگوں نے دیکھا کہ یسوع کا مذہب نہ تو اُن کے لوگوں میں قابل تسلیم ہے اور نہ مشرک دُنیا میں تو انہوں نے کنواری سے پیدا ہونے کا فسانہ حضرت یسوع سے منسوب کر دیا۔ ایک طرف تو عیسائیوں نے بزور شمشیر مشرکین کے مذاہب کو مٹا دیا۔ اور دوسری طرف جو کچھ عقاید اور رسومات اُن مشرکین میں رائج تھیں۔ وہ سب کی سب مسیحیت میں داخل کر دیں۔

پس میری رائے میں جو کچھ ہم خروج اور اخبار میں پڑھتے ہیں وہ اس رسم پرستی اور قربانی کی ذمہ دار ہے۔ جو یہودی اور عیسائی کلیسیاؤں میں پائی جاتی ہے۔ وہ رُوح کو بلند کرنیوالا اصُول جو عبادت کے ماتحت کام کرتا ہے، اس طرح فوت ہو گیا۔ اور حقیقی خدا پرستی نے مُردہ پرستی کی شکل اختیار کر لی +

# ووکنگ میں خطبۂ عید الاُضحیٰ

فرمودہ جناب مولوی ولیم بشیر پکرڈ بی۔ اے (کنٹب)

"اور اُس (ابراہیم) نے کہا میں اپنے رب کی طرف جانیوالا ہوں۔ وہ مجھے کامیابی کا رستہ دکھائیگا۔ میرے رب مجھے (اولاد) عطا فرما (جو) نیکو کاروں میں سے (ہو) سو ہمنے اسے ایک بُردبار لڑکے کی خوشخبری دی۔ سو جب وہ اُس کے ساتھ کام (کی عمر) کو پہنچا۔ اس (ابراہیم) نے کہا۔ اے بیٹے میں نے خواب میں دیکھا ہے۔ کہ میں تجھے ذبح کرتا ہوں۔ تو دیکھ تیری کیا رائے ہے" اس نے کہا۔ اے میرے باپ جو کچھ تجھے حکم دیا جاتا ہے کر۔ تو مجھے (اگر اللہ چاہے) صبر کرنیوالوں میں سے پائیگا، سو جب دونوں نے فرمانبرداری کی۔ اور اُسے (اسمٰعیل کو) ماتھے کے بل لٹایا۔ اور ہم نے پکارا۔ اے ابراہیم تو نے خواب سچ کر دکھایا۔ اسی طرح ہم نیکی کرنیوالوں کو بدلہ دیتے ہیں۔ یقیناً یہ ایک واضح کر دینے والا امتحان تھا

اور ہم نے ایک بھاری قربانی کا اس کو فدیہ کر دیا۔ اور ہم نے پچھلے لوگوں میں اُس پر (ثنا) چھوڑی۔ ابراہیم پر سلامتی ہو۔ اسی طرح ہم نیکی کرنیوالوں کو بدلہ دیتے ہیں۔ وہ ہمارے مومن بندوں میں سے تھا۔ اور ہم نے اُسے اسحاق کی خوشخبری دی۔ ایک نبی (کی) جو نیکوکاروں میں سے تھا۔ اور ہمنے اُسے اور اسحاق کو برکت دی۔ اور ان دونوں کی نسل سے نیکی کرنیوالے بھی ہیں۔ اور اپنے نفس پر کھلا ظلم کرنیوالے بھی (سورۃ الصّٰفّٰت آیات ۹۹ تا ۱۱۳)

**حضرات! میرے بھائیو اور بہنو!** آج ہم اسلامی تیوہار عید الاضحٰی مناتے ہیں۔ یہ ابراہیم علیہ السلام کی اُس قربانی کی یادگار ہے۔ جو بیٹے کی رستگاری پر اُنہوں نے ادا کی۔ یقیناً اُس خلوص اور ایمان کے باعث جو حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خدائے واحد کی ذات پر تھا۔ وہ اپنی خواب کی تعبیر کے مطابق اپنے بیٹے کی قربانی دینے کیلئے تیار تھے +

حضرت ابراہیم اور آپ کا بیٹا اُن مسلمانوں کیلئے بطور یادگار مثالیں قائم کر گئے ہیں جو احکامِ خداوندی کے آگے پوری طرح گردن نہادہ ہیں۔ کیونکہ ایک طرف اگر حضرت ابراہیم اپنے بیٹے کی قربانی دینے کیلئے تیار تھے۔ تو دوسری طرف اُنکا بیٹا بھی اپنے باپ کی اطاعت اور حکم الٰہی کے آگے سرِ تسلیم خم کرنے کے لئے بلا حیل و حجت آمادہ تھا۔ یہی وہ حقیقی اطاعت ہے۔ جو ہر مسلم کیلئے ضروری ہے یعنی اسی طرح سے اپنے آپ کو جان و مال اور اپنے اوقات مساعی وغیرہ کو ہر اعتبار سے کامل طور پر خدا کے سپرد کر دینا چاہیئے۔ چنانچہ حضرت ابراہیم اور آپ کا لڑکا اسی قسم کی کامل تحویل و تسلیم کی ایک سرمدی یادگار ہیں +

لیکن وہ اللہ جس کے بغیر کوئی معبود نہیں۔ جو آسمانوں اور زمینوں اور جو کچھ ان کے درمیان ہے، سب کا رب ہے۔ اور جو رحیم و کریم ہے۔ اگرچہ اپنے بندوں کو آزمایا کرتا ہے۔ مگر ساتھ ہی وہ پوری طاقت و قوت کا مالک اور مغفرت و نجات دہندہ بھی ہے۔ جب بھی کوئی بندہ اُس کی طرف پھرتا ہے۔ تو وہ بھی اپنی شانِ رحیمیت کے ساتھ اُس کی طرف پھرتا ہے۔ یقیناً اللہ نے صفت رحیمیت اپنے لئے لازم قرار دی ہے +

تمہاری زندگی اور موت دونوں اللہ کے ہاتھ میں ہیں۔ پس کیا تم اپنا آپ اُس ہستی کو سونپ نہیں دو گے جو کامل طاقت کا مالک ہے؟ اور پھر اُس کی عبادت نہیں کرو گے تاکہ

وہ اپنے افضال و اکرام اور امن و سکون کے رستوں کی طرف تمہاری رہنمائی کرے؟

سب کچھ اسی اللہ کیلئے ہے ۔ جو اپنے علم و عرفان کی جانب جسے چاہے ہدایت کرتا ہے ۔ جب وہ دُعا کرنیوالوں کی دُعا کا جواب دیتا ہے ۔ تو کیا تم دُعا نہیں کرو گے؟ ہاں لیکن اُن لوگوں کیلئے اللہ کا شدید عذاب مقرر ہے جو لاپرواہ سرکش اور غیر متقی ہیں کیونکہ تمہارا خُدا جہاں خدائے رحیم ہے ۔ وہاں عذاب عظیم بھی دینے والا ہے ۔ لہٰذا اگر تم اس کی جستجو نہیں کرو گے ۔ تو نا معلوم راستوں سے تم پر سزا آوارد ہوگی ۔ اور تم جان لو گے ۔ کہ یہ سزا تمہارے اپنے ہی اعمال کا نتیجہ ہے ۔ کیونکہ تم نے اندازہ اور میزان کا لحاظ نہیں رکھا ۔ تم نے ثواب اور گناہ کی اُن ماہیتوں کو نہیں سمجھا جو ہر چیز میں ید قدرت سے مقررہ انداز میں موجود ہیں ۔

میرے بھائیو اور بہنو ! یہ ایک اہم ترین حقیقت ہے ۔ کہ تمہارا خُدا واحد لا شریک ہے (قل ھو اللہ احد) اس کے ماسوا کوئی معبود نہیں ۔ اسکی کوئی ابتداء اور انتہا نہیں ۔ وہ مالک علی الاطلاق ہے ۔ طاقت و قوت میں اس کا کوئی سہیم نہیں ۔ پورا اور مکمل ہونے کے لحاظ سے وہ یکتا ہے ۔ وہ ذات ایک اور صرف ایک ہے ۔ نہ کہ تین میں سے ایک ۔ پس اس کی وحدانیت کو تاریکی میں نہ رہنے دو ۔ اس کے بغیر کوئی دوسرا نہیں ۔ اور نہ کوئی اس کا مثیل ہے ۔

خدا کی توحید پر غور کرو یہی چیز اتحاد کا منبع اور امن کا مخرج ہے ۔ یہی وہ صداقت ہے ۔ جو ظاہری زندگی کے شکوک نقائص اور مشکلات کو رفع کرتی ہے ۔ یہی وہ روشنی ہے ۔ جو مبہم امور کی تاریکی کو دُور کرتی ہے ۔ اللہ (سبحانہٗ و تعالیٰ) زمین و آسمان کا نور ہے ۔ علم کے ذریعہ اسکی ضیاء توحید دلوں پر شعاع ریز ہوتی ہے جس کے باعث زندگی کا مفہوم ظاہر و بیّن ہو جاتا ہے ۔

توحید خُدا کے بعد پھر دوسرا درجہ اخوت انسانی کا ہے ۔ وہ لوگ جو خدائے واحد کی توحید کے معترف ہیں ۔ اور اس کی عبادت کرتے ہیں ۔ وہ آپس میں بھائی بھائی ہو جاتے ہیں ۔ اُن میں ایک دوسرے سے محبت کا وہ جذبہ اور احساس پیدا ہو جاتا ہے ۔ جو یکسانیت خلقت اور پھر اس گہرے علم و ایقان پر مبنی ہوتا ہے ۔ کہ ہم سب کو ایک خدا نے پیدا کیا ہے ۔ وہی ہمارا مالک ہے ۔ اور اسی کی طرف ہم نے رجوع کرنا ہے ۔

اللہ اکبر ! اللہ اکبر ! لا الٰہ الا اللہ و اللہ اکبر ۔ اللہ اکبر و للہ الحمد ۔

اسلام میں غیر محدود اخوت کا پتہ اس بات سے بخوبی لگتا ہے۔ کہ تمام انسانوں کو وہ اپنی وسعت میں لیتی ہے۔ کیونکہ ہر شخص خواہ جو کچھ مذہب بھی وہ کوئی رکھتا ہو۔ آخر خدائے واحد کی ہی مخلوق ہے اسی ایک مالک کا وہ تابع فرمان ہے۔ اور اسی عادل اور رحیم خدا کی طرف اس نے لوٹنا ہے +

اسلام میں عالمگیر اخوت کا وجود ایک ظاہر و باہر حقیقت ہے۔ روزمرہ کاروبار زندگی میں اس کا عملی رنگ جھلکتا رہتا ہے۔ ذات پات اسلام کی راہ میں کوئی رکاوٹ نہیں بن سکتی۔ ہر مسلم خواہ وہ فرانس کا باشندہ ہے۔ یا مکسیکو کا فارس و ہندوستان کا ہے یا چین کا مسلمان ہونے کی وجہ سے سب کا بھائی ہے" نہ کسی عرب کو عجمی پر اور نہ کسی عجمی کو عربی پر کوئی تفوق حاصل ہے" قوم اور ذات کے لحاظ سے سب ایک ہیں۔ ہاں انفرادی طور پر کوئی شخص فوقیت لیجا سکتا ہے۔ کیونکہ عقیدہ اور اعمال ہی قابل قدر چیز اور تفوق کا اصلی معیار ہیں۔ تم میں سے بہتر ین لوگ وہی ہیں جو اپنے فرائض کی پوری طرح نگہبان ہیں +

اسلام کی خوبی۔ سادگی اور اخوت کی اصلیت ضرر رساں طبقہ مخالفین کے قلع قمع کرنے سے بھی ظاہر ہے۔ مجلسی اختلافات یا دنیاوی تعزز میں تو امتیاز ہونا ہی چاہئے۔ خدا نے بعض کو بعض پر فوقیت دی ہے۔ کیونکہ اعلےٰ حکومت۔ قانون انتظام اور عدالت اس کے بغیر ممکن نہیں۔ مگر اسلام اور صرف اسلام ہی ان معائب کا ازالہ کرتا ہے۔ جو قومی امتیازات سے پیدا ہوتے ہیں۔ اور وہ قومی نفرت کی صورت اختیار کر جاتے ہیں۔ اسلام میں کسی قوم کے لئے دوسری قوم کے خلاف کسی قسم کا جذبہ تکبر اور حقارت جائز نہیں۔ بلکہ اسلام کے ماتحت تو سب لوگ اپنی عبادت و ریاضت کے وقت انسانیت کے عام مساویانہ اصول کے ماتحت کاندھے سے کاندھا لگا کر خدا کے سامنے کھڑے ہوتے ہیں۔ اسلام کسی ایسی بد معاملگی اور دنائت کا روادار نہیں۔ جو مختلف قوموں کیلئے الگ عبادتگاہوں اور مسجدوں کے تعین کا باعث ہو۔ اہل یورپ اس پر غور کریں۔ اور ان گناہوں پر غور کریں جو غرور نخوت اور نفرت کی شکل میں انھیں گھیرے ہوئے ہیں تمہارا یہ غرور ہے۔ کہ تم ایک دوسرے کو حقارت سے دیکھتے ہو۔ اس ضمن میں میں آپ کو نبی کریم حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے بعض اقوال سناتا ہوں "مغرور انسان راحت و آرام کے گھر کی جنت میں داخل نہیں ہو سکیگا" اور جس کسی میں ایک دانہ کے برابر بھی غرور ہے وہ بہشت میں

نہیں داخل ہوگا۔" خدا جمیل ہے۔ اور جمیل ہی کو خوش ہے۔ مگر غرور انسان کو حقیر بناتا ہے +

اے ایمان والو! اے محبوب بھائیو! آج کے اس مبارک موقعہ پر جب کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قوت ایمانی کی یاد ہمارے دلوں میں تازہ ہوئی ہے۔ میں تم سب سے یہ درخواست کرونگا۔ کہ اپنے مذہب یعنی خدا کے دین یا اسلام پر استوار ہو جاؤ۔ اب تو تم سب یکجا جمع ہو۔ مگر کیا معلوم کہ تم کتنی جلدی انگلستان بلکہ تمام دنیا میں منتشر ہو جاؤ گے۔ سو عبادت میں مداومت اختیار کرو۔ کیونکہ خدا تمام چیزوں پر قادر ہے۔ جہاں کہیں بھی تم غیر مسلم آبادی میں جاؤ۔ یہ سمجھ لو۔ کہ تم اسلام کے ایلچی اور عالمگیر امن کے داعی ہو۔ غیر مسلم ممالک میں تمہارے سامنے اسلام کی تبلیغ کیلئے بہت وسیع میدان ہے۔ علاوہ ازیں خود تمہاری ذات پر بھی بہت سی ذمہ واریاں ہیں۔ اپنے ایمان کو پاک و صاف رکھو۔ حقوق خدا کا پاس کرو۔ اور تقویٰ کے شعار ہو +

اے ایمان والو! میں تم سے درخواست کرتا ہوں۔ کہ جاگو! اٹھو اور متحد ہو کر عملی قدم اٹھاؤ خواب خرگوش سے بیدار ہو جاؤ۔ اٹھو اور آپس میں ایک ہو جاؤ۔ دنیا تمہارے اعمال۔ ہاں تمہارے متحدہ اعمال کی نگراں ہی وقت محتاج ہے +

ندائے غیبی کو سنو! وہ یہی کہتی ہے۔ کہ "تم ایک خدا عزّ و اسمہٗ کی عبادت کرو۔ باہم ایک ہو جاؤ۔ ایک کتاب کی پیروی کرو جس میں کوئی کجی نہیں۔ اور زمین کے چاروں گوشوں سے ایک ہی قبلہ کی طرف رخ کرو۔ جو ہر وقت تم سب کو یاد دلاتا ہے۔ کہ تم ایک گروہ ہو" +

مادیت کی احمقانہ باتوں پر حیرت زدہ مت ہو۔ اور نہ ہی اُن لوگوں پر غم کھاؤ۔ جو صحیح راستہ سے بھٹک گئے ہوں جھوٹ اور فریب دنیا میں نہیں پھیل سکتا۔ سچائی آگئی ہے۔ اور جھوٹ یقیناً مٹ جانے والی چیز ہے +

اے میرے بھائیو اور بہنو! آج ہماری باتوں کا تعلق تمام دنیا کے کاروبار۔ امن و امان ترقی اور مذہب سے ہے۔ وہ دن چلے گئے۔ جب ایک قوم دوسری قوم سے الگ تھلگ تھی اور سیاستدانوں کا دائرۂ عمل قومیت محض تھا۔ آج ذرائع نقل و حرکت نے عالمگیر تحریکوں کو ممکن اور آسان کر دیا ہے۔ اور ایک قوم کو دوسری قوم سے قریب تر کر کے گویا اسکے دروازے پر لا ڈالا ہے۔ لہٰذا اب علم و عمل کا وقت ہاتھ لگ گیا ہے +

پا اپنے اردگرد نظر ڈالو ۔ اور دیکھو۔ کہ ماسوائے ایک مذہب امن (اسلام) کے جو ابراہیم علیہ السلام عیسےٰ علیہ السلام اور پھر نبی کریم حضرت محمد صلے اللہ علیہ السلام کا مذہب ہے ۔ اور کونسی ایسی بنیاد ہے جس پر عالمگیر امن قائم ہو سکتا ہے ۔ اسلام اور صرف اسلام ہی دُنیا جہان کے امن کا بانی ہو سکتا ہے ۔یہی وہ عالمگیر مذہب ہے ۔جو اتحاد قائم کر سکتا ہے ۔ اور اُخوت انسانی کو حقیقی رنگ میں عملی جامہ پہنا سکتا ہے +

اے ایمان والو! وقت گذرتا ہے ۔ اور میرے الفاظ ختم ہو رہے ہیں دلی شوق کے باعث میں چند الفاظ تم میں سے ہر ایک کے دلنشین کرتا ہوں ۔ جو خدا کے فضل سے تمہارے لئے متواتر آرام دہ ثابت ہوں گے یعنی میں آپ کے حقیقی خوشی کا راز بتلاتا ہوں ۔ اور وہ یہ ہے کہ تم حقوق کا پاس کرو ۔ ہاں اس بات کا مفہوم اُس وقت تک تمہاری سمجھ میں نہیں آ سکتا ۔ جب تک لفظ حقوق کے معنے تمہارے دلوں میں ٹھیک طرح بیٹھ نہ جائیں ۔ مختصراً میں اس کی تشریح کئے دیتا ہوں ۔ تم پر تین قسم کے حقوق ہیں ۔ جن کے تمہارے زندگی کا ہر لمحہ گذرتا ہے +

سب سے پہلے تم پر خدا کا حق ہے ۔ دوسرا حق مخلوق کا ہے ۔ چونکہ انسان مدنی بالطبع ہے ۔ اسی لئے رہبانیت اور گوشہ نشینی اسلام میں داخل نہیں ۔ اور پھر تم پر تیسرا حق تمہارے اپنے جسم کا ہے خدا بیفائدہ کسی چیز کو نہیں پیدا کرتا ۔ ہر چیز کچھ قوئے ۔ موہبات اور خصوصیت رکھتی ہے ۔ جو تربیت کی محتاج ہوتی ہیں ۔ ہر شخص ان چیزوں کی اچھی طرح نگہداشت کرے ۔ جو خدا تعالیٰ نے ازراہ کرم ہم میں سے ہر ایک کو عطا کی گئی ہیں ۔ سو ہمیں چاہئے ۔ کہ اُن کو اچھی طرح استعمال میں لائیں ۔ اللہ تعالیٰ آپ کو ہدایت بخشے اور اپنے فیض وکرم کی بارش سے سیراب کرے +

---

## تبصرہ

"مسلمہ" نامی ۳۲ صفحات پر مشتمل ایک ماہوار رسالہ جالندھر (پنجاب) سے محترمہ حمیرا صاحبہ کی ادارت میں اور فخر نسوان بیگم صاحبہ نواب لیاقت علی خان صاحب کی سرپرستی میں جولائی سنہ ۱۹۳۲ء سے شائع ہوتا شروع ہوا ہے ۔ اس کا دوسرا نمبر ہمارے سامنے ہے ۔ جیساکہ نام سے ظاہر ہے ۔ طبقہ مستورات میں تعلیمات اسلامیہ کی اشاعت مسلمہ کا مقصد ہے ۔ یہی مضامین کی زبان سلیس اور سادہ ہے ۔ اگر مسلمان خواتین اس رسالہ کی حوصلہ افزائی فرمانا چاہیں ۔ تو عہ سالانہ چندہ اس کے معنوی اور صوری خوبیوں کے اعتبار سے کوئی زیادہ رقم نہیں +

# توحید اور اسمائے الٰہیّہ

از جناب شیخ مشیر حسین صاحب قدوائی

مسٹر ڈیوڈ مورلین کا مکتوب مطبوعہ رسالہ اسلامک ریویو[1] ماہ اگست ۱۹۳۲ء پڑھ کر مجھے خوشی حاصل ہوئی ۔ وہ مجھ سے اس بات میں متفق ہیں ۔ کہ اگر خدا کے صفاتی نام جو قرآن مجید میں مذکور ہیں ۔ نسلِ انسانی کے پیش نظر رہیں ۔ تو اس کا نتیجہ ایک اعلےٰ تہذیب کی صورت میں برآمد ہوگا کیونکہ وہ نام جملہ اُن امور کے حامل ہیں ۔ جو عملی زندگی سے کسی نہ کسی پہلو سے متعلق ہیں ۔ مگر ساتھ ہی اُنہوں نے یہ اعتراض بھی کیا ہے ۔ کہ ہمیں جب ایک طرف یہ بتلایا گیا ہے ۔ کہ قرآن نے انسان کے اندر توحید کا گہرا نقش جمایا ہے ۔ تو پھر کیا صفاتِ الٰہیّہ کو اپنے اندر پیدا کرنا یا بالفاظ دیگر خدا کے ساتھ مشابہت قائم کرنا توحید الٰہی کے منافی نہیں ؟ اس قسم کے جملہ اعتراضات کا جواب میں اسلامک ریویو ماہ جنوری ۱۹۳۲ء میں اپنے ایک مضمون بعنوان "تحریکِ الحاد مابعدِ جنگِ عظیم کا کیسے مقابلہ کیا جائے" میں دے چکا ہوں ۔ اس میں میں نے یہ بھی واضح کر دیا تھا ۔ کہ وہ لوگ جو خدا تعالےٰ کے ننانوے اسماء الحسنےٰ پر غور کرنا چاہیں ۔ وہ ساتھ ہی یہ بات بھی ذہن میں رکھیں ۔ کہ شریعت اسلامیّہ میں خدا کی تعریف ہے "لیس کمثلہ شیئٌ" یعنی کوئی چیز اُس کی مثل نہیں ۔ پس اسلام کے خدا کی کوئی اس طرح کی مشابہت قائم نہیں کی جاسکتی جس طرح ویدوں کے خدا کی تراشے ہوئے سنگ و چوب حیوان اور مختلف عنصر مثلاً پانی ۔ آگ اور اجرام فلکی مثل سورج و چاند سے کی جاسکتی ہے ۔ اور پھر تو اسلامی خدا کسی انسان میں حلول کرتا ہے ۔ اور نہ ہی انسانی خواہشات یا کمزوریوں کو اُس کی طرف منسوب کیا جاسکتا ہے ۔ پس تم نہ تو خدا کو مسیح یا کرشن کے رُوپ میں پیش کر سکتے ہو ۔ اور نہ ہی لڑکے یا لڑکیاں اُس سے منسوب کر سکتے ہو +

ہر عورت اور مرد کیلئے یہ راہ کھلی ہے ۔ کہ خدا کی صفات سے سبق حاصل کرے لیکن وہ ایسا

---

[1] اس کا ترجمہ رسالہ اشاعت اسلام ماہ جولائی صفحہ ۲۴۷ پر دیا جاچکا ہے +

کرنے سے خدا کی توحید پر الزام نہیں لگا سکتا۔ خود خدا نے ہی ہر مرد اور عورت کے اندر "الرحیم" بننے کی قابلیت رکھی ہے۔ مگر ہاں "الرحمٰن" کوئی نہیں بن سکتا۔ اس میں ہمیشہ تفاوت رہیگی۔ اکملیت صرف خدا کیلئے ہی خاص ہے۔ ہزاروں قسم کی چیزیں انسان نے اختراع کی ہیں مگر ابداعِ زمین و آسمان صرف خدائے واحد کے ساتھ ہی مخصوص ہے +

ذیل کی ایک چھوٹی سی سورۃ کے اندر قرآن کریم نے خدا تعالےٰ کی چار امتیازی صفات دی ہیں:-

قل ھو اللہ احد ۝ اللہ الصمد ۝ لم یلد ولم یولد ۝ ولم یکن لہ کفوًا احد ترجمہ اے مخاطب کہ اللہ ایک ہے۔ اللہ بے نیاز ہے۔ نہ اس نے کسی کو جنا اور نہ وہ کسی سے جنا گیا ہے۔ اور نہ کوئی اس کی مانند ہے +

خدا کی حقیقت قرآن نے ان الفاظ میں فرمائی ہے کہ لا تدرکہ الابصار وھو یدرک الابصار (ترجمہ) نظریں اس کا ادراک نہیں کر سکتیں۔ اور وہ سب نظروں کا ادراک کر سکتا ہے +

لہٰذا کوئی مخلوق خواہ وہ خدا کی اعلیٰ پیدائش ہی کیوں نہ ہو۔ کب اس ہستی سے مشابہت کا دعوےٰ کر سکتی ہے جو فہم و قیاس سے بھی بالا ہے۔ پس اسلام میں خدا کا تخیل کس قدر عجیب و غریب ہے۔ فلاسفی منشا مادہ پرست اور روحانی انسان کی تسکین کر سکتا ہے۔ یہ نہ صرف عبادت گذار دل کو مطمئن کر سکتا ہے بلکہ ہر فلسفی دماغ کو بھی برابر تسلی بخشتا ہے۔ اور بقول مسٹر موریسن "مذہب کو کامیاب زندگی کا ایک بہترین نسخہ" بنا دیتا ہے۔ کیا ہی اچھا کہا گیا ہے:-

مردانِ خدا خدا نباشند لیکن ز خدا جدا نباشند

ترجمہ۔ خدا کے نیک بندے خدا نہیں ہوتے لیکن خدا سے جدا بھی نہیں ہوتے +

اسلامی تخیلِ خدا انسانی اخلاق کو انتہائی بلندی پر لے جاتا ہے۔ اور اسے دنیا کے مہذب سے مہذب ملک کا ایک بہترین شہری بنا دیتا ہے۔ ہر سمجھدار انسان کو چاہئے کہ وہ خدا کے ان صفاتی ناموں پر غور کرے۔ جو قرآن میں مذکور ہیں۔ نتیجہ یہ ہوگا کہ ان تنازعات کو معلوم کر لینا مشکل نہ ہوگا جو انسانی برادری کو پریشان کرنے کا باعث ہوتے ہیں +

خدا کے متعلق اسلامی عقیدہ ہمارے روزمرہ کی دنیوی زندگی کیلئے مفید و ممد ہوگا پس اگر ہم خدا پر

ےلہ بدیع السموات والارض +

ایمان لائینگے۔ تو اس میں ہمارا اپنا فائدہ ہے کامیابی ہمیں نصیب ہوگی۔ اور بنی نوع انسان میں ہماری شہرت ہوگی +

# مسجد ووکنگ میں اعلیحضرت امیر فیصل کا ورود مسعود

ہز میجسٹی سلطان ابن سعود کے دوسرے فرزند اعلیحضرت امیر فیصل وائسرائے حجاز نے انگلستان کے مختصر عرصۂ قیام کے دوران میں مسجد ووکنگ میں نزول اجلال فرمایا۔ آپ کے ہمراہ جناب مستطاب حضرت شیخ حافظ وہبہ صاحب وزیر مہام وسفیر حجاز و نجد اور ڈاکٹر محمود ریاض رضا صاحب سکرٹری سفارت حجاز تھے۔ برطانوی مسلمانوں نے آپ کا استقبال کیا۔ امام صاحب نے اپنی مختصر تقریر میں اسلامی مواخات کی حقیقت پر زور دیا۔ اور اس بات کی وضاحت کی۔ کہ دنیا میں اسلام اور صرف اسلام ہی امیر وغریب کو ایک آغوش میں لے سکتا۔ اور رعایا اور راعی میں یگانگت کا احساس پیدا کرسکتا ہے +

اعلیحضرت نے جواب میں فرمایا۔ کہ **"میں ووکنگ مسلم مشن کے کاروبار سے بہت خوش ہوا ہوں"**

آپ نے حاضرین کو اس بات کا یقین دلایا۔ کہ عربی دان ممالک کے مسلم بھائی اس تحریک کو نہایت ہمدردانہ نظر سے دیکھتے ہیں۔ کلام کے اختتام پر اعلیحضرت نے اس امر کی خواہش ظاہر کی۔ کہ خدا کرے کبھی مستقبل میں انھیں مجوزہ نظامیہ مسجد (لندن) میں نماز ادا کرنے کا شرف بھی نصیب ہو +

آفتاب الدین احمد (بی۔ اے)

نائب امام مسجد ووکنگ انگلستان

## نقشہ ۲ تفصیل آمد مفت تقسیم اسلامک ریویو بابت ماہ جولائی ۱۹۳۲ء

| تاریخ | نمبر کوپن | اسمائے معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹ ۷/۳۲ | ۴۰۹ | جناب علی احمد صاحب داہنی ـ بہاولپور ـ ۲۰ کاپیاں | ۰ | ۰ | ۱۰۰ |
| | ۴۲۱ | جناب خواجہ عبد الغنی صاحب لاہور | ۰ | ۸ | ۲ |
| ۱۲ ۷/۳۲ | ۴۳۱ | ؍ محمد ولی اللہ صاحب پشاور ـ ایک کاپی | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۲۰ ۷/۳۲ | ۴۷۱ | ؍ محمد مظفر علی خان صاحب بدایوں ـ یو۔پی ایک کاپی | | | ۵ |
| | | میزان | ۰ | ۸ | ۱۱۲ |

## نقشہ ۳ تفصیل آمد ریزرو فنڈ بابت ماہ جولائی ۱۹۳۲ء

| تاریخ | نمبر کوپن | اسمائے معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۶ ۷/۳۲ | ۵ | جناب ڈاکٹر وزیر احمد صاحب قریشی ـ رامنگر | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| ۱۳ ۷/۳۲ | ۶ | ؍ خواجہ نذیر احمد صاحب لاہور | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| ۲۵ ۷/۳۲ | ۷ | سرمایہ محفوظ رسید نمبر ۴۸۹ | ۰ | ۰ | ۶۳۹۰ |
| | | میزان | ۰ | ۰ | ۶۴۱۰ |

## نقشہ ۴ قرضہ حساب جاریہ بابت ماہ جولائی ۱۹۳۲ء

| تاریخ | بل نمبر | تفصیل قرضہ | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۵ ۷/۳۲ | ۲ | قرضہ بحساب جاریہ بابت ماہ جولائی ۱۹۳۲ء | ۰ | ۰ | ۶۳۹۰ |
| | | میزان | ۰ | ۰ | ۶۳۹۰ |

## نقشہ ۵ تفصیل خرچ دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ بابت ماہ جولائی ۱۹۳۲ء

| تاریخ | نمبر بل | تفصیل خرچ | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۸ ۷/۳۲ | ۲۲ | پیشگی رقم تنخواہ برائے دفتر لاہور | ۰ | ۰ | ۱۰۰۰ |
| ۹ ۷/۳۲ | ۲۳ | پیشگی رقم دفتر ووکنگ کو ۵۰ پونڈ | ۸ | ۱۰ | ۶۶۶ |
| ۱۴ ۷/۳۲ | ۲۴ | میسرز گرنڈلے اینڈ کو معرفت میسرز سپالڈنگ ہاج لمیٹڈ ـ لندن بابت کاغذ اسلامک ریویو ۳ ـ ۱۰ شلنگ ـ ۳۵ پونڈ | ۰ | ۳ | ۴۷۲ |
| ۲۱ ۷/۳۲ | ۲۵ | کاغذ برائے اسلامک ریویو بحوالہ الف ـ بی ۵۰ ـ ۲ قیمت واجب الادا بہ میسرز سپالڈنگ ہاج لمیٹڈ معرفت گرنڈلے اینڈ کو لاہور | ۰ | ۴ | ۱۱۹۵ |
| ۲۳ ۷/۳۲ | ۲۶ | ہنگامی وضعت مبادلہ لائیڈ بنک بحوالہ پاس بک مورخہ ۹ ۱۱/۳۱، ۱۲ ۱۱/۳۱، ۲۸ ۱۲/۳۱، ۲۶ ۱۱/۳۱، ۱ ۱۲/۳۱، ۴ ۱۲/۳۱، ۱۵ ۱۲/۳۱، ۱۷ ۱۲/۳۱، ۲۳ ۳/۳۱، ۳۰ ۱۲/۳۱، ۶ ۱/۳۲، ۱۳ ۲/۳۲، ۹ ۳/۳۲، ۳ ۳/۳۲، ۱۵ تا ۱۶ ۳/۳۲، ۲۸ ۳/۳۲، ۲۸ ۴/۳۲، ۲ ۱/۳۲ ...... | ۰ | ۱۰ | ۱۵۶ |
| | | میزان | ۸ | ۱۱ | ۳۴۹۰ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تصنیفات حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بانی مسلم مشن ووکنگ انگلستان

| کتاب | | قیمت |
|---|---|---|
| توحید فی الاسلام بلا جلد عہ | مجلد | ۵ہ |
| سلک مروارید معرکۃ الآرا دس لیکچروں کا مجموعہ بلا جلد عہ | مجلد | ۱۲ار |
| ینابیع المسیحیت بلا جلد عہ | مجلد | ۱۲ار |
| ضرورت الہام بلا جلد ۱۲ار | مجلد | عہ |
| رازحیات یا انجیل عمل بلا جلد عہ | مجلد | ۱ار |
| مکالمات ملیہ بلا جلد ۱۲ار | مجلد | عہ |
| مطالعہ اسلام بلا جلد ۱۲ار | مجلد | عہ |
| اسلام میں کوئی فرقہ نہیں بلا جلد ۱۴ار | مجلد | عہ |
| لمعات انوار محمدیہ بلا جلد ۶ر | مجلد | ۱۰ار |
| مذہب محبت ۷ر موضوع القرآن | | ۴ر |
| ذرات عالم کا مذہب | | ۸ر |
| اسوہ حسنہ معروف بہ زندہ و کامل نبی بلا جلد | | ۷ر |

| کتاب | | قیمت |
|---|---|---|
| ام الالسنہ معروف بہ زندہ و کامل زبان بلا جلد ۱۲ار | مجلد | عہ |
| براہین نیرہ بلا جلد ۱۲ار | مجلد | عہ |
| پیام اسلام | | ۸ر |
| مقصد مذہب | | ۳ر |
| خطبات غربیہ بلا جلد ۱۲ار | مجلد | عہ |
| سیر افکار یا روحانیت فی الاسلام بلا جلد ۱۲ار | مجلد | عہ |
| ہستی باری تعالےٰ بلا جلد | | ۶ر |
| یسوع کی الوہیت اور اس کی کامل انسانیت پر ایک نظر | | ۴ر |
| اسلام اور علوم جدیدہ | | ۴ر |
| صلائے نصرت بہ اہل ہمت | | ۳ر |
| حیات بعد الموت | | ۱۲ار |
| جہد للبقاء | | ۴ر |

# دیگر مصنفین

| کتاب | قیمت |
|---|---|
| جمع القرآن | ۱۲ار |
| قرآن شریف مترجم شاہ رفیع الدین صاحب محدث دہلوی مجلد | للعہ |
| دنیا کے مشہور شہدائے ثلاثہ بلا جلد | ۷ر |
| اسلامی نماز کا فلسفہ قیمت صرف | ۳ر |
| تفسیر سورۃ فاتحہ قیمت | ۲ر |
| اسلام یعنی ہمدردی بنی نوع کا مذہب | ۲ر |
| اسلامی نماز اور اس پر مغربی اعتراض | ۱ار |
| نبوت کا ظہور اتم المعروف نبی کامل مصنفہ حضرت خواجہ صاحب | عہ |

| کتاب | | قیمت |
|---|---|---|
| سیرت نبوی قیمت صرف | | ۴ر |
| لندن میں جلسہ مولود النبی صلعم | | ۲ر |
| قرآن اور جنگ | | ۳ر |
| پادری صاحبان کے لئے حل طلب معمہ | | ۱ر |
| سیرۃ خیر البشر عہ مجلد عہ مقام حدیث بلا جلد عہ | مجلد | عہ |
| تصاویر نو مسلمانان یورپ فی درجن ۱ار تین درجن مجلد | | عہ |
| تصاویر نماز عیدین مسجد ووکنگ قیمت فی درجن | | ۱۰ار |
| تمدن اسلام حصہ اول مصنفہ حضرت خواجہ صاحب | | عہ |

تمام درخواستیں بنام

**مینیجر مسلم بک سوسائٹی عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہونی چاہییں**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پ میں اشاعتِ اسلام

## مسلم مشن ووکنگ انگلستان کی تبلیغی تگ و دو

یورپ میں اشاعت اسلام کے لئے ذیل کے ذرائع اختیار کئے جاتے ہیں۔ جو سب کے سب ہی مسلم امداد کے محتاج ہیں:-

### (۱) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کی مفت اشاعت

یورپ میں نو مسلمین و غیر مسلمین اخوان و خواتین میں کی جاتی ہے

### (۲) دنیا بھر کی مشہور و معروف لائبریریں

کو رسالہ اسلامک ریویو مفت بھیجا جاتا ہے

### (۳) مبلغین مشن کے ہفتہ واری لیکچر

ہفتہ میں ایک بار لندن میں اور ایک دفعہ مسجد ووکنگ میں لیکچر ہوتا ہے جن میں سامعین کی چائے سے تواضع کی جاتی ہے۔

### (۴) لندن میں جمعہ و عیدین کی نمازیں

عیدین کے مجمع میں چار پانچ صد کے لگ بھگ مسلمین و نو مسلمین شامل ہوتے ہیں۔ نماز کے بعد انہیں دعوت دی جاتی ہے جس پر یکصد پونڈ فی عید صرف ہوتا ہے

### (۵) رسالت مآب حضرت نبی کریم صلعم کے سالانہ یوم ولادت

کی تقریب پر چار پانچ صد سے زاید مجمع ہوتا ہے جن کی تواضع دعوت سے کی جاتی ہے یہ مجمع مسلمین نو مسلمین اور غیر مسلمین پر مشتمل ہوتا ہے۔

### (۶) دور دراز ممالک کے غیر مسلمین

کو مبلغین مشن بذریعہ خط و کتابت تبلیغ کرتے رہتے ہیں۔ جس پر محصول ڈاک صرف ہوتا ہے۔

### (۷) تالیف قلوب

بعض غیر مسلمین و نو مسلمین کی حسب ضرورت مالی امداد بھی کی جاتی ہے

### (۸) انگریزی اسلامی ادبیات

کی مفت اشاعت کی جاتی ہے۔ نو مسلمین و غیر مسلمین کو مفت نذر کی جاتی ہیں۔

### (۹) مسجد ووکنگ میں زائرین

کی آمد و رفت جن میں مسلم نو مسلم و غیر مسلم ہوتے ہیں۔ ان سب کی تواضع چائے سے کی جاتی ہے

### (۱۰) عملہ مشن

کی آمد و رفت کے اخراجات اور ان کے ماہواری مشاہرے

### (۱۱) اسلامک ریویو انگریزی مجریہ مسجد ووکنگ انگلستان

زیر ادارت

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل۔ مبلغ اسلام مغرب میں اسلام کا واحد مشعل بردار ماہواری انگریزی رسالہ۔ جس میں زبردست اہل قلم حضرات کے مذہب۔ اخلاق۔ تمدن و معاشرت۔ اسلام میں تصوف اور حالات حاضرہ پر مسلمین اور نو مسلمین کے مضامین ہوتے ہیں۔ ہر رسالہ کو نو مسلم کے فوٹو سے زینت دی جاتی ہے۔ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کے قلم گوہر بار سے شرح قرآن مجید کا سلسلہ بھی آغاز سال ۱۹۳۲ء سے شروع ہے۔ جو از حد دلچسپ ہے سالانہ چندہ ہے مفت تقسیم و طلبہ سے ہے محصول ڈاک نمونہ مفت۔

### (۱۲) رسالہ اشاعت اسلام اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

زیر ادارت

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل مبلغ اسلام اس رسالہ میں اسلامک ریویو کے اردو تراجم کے علاوہ مشہور اہل قلم حضرات کے مضامین بھی ہوتے ہیں۔ جن میں حالات حاضرہ پر مذہبی نقطہ نگاہ سے بحث کی جاتی ہے۔ مسجد ووکنگ کی جملہ تبلیغی جد و جہد کے کوائف درج ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب کی شرح قرآن کریم کا بھی اردو ترجمہ چھپتا ہے۔

تمام خط و کتابت بنام سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور (پنجاب)

مسلم پرنٹنگ پریس لاہور میں باہتمام میاں مولا داد خاں پرنٹر چھپ کر خواجہ عبدالغنی سکرٹری مسلم مشن ووکنگ لاہور نے عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور سے شائع کیا

ولتکن منکم امۃ یدعون الی الخیر ویأمرون بالمعروف وینہون عن المنکر واولٰئک ہم المفلحون

# رسالہ اشاعت اسلام

اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

مجریہ



## شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان

زیر ادارت

## خواجہ کمال الدین

بانیِ مسلم مشن ووکنگ

1923ء

قیمت پانچ روپے (صہ) ممالک غیر کیلئے

آنہ (عہ) سالانہ

خواستہائے خریداری بنام مینیجر رسالہ اشاعت اسلام - عزیز منزل - برانڈرتھ روڈ - لاہور پنجاب - انڈیا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

# دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ رجسٹرڈ

الف۔ ووکنگ مسلم مشن کا جملہ تبلیغی کاروبار ایک باضابطہ رجسٹری شدہ ٹرسٹ کے ماتحت ہے اس ٹرسٹ میں (۱) ووکنگ مسلم مشن (۲) اسلامک ریویو انگریزی (۳) اشاعت اسلام (۴) کتب خانہ تبشیر مسلم لائبریری (۵) مسلم لٹریری ٹرسٹ (۶) ریزرو فنڈ یعنی سرمایہ محفوظ مشن ووکنگ شامل ہیں +

## اغراض و مقاصد

ب (۱) ووکنگ مسلم مشن اور اس کی متعلقہ تحریکات کو انگلستان میں حسب قرارداد اصول پر زندہ و قائم رکھنا +

(۲) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی اور دیگر اسلامی ادبیات کو شائع کرنا اور مفت تقسیم کرنا +

(۳) انگلستان اور دیگر ممالک میں اسلام کی اشاعت کرنا +

(۴) سستا سے سستا قرآن کریم چھپا کر مفت تقسیم کرنا اور فروخت کرنا +

(۵) اس کے لئے تمام وہ امور انگلستان اور دیگر ممالک میں سرانجام دینے جن کی اشاعت اسلام کے لئے ضرورت ہو +

## بورڈ آف ٹرسٹیز



## ٹرسٹ کی مجلس منتظمہ



## ضروری ہدایات

ہ (۱) ٹرسٹ کے متعلق جملہ خط و کتابت بنام سکرٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہونی چاہیئے +

(۲) جملہ ترسیل زر بنام فنانشل سکرٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب) ہو +

(۳) ہیڈ آفس۔ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب)

(۴) دفتر انگلستان دی ماسک ووکنگ سرے انگلینڈ The Mosque Woking Surrey England.

(۵) بنکرس۔ لائڈ بنک لمیٹڈ لاہور (پنجاب)

(۶) تار کا پتہ "اسلام" لاہور (پنجاب)

(۷) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کا سالانہ چندہ مع محصول ڈاک

رسالہ اسلامک ریویو انگریزی کا سالانہ چندہ۔ لائبریریوں طلباء و مفت تقسیم کیلئے مع محصول ڈاک

تمام خط و کتابت بنام سکرٹری دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب)

